# مولانا مودودی

## اپنی اور دوسروں کی نظر میں

مرتبہ

محمد یوسف

شائع کردہ

مکتبہ الحبیب • اچھرہ • لاہور

★

افتخار احمد ناظم مکتبۃ الحبیب نے

تعلیمی پریس لاہور میں چھپوا کر ——— اچھرہ۔ لاہور سے شائع کیا

| تعداد | | قیمت |
|---|---|---|
| ۱۱۰۰ | ★ | ۵/۱۲/- |

# مندرجات

## (۳) فکر و شخصیّت: ——— ۸۰

(۸) دو صحافتی ملاقات نامے :

ا۔ صحافت :۔ ۱۹۲۰ء ۔ ۱۹۲۴ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

ہر انسان اپنی زندگی کے مختلف ادوار میں گرد و پیش کے حالات و واقعات اور موجود و غیر موجود شخصیتوں کے افکار و خیالات سے متاثر ہوتا ہے اور اپنی زندگی کی نئی راہوں کو متعین کرنے اور انھیں ساز گار و آسودہ کار بنانے کیلئے ان کی فکر و نظر سے استفادہ کرتا ہے۔ اس میں بعض کے تاثرات وقتی ہوتے ہیں جو بہت جلد زائل ہو جاتے ہیں اور بعض کے دائمی جن کو زمانے کی گردشیں بھی نہیں مٹا سکتیں، لیکن یہ تاثرات ہوتے ضرور ہیں چنانچہ میں بھی اپنی زندگی میں مختلف شخصیتوں کے افکار و خیالات سے متاثر ہوا اور اُن کے فکر و عمل سے اپنی استعداد کے مطابق فائدہ اور فیض حاصل کیا۔

لیکن یہ میری زندگی کا یادگار واقعہ ہے کہ مجدد و متکلم اسلام مولانا مودودی کے افادات کا اثر ایسے نازک اور پُرخطر وقت میں ہوا جبکہ لادینی تعلیمی ماحول اور مستشرقین کی کتابوں کے مطالعہ کی وجہ سے اسلام کی ہیئتِ کلی مجھے بہت ہی ناپسندیدہ دکھائی دینے لگی تھی خاص کر اسلام میں جہاد کی جو گھناؤنی اور خون آشام نقاشی ان قلم نوازانِ جہل کار نے کی ہے اس سے طبیعت میں سخت خلجان پیدا ہوا تھا۔ اصل حقیقت کو جاننے کے لئے میں نے ایک جاں بلب پیاسے کی طرح اُردو انگریزی میں اہلِ علم مسلمانوں کی ہر اس تحریر کو پڑھ ڈالا جس تک میری رسائی ہو سکی۔ لیکن کہنا پڑتا ہے کہ ان میں سے کسی کی تحریر بھی میرے خلجان کو رفع نہ کر سکی۔ اور نہ اس سیاہ کاری کا مداوا کر سکی جس سے مشرق شناسانِ غرب نے اسلام کو داغدار کرنے کی مقدور کوشش کی تھی۔ تاہم یہ میری اپنی کم علمی اور کوتاہ رسی

تھی۔ ورنہ علمار کرام اور اصحاب فکر و نظر کے یہاں اس طرح کے مواد کی کمی نہ تھی۔

۱۹۳۵ء کا زمانہ تھا۔ اور ایسے نازک موقعہ پر جب کہ میں کفر و الحاد کے چہبچے میں گرنے ہی والا تھا کہ میرے ایک دوست نے مجھے مولانا مودودی کی غالباً اوّلین تصنیف "الجہاد فی الاسلام" کے مطالعے کا مشورہ دیا۔ اس کے مطالعے نے میرے فکر و تصور کا نقشہ ہی بدل دیا۔ میں تو اسے تائید ایزدی سمجھتا ہوں اور اسی لئے مودودی صاحب سے زیادہ اس ذات پاک کا شکرگزار ہوں جس نے مجھے اسلام پر استقامت بخشی اور مودودی صاحب کو بے راہوں کو راہ پر لانے کی قابلیت عطا کی۔

اسوقت سے آج تک میں مولانا کی تحریروں کو باقاعدہ پڑھتا رہا ہوں اور امکان بھر اُن کو سمجھنے اور اُن سے استفادہ کرنے کی کوشش بھی کرتا ہوں۔ یہ تو میں نہیں کہہ سکتا کہ میں نے اُن کے ایک ایک لفظ کو سمجھا ہے۔ اور ان کے پیغام کی روح کو پا لیا ہے۔ البتہ یہ ضرور کہہ سکتا ہوں کہ اُن کی تحریروں نے مجھے اسلام سے روشناس کرایا اور خدا کی اس بے پایاں نعمت کو اپنانے کی خواہش میرے دل میں پیدا کی۔ جو بحمداللہ زندۂ جاوید ہے۔ لیکن اب تک مولانا سے ملنے کا اتفاق نہیں پیش آیا تھا۔ اور نہ اس کی دل میں خواہش پیدا ہوئی۔ نہ جانے کیوں؟ شاید اس لئے کہ

پرتوِ خور سے ہے شبنم کو فنا کی تعلیم

لیکن جب میں نے اس کتاب کی ترتیب کا ارادہ کیا تو خیال ہوا کہ اس عظیم شخص کی صورت تو دیکھ لوں جس کے افکار نظریات کو میں گذشتہ میں

سال سے پڑھ رہا ہوں اور جو ایک بڑی حد تک میرا محسن بھی ہے۔ اور جس کے متعلق اب میں ایک ایسا کام کر رہا ہوں جو اس لحاظ سے تعلیمی بھی ہے اور بصیرت افروز بھی کہ مولانا کی زندگی اور ان کی ذہنی پرداخت (Career) دوسروں کے لیے سبق آموز ہے۔ چنانچہ ۱۲ر فروری ۱۹۵۵ء کو مجھے ایسی جگہ ان سے ملاقات کی سعادت نصیب ہوئی۔ جہاں قدرت بندگانِ حق کو آزمائش کی کسوٹی پر کس کر کھرے کھوٹے میں امتیاز کرتی ہے اور پھر آلام و مصائب کی بھٹی میں تپا کر انھیں کندن بناتی ہے۔ یہ مولانا سے میری پہلی ملاقات تھی جو صرف لذتِ دید تک محدود رہی۔

---

بیسویں صدی کی عظیم ترین دریافت" جس پر دنیائے عقلیت آج جان و دل سے فدا ہے۔ وہ سہ آتشہ مرکب ہے۔ جو شخصیت پرستی، نسل پرستی اور قوم و وطن پرستی کے آمیزے سے کشید ہوتا ہے۔ اسی کے بطن سے "نظریاتی ملوکیت" نے جنم لیا، اور عصر حاضر کی روح رواں بن گئی۔ اور اسی کو اپنانے کے لیے ہر نوع کا قائد مختلف پہلوؤں سے کوشش کر رہا ہے۔ وہ اپنی ساکھ بٹھانے کے لئے "مقصد نظریہ، اصول، معیار جیسے خوش آیند اور خوش آہنگ الفاظ کا استقرار اعادہ کیا جاتا ہے کہ ذہن ماؤف ہو جاتے ہیں۔ لیکن بے حقیقت، حقیقت نمائی نہ کبھی زیادہ دنوں تک قائم رہی ہے اور نہ رہ سکتی ہے محض الفاظ کی بندش و ترکیب کو معالج باور کرا کے جو شیش محل تیار کیا جاتا ہے، چار دن نہیں گذرتے کہ آن کی آن میں نماک بسر ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ عجیب واقعہ ہے کہ شیشہ گری کے تجربہ عام کے

باوصف کارِ ملمع سازی میں پیرک صد ہزار سالہ کی درازیٔ عمر کے ساتھ ساتھ، روز بروز اضافہ ہوتا چلا جا رہا ہے جس کی وجہ سے انسان نت نئے روپ دھار لینے میں اس قدر مشاق ہو گیا ہے کہ اس کے "اصلی روپ" کی جھلک تک دیکھنا نہ صرف مشکل بلکہ قریب قریب ناممکن ہو گیا ہے اور اس پر قائدیت ـــــــ مذہبی قائدیت، سیاسی قائدیت، معاشی قائدیت وغیرہ وغیرہ کا جتنا گہرا رنگ چڑھتا چلا جاتا ہے، اتنی ہی اس کی "اصلیت" گم ہوتی چلی جاتی ہے۔ دنیا کا یہ ایک عظیم ترین سانحہ ہے۔ ایسی حالت میں یہ کہہ دینا تو آسان ہے کہ انسان اپنے افعال و کردار سے پہچانا جاتا ہے، لیکن اس کے حقیقی "افکار و کردار" کو جاننا پہچاننا بہرحال آسان نہیں۔ حکیم مشرق نے اس کی شناخت کا ایک ذریعہ بتایا ہے وہ کہتے ہیں

زندہ یا مردہ یا جاں بلب

از سہ شاہد کن شہادت را طلب

شاہدِ اوّل شعورِ خویشتن ←

خویش را دیدن بنورِ خویشتن

شاہدِ ثانی شعورِ دیگرے ←

خویش را دیدن بنورِ دیگرے

شاہدِ ثالث شعورِ ذاتِ حق ←

خویش را دیدن بنورِ ذاتِ حق

یعنی

آدمی کو پہچاننے کے لیے ان تین شہادتوں کی ضرورت ہے :-

۱۔ شعورِ خویشتن ← آدمی اپنی نظر میں کیا ہے

۲۔ شعورِ دیگرے ← آدمی دوسروں کی نگاہوں میں کیا ہے۔

۳۔ شعورِ ذاتِ حق ← آدمی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں کیا مقام رکھتا ہے۔

اسی "ذریعہ" سے بیسویں صدی میں ہند و پاکستان کی ایک اہم شخصیت — مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی — کو سمجھنے کے لیے یہ حقیر پیشکش ہے۔

اس "کارِ بے کار و بار کار" کی تحریک جنوری ۱۹۸۴ء میں اقدام کے ایک پرانے پرچے میں علی سفیان آفاقی کا مولانا مودودی سے ایک انٹرویو دیکھ کر ہوئی۔ صحافی کے تاثر کو پڑھ کر مجھے اپنا وہ تاثر یاد آیا جو "الجہاد فی الاسلام" پڑھ کر خود مجھ پر ہوا تھا اور اسی تاثر نے اس کتاب کی صورت گری کی۔ انسان اکثر ایسے کام بھی کر جاتا ہے جس کا ایک ساعت پہلے اسے وہم و گمان تک نہیں ہوتا۔ عالمِ امکان کا کوئی مادی یا غیر مادی داعیہ (Thought) اس کا محرک بن جاتا ہے۔ اور شہابِ ثاقب کی طرح ایک چمک اس کے ذہن میں پیدا ہوتی ہے جو اسے راہ دکھا دیتی ہے۔ بس اس کتاب کی جمع و ترتیب کے سلسلے میں بھی یہی کچھ صورتِ حال پیش آئی۔

---

مولانا مودودی کے اصول و نظریات سے کسی کو اتفاق ہو یا اختلاف لیکن یہ ہر شخص تسلیم کرے گا کہ وہ اس دور کی ایک بڑی شخصیت ہیں اور ان کے اعمال و افکار میں ہمیں ایسے بے شمار نقوش مل سکتے ہیں جو ان کے بڑا پن کو

ظاہر کرتے ہیں پیشِ نظر کتاب جیسا کہ اس کے نام ہی سے ظاہر ہے اور نام سے زیادہ اس کا سرورق اس حقیقت کو ظاہر کر رہا ہے کہ یہ کتاب مولانا مودودی کی شخصیت کا مقام معلوم کرنے کے لئے ایک میزان کا کام دے گی کسی انسان کو ناپنے یا تولنے کے لئے جتنے زاویہائے نظر ہو سکتے ہیں۔ اُن کا اگر حصر و استقصار کیا جائے تو وہ تین ہو سکتے ہیں۔ اول یہ کہ وہ خود اپنے کو کس رنگ میں ظاہر کرتا ہے۔ دوم یہ کہ دوسرے اُسے کس رنگ میں دیکھتے ہیں۔ سوم یہ کہ اللہ تعالےٰ کی جناب میں اس کا درجہ و مرتبہ کیا ہے یا کیا ہو گا۔ ان تین پہلوؤں میں سے خدا کا معاملہ، تو وہ ہم سے متعلق نہیں۔ یہ فیصلہ کرنا کہ کسی شخص کا مقام اس کی بارگاہ میں کیا ہے۔ ہم اس عالم ہزار شیوہ و رنگ میں کچھ نہیں کہہ سکتے۔ یہ وہی بہتر جانتا ہے کہ کون کس درجے کا آدمی ہے۔ رہے باقی دو پہلو تو یہ اس کتاب کے دو پلڑے ہیں۔ پہلا پلڑا ہے "مولانا مودودی اپنی نظر میں"۔ دوسرا پلڑا ہے "مولانا مودودی دوسروں کی نظر میں" مؤلف نے ترازو آپ کے ہاتھ میں دے دی ہے۔ اب یہ آپ کا کام ہے کہ اسے تول کر فیصلہ کریں۔

کتاب کے پہلے حصے "اپنی نظر میں" تمام تر وہ تحریریں اور اقتباسات ہیں جو مولانا مودودی کے خود اپنے قلم کے لکھے ہوئے ہیں۔ یہ تحریریں اور اقتباسات، ایک خاص ترتیب کے ساتھ جمع کئے گئے ہیں۔ ان میں معنوی اور منطقی ربط کے علاوہ ایک زمانی تسلسل بھی ہے جس سے مولانا مودودی کی ذہنی پرداخت کے مختلف مدارج اور افکار و تصورات کے نشو و ارتقار

کی کیفیت معلوم ہوتی ہے۔ یہ اپنی نظر کا اساسی اور غیر منفک عنصر ہے۔ اس سے اندازہ ہوگا کہ مولانا مودودی اپنی زندگی کے ایام و سنین میں کس حیثیت اور کس رفتار سے آگے بڑھے ہیں۔ اور وہ اس سفر میں کن مراحل سے گذرے ہیں۔ ان اقتباسات سے فکر و عمل کے علاوہ زبان اور قدرتِ تحریر کی رفتارِ ترقی کا بھی اندازہ نمایاں طور پہ کیا جاسکتا ہے۔

اس کتاب کا دوسرا جزء "دوسروں کی نظر میں" ہے۔ اس حصے میں وہ مقالات و مضامین درج کئے گئے ہیں جو دوسروں نے لکھے ہیں۔ ان "دوسروں" میں صرف وہ لوگ شامل نہیں ہیں جنھیں مودودی صاحب کے "اپنے" کہا جا سکتا ہو۔ اس جزء کے مندرجات میں آپ کو موافق، مخالف پہلوؤں کے علاوہ بے لاگ اور غیر جانبدارانہ اظہار رائے بھی ملے گا۔

---

یہ کتاب اپریل میں شائع ہو جاتی، اسقدر تاخیر اس وجہ سے ہوئی کہ میں نے سوچا کہ قرآن نے اس آیت میں ہمیں ایک حقیقت سے آگاہ کیا ہے اصلہا ثابت و فرعہا فی السماء اس بنا پر میں نے مولانا کے خاندانی حالات کی جستجو کی۔ اس سلسلے میں مجھے بہت سی کتابوں کے نام ملے ہیں جن میں مولانا کے اسلاف کرام کے حالات قلم بند ہوئے ہیں۔ ان میں دو کتابیں میرے اس کام کے لئے بہت ضروری تھیں۔ ایک "جواہر مودودی" جو خاندان مودودی کے اکابر کے حالات ہیں، شاہ محمد اکرم برا سوی صاحب "اقتباس الانوار" نے ۱۰۹۶ھ میں لکھی تھی۔ دوسری "تحفۃ الابرار" یہ تمام سلاسل طریقت کا جامع تذکرہ ہیں۔ اس میں خاندان

مودودی کے حالات مولانا کے والد ماجد تک مرقوم ہیں۔ لیکن افسوس ہے کہ اب تک یہ ذخیرہ دستیاب نہ ہو سکا۔ تاہم اُمید ہے اور انشاء اللہ اس کتاب کی دوسری جلد خاندانی حالات سے مزور آراستہ ہوگی۔

خاندانی حالات کی جستجو میں خود مولانا کے بہت سے حالات دریافت ہوئے۔ اورنگ آباد اور حیدر آباد اور دہلی کے بعض اصحاب سے رابطے کی صورت نکلی۔ اُن سے مزید حالات دریافت ہونے کی توقع ہے۔ ان اصحاب کے ذریعے مولانا کے زمانۂ طالب علمی کی کچھ بیاضیں اور ۱۹۱۵ء سے ۱۹۲۰ء تک کے ترجمہ وتالیف کے مسودے اس وقت حاصل ہوئے جب یہ کتاب طباعت کے مرحلے سے گزر رہی تھی۔ بیاضوں کے بلاک اور مذکورہ بالا مسودوں کے اقتباس انشاء اللہ آئندہ جلد کی زینت ہوں گے۔

مرتب اوراق ان اصحاب کا شکر گزار ہے جنھوں نے اپنے مضامین مرحمت فرمائے اور قارئین سے معذرت خواہ ہے کہ مرحلۂ طباعت ایسے عالم میں پیش آیا کہ وہ کاپیوں اور پروفوں کی تصحیح سے قاصر تھا۔

اچھرہ۔ لاہور
۱۵ر نومبر ۱۹۵۵ء

محمد یوسف



# اپنی نظر میں

شاہدِ اوّل شعورِ خویشتن
خویش را دیدن بنورِ خویشتن

اقبال

"میں علم کا پیاسا ہوں اور اس پیاس کو بجھانے والا اُس کے سوا کوئی نہیں۔ میری عقل و فہم میں ہزاروں کوتاہیاں ہیں، اور ان کو دُور کرنے والا اگر کوئی ہے تو وہی ہے۔ میرا دل بے چین ہے، میری رُوح مضطرب ہے ............ میرا دماغ سکون سے محروم ہے۔ خدا ہی ہے جو اس بیماری کا مداوا کر سکتا ہے۔ میں گناہوں میں گھرا ہوا ہوں میرے عمل میں لاکھوں خامیاں ہیں، میری فطرت کی کمزوریاں قدم قدم پر مرضاتِ الٰہی کے اتباع سے مجھ کو روکتی ہیں۔ خدا کے سوا کوئی نہیں جو میرے ان عیوب کی اصلاح کرے اور عمل صالح کی توفیق بخشے۔ میں اس سے خلوصِ نیت کا طلب گار ہوں۔ صحت فکر اور سدادِ نظر مانگتا ہوں۔ الحب فی اللہ والبغض للہ کی توفیق چاہتا ہوں۔ میں اس سے دعا کرتا ہوں کہ مجھے اپنے بندوں سے بے نیاز کر کے صرف اپنا نیازمند بنائے محبت اور خوف اور طمع کا تعلق سب سے توڑ کر صرف اپنے ساتھ جوڑ دے اور اتنی قوت اور طاقت عطا فرمائے کہ میں اسلام اور مسلمانوں کی خدمت میں اپنے دل کے سب حوصلے نکال سکوں۔ وَاَدْعُوْا رَبِّیْ عَسٰی اَنْ لَا اَکُوْنَ بِدُعَاءِ رَبِّیْ شَقِیًّا۔

# میرا بچپن

میرا بچپن ریاست حیدر آباد کے مشہور شہر اورنگ آباد دکن میں گزرا ہے۔ میرا خاندان تو دہلی کا تھا لیکن میرے والد مرحوم دہلی سے اورنگ آباد چلے گئے تھے۔ اس وجہ سے میری زندگی کے ابتدائی تیرہ، چودہ سال اورنگ آباد میں ہی بسر ہوئے۔ جو لوگ ایک ہی جگہ پل کر جوان ہوئے ہیں، اور ساری عمر اپنے پیدائشی وطن ہی میں رہے ہیں، وہ اس بات کا پورا اندازہ نہیں کر سکتے کہ آدمی کو اس جگہ سے کتنی گہری محبت ہوتی ہے جہاں اس نے اپنا بچپن گزارا ہو۔ تیرہ چودہ سال کی عمر تک میں وہیں رہا۔ پھر میرا یہ پیدائشی وطن مجھ سے ہمیشہ کے لیے چھوٹ گیا۔ برسوں کے بعد جوانی کی عمر میں جب مجھے ایک دفعہ پھر اورنگ آباد جانے کا اتفاق ہوا تو میرے اوپر عجیب کیفیت گزری جس کا

شہر قریب آتا جاتا تھا میری بے چینی بڑھتی جاتی تھی۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ ریل بہت سست چل رہی ہے۔ میرا جی چاہتا تھا کہ ریل پر سے کود جاؤں اور بھاگ کر شہر میں جا پہنچوں۔ بچپن کی دیکھی ہوئی ہر ایک چیز کو میں پہچاننے کی کوشش کرتا تھا اور میرا دل بے اختیار کھنچنے لگتا تھا۔ اس وقت مجھے معلوم ہوا کہ آدمی کو اس جگہ سے کتنی گہری محبت ہوتی ہے جہاں اس کا بچپن گزرا ہو۔

ایک عجیب بات جو میں نے وہاں جا کر محسوس کی وہ یہ تھی کہ بچپن کی دیکھی ہوئی کوئی چیز بھی اب اتنی بڑی نہیں رہی تھی جتنی چند سال پہلے تھی۔ سڑکیں، بازار، گلیاں، عمارتیں، سب پہلے سے چھوٹی اور کچھ کچھ تنگ سی ہو گئی تھیں جن گھروں میں کبھی رہا تھا، یا اکثر جایا کرتا تھا، وہ بھی پہلے بڑے بڑے تھے، اور اب سکڑ کر بالکل چھوٹے چھوٹے ہو گئے تھے۔ میں حیران تھا کہ جس چیز کو بھی اپنی یاد کے نقشے سے ملا کر دیکھتا ہوں وہ ہے تو اپنی جگہ ہی پر مگر پہلے سے چھوٹی ہو کر رہ گئی ہے۔ آخر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ سارا فرق جو مجھے محسوس ہو رہا ہے دراصل ان چیزوں میں نہیں ہوا، بلکہ خود میرے اندر ہو گیا ہے۔ جب تک میں بچہ تھا میری نگاہ چھوٹی تھی، اور چیزیں بڑی نظر آتی تھیں۔ جب میں بڑا ہو گیا تو میری نگاہ بھی بڑی ہو گئی اور چیزیں اسی لحاظ سے چھوٹی نظر آنے لگیں۔

مجھے اپنی بہت چھوٹی عمر کی باتیں بھی اب تک یاد ہیں۔ مجھے اپنی حیرت اب تک یاد ہے جب مجھے پہلی مرتبہ یہ سن کر ہوئی تھی کہ ابا کے ابا کو دادا اور ابا کی

۶۵۴۸

اماں کو دادی کہتے ہیں۔ میرا دل یہ یقین کرنے کے لیے کسی طرح تیار نہ تھا کہ ابا بھی کسی کے بیٹے ہو سکتے ہیں، اور نہ میں یہ تصور ہی کر سکتا تھا کہ میرے والد بھی کبھی میری طرح بچے ہوں گے۔ اس نئی معلومات پر میں بہت دنوں تک غور کرتا رہا، اور یہ بات بڑی تحقیقات کے بعد میری سمجھ میں آئی کہ جتنے لوگ اب بوڑھے ہیں، یہ سب کبھی بچے تھے اور ان کے بھی کوئی ماں باپ تھے۔

اس سے بھی زیادہ چھوٹی عمر کا ایک اور خیال مجھے اب تک یاد ہے۔ میں اماں اور ابا کے کوئی معنی نہیں جانتا تھا، میری سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ یہ کون لوگ ہیں اور میں ان کے پاس کیسے آگیا ہوں۔ البتہ میں یہ ضرور محسوس کرتا تھا کہ یہ ہیں بڑے اچھے لوگ۔ اپنے والد کو دنیا کا سب سے اچھا آدمی اور اپنی والدہ کو سب سے اچھی عورت سمجھتا تھا۔ مجھے سب سے زیادہ لطف اس وقت آتا تھا جب میں بیمار ہوتا، یا مجھے کوئی چوٹ لگ جاتی تھی، اور میرے والدین میرے لیے پریشان ہوتے تھے۔ اسی لطف کی خاطر میں اپنے آپ کو کبھی کبھی جان بوجھ کر بھی خطرہ میں ڈالتا تھا۔ اس وقت جو بے چینی میری والدہ اور میرے والد کے دل میں پیدا ہوتی تھی، اس سے میرے دل میں یہ احساس پیدا ہوتا تھا کہ انہیں میری بہت فکر ہے۔ ان تجربات سے ماں اور باپ کے معنی میری سمجھ میں آگئے اور مجھ کو یہ بھی معلوم ہوا کہ ماں باپ اور دوسرے لوگوں میں کیا فرق ہوتا ہے۔

میں اپنے گھر میں سب سے چھوٹا تھا۔ میرے ایک بھائی مجھ سے تین چار سال بڑے تھے۔ مجھے کھانے کی جو چیز ملتی تھی اسے فوراً کھا لیتا تھا، مگر بھائی صاحب سنبھال کر کسی اچھے وقت پر کھانے کے لیے اٹھا رکھتے تھے۔ اسی طرح جو پیسے مجھے ملتے تھے ان کو بھی فوراً خرچ کر ڈالتا تھا، اور بھائی صاحب انہیں جمع کر کے کبھی کوئی اچھی چیز خریدا کرتے تھے۔ بس یہ میرے اور ان کے درمیان جھگڑے کی بنیاد تھی۔ میں ہمیشہ ان کے حصے میں سے اپنا حق وصول کرنے کی کوشش کرتا تھا، اور وہ ہمیشہ تھوڑی دیر تک مقابلہ کرنے کے بعد کچھ نہ کچھ میرے حوالے کرنے پر مجبور ہو جاتے تھے۔ اول تو میں سمجھا کرتا تھا کہ اس طرح میں انہیں شکست دے کر مال غنیمت حاصل کرتا ہوں، مگر بعد میں مجھے معلوم ہو گیا کہ بڑے بھائی کو مجھ سے محبت ہے، اور انہیں خود بھی اسی میں مزہ آتا ہے کہ میں ان سے لڑ بھڑ کر اپنا حصہ وصول کر لیا کروں۔ اس طرح میں والدین کے عطیوں میں سے ۷۵ فیصدی کا مالک ہوتا تھا۔ پچاس فیصد اپنے حساب میں، اور پچیس فیصد بڑے بھائی صاحب کے حساب میں سے۔ مشہور بات تو یہ ہے کہ "سگ باش برادر خورد مباش" یعنی چھوٹا بھائی بننے سے کتا بننا زیادہ بہتر ہے، مگر میرا تجربہ اس کے خلاف ہے۔

تربیت

میرے والد مرحوم نے میری تربیت بڑے اچھے طریقے پر کی تھی۔ وہ دہلی کے شرفا کی نہایت ستھری زبان بولتے تھے۔ انہوں نے ابتدا سے

یہ خیال رکھا تھا کہ میری زبان بگڑنے نہ پائے جب کبھی میری زبان پر کوئی غلط لفظ چڑھ جاتا یا کوئی بازاری لفظ میں سیکھ لیتا تو وہ مجھے ٹوک دیتے اور صحیح بولنے کی عادت ڈالتے۔ یہی وجہ ہے کہ دکن میں پرورش پانے کے باوجود میری زبان محفوظ رہی۔ بعد کو مجھے ہندوستان کے مختلف حصوں میں برسوں رہنے کا اتفاق ہوا ہے، مگر بچپن میں جو زبان پختہ ہو چکی تھی اس پر کسی جگہ کی بولی کا اثر نہ پڑ سکا۔ وہ راتوں کو مجھے پیغمبروں کے قصے، تاریخ اسلام اور تاریخ ہندوستان کے واقعات اور سبق آموز کہانیاں سنایا کرتے تھے۔ اس کا مفید اثر میں آج تک محسوس کرتا ہوں۔ وہ میرے اخلاق کی درستی کا بھی بہت خیال رکھتے تھے انہوں نے مجھے ایسے بچوں کے ساتھ نہیں کھیلنے دیا جن کی عادتیں بگڑی ہوئی ہوں کبھی کبھی میں کوئی بری عادت سیکھ لیتا تھا، تو بڑی کوشش سے اسے چھڑاتے تھے۔ ایک مرتبہ میں نے ایک ملازمہ کے بچے کو مارا تو انہوں نے اس بچے کو بلا کر کہا ”تو بھی اسے مار“ اس سے مجھے ایسا سبق ملا کہ پھر تمام عمر میرا ہاتھ کسی زیردست پر نہیں اٹھا) وہ مجھے زیادہ تر اپنے ساتھ اپنے دوستوں کی صحبت میں لے جاتے تھے، اور ان کے دوست سب کے سب سنجیدہ، شائستہ اور اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگ تھے۔ ان کی صحبتوں میں بیٹھنے کی وجہ سے میں مہذب عادات سیکھ گیا، اور بڑی بڑی باتوں کو سمجھنے کے قابل ہو گیا۔ میری طبیعت میں جتنی شوخی تھی، والد مرحوم کی اس تربیت کی وجہ سے وہ شرارتوں اور دنگے فساد

کے بجائے ظرافت کی شکل میں ڈھل گئی۔ مجھے یاد ہے کہ بچپن میں مجھ سے بڑی عمر کے لوگ میرے ساتھ بہت دل چسپی لیا کرتے تھے کیونکہ میں شرارتیں کرنے کے بجائے بہت مزے مزے کی باتیں کیا کرتا تھا۔

میرے والد مرحوم نے میری ابتدائی تعلیم کا انتظام گھر پر کیا تھا۔ غالباً وہ میری زبان کی حفاظت کے لیے اور مجھے بُری صحبتوں سے بچانے کے لیے مجھے مدرسے بھیجنا نہیں چاہتے تھے۔ گھر کی اس تعلیم میں مجھ کو بہت سے استادوں سے سابقہ پیش آیا۔ بعض استاد ایسے تھے جنہوں نے مجھے کند ذہن بنانے کی کوشش کی، اور ان کے اثر سے مجھے خود اپنے اوپر ہی یہ شک ہونے لگا کہ شاید میں کچھ پڑھنے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ بعض استادوں نے مجھے اس سے زیادہ پڑھانے کی کوشش کی جتنا میں اپنی عمر کے لحاظ سے پڑھ سکتا تھا۔ البتہ بعض استادوں نے مجھے بہت اچھی تعلیم دی، اور مجھے جو کچھ حاصل ہوا وہ انہی کا فیض تھا۔ مجموعی طور پر اسے میں اتنا ضرور کہہ سکتا ہوں کہ گھر کی یہ تعلیم میرے لیے مدرسے کی بہ نسبت زیادہ مفید ثابت ہوئی۔ پانچ چھ سال کی اس تعلیم میں مجھ کو اتنا علم حاصل ہو گیا جتنا مدرسے میں بچوں کو آٹھ سال میں ہوتا ہے، بلکہ جب مجھ کو گیارہ سال کی عمر میں مدرسے کی آٹھویں جماعت میں داخل کیا گیا تو اکثر مضمونوں میں میری معلومات اپنے ہم جماعتوں سے زیادہ تھیں حالانکہ میں اپنی آٹھویں کلاس میں سب سے چھوٹی عمر کا طالب علم تھا۔

میری ابتدائی تعلیم میں ایک خرابی ایسی تھی جس کو بعد میں میں نے بری طرح محسوس کیا۔ وہ خرابی یہ تھی کہ عام دستور کے مطابق مجھے سب سے پہلے بغدادی قاعدہ پڑھا کر قرآن پڑھوا دیا گیا۔ یہ غلطی عام طور پر مسلمان اس زمانے میں بھی کرتے تھے اور آج تک کیے جا رہے ہیں۔ اس کا نقصان یہ ہے کہ بچہ دنیا کی اور ساری چیزیں تو سمجھ کر پڑھتا ہے، مگر صرف قرآن ہی کے متعلق وہ خیال کرتا ہے کہ یہ ایک ایسی کتاب ہے جسے سمجھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ بس اس کے الفاظ پڑھ لینے کافی ہیں۔ اس غلط طریقہ کی وجہ سے مجھے بے سمجھے قرآن پڑھنے کی ایسی عادت پڑی کہ آگے چل کر جب میں نے عربی زبان پڑھ لی اس وقت بھی برسوں تک قرآن کو بغیر سمجھے ہی پڑھتا رہا۔ اکیس سال کی عمر میں مجھ کو پہلی مرتبہ اپنی اس غلطی کا احساس ہوا، اور میں نے قرآن کو سمجھنے کی کوشش کی۔ میں چاہتا ہوں کہ اب مسلمان بچوں کو اس غلطی سے بچایا جائے۔ (اور انہیں قرآن اس وقت پڑھایا جائے جب وہ کم از کم اتنی اردو پڑھ لیں کہ قرآن کا ترجمہ ساتھ ساتھ پڑھ سکیں)

اب میں تھوڑا سا حال اپنے مدرسے کا بیان کرتا ہوں۔ گیارہ برس کی عمر میں جب مجھ کو ہائی اسکول کی آٹھویں جماعت میں داخل کیا گیا اس وقت مجھے پہلی مرتبہ اپنے ہم عمر لڑکوں سے میل جول کا موقعہ ملا، کیونکہ اس سے پہلے تک تو میں زیادہ تر بڑوں کی صحبت ہی میں رہا تھا۔ مدرسے میں اوّل اوّل

تھوڑے دنوں تک اجنبی رہا۔ پھر میں نے مدرسے کی اس شریف ٹولی سے دوستانہ تعلقات پیدا کر لیے جس میں سنجیدہ اور شوقین طالب علم شامل تھے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی میں نے محض اپنی ظرافت کے ذریعہ سے شریر ٹولی کے بھی دو تین سرغنوں کو دوست بنا لیا تھا۔ میں ان کی شرارتوں میں تو شریک نہیں ہوتا تھا، مگر مذاق اور لطیفہ گوئی کی وجہ سے میں نے ان کو رام کر لیا تھا۔ اس طرح میں شریف ٹولی کا دوست بھی رہا، اور شریر ٹولی سے میرے تعلقات بھی نہیں بگڑے۔ اُستادوں میں سے اکثر میرے اوپر مہربان تھے۔ خصوصاً ایک استاد تو ایسے شفیق بن گئے کہ آج تک ان کے خاندان سے میرے تعلقات قائم ہیں اور ان کے صاحبزادے کو میں اپنے بھائی کی طرح عزیز رکھتا ہوں۔ (مدرسے ہی میں مجھ کو پہلی مرتبہ مضامین لکھنے اور تقریری مباحثوں میں حصہ لینے کا موقعہ ملا۔ اس سے مجھ کو احساس ہؤا کہ مجھ میں زبان اور قلم سے کام لینے کی کچھ صلاحیت ہے۔ مدرسے کی زندگی میں چند مہینے ہی گزارنے کے بعد مجھے اس سے اتنی دلچسپی پیدا ہو گئی تھی کہ چھٹی کا دن مجھ کو سخت ناگوار ہوتا تھا، اور جب لمبی چھٹیاں آتی تھیں تو پہلے ہی سے ہم چند لڑکے آپس میں یہ پروگرام طے کر لیتے تھے کہ روزانہ ایک جگہ جمع ہوا کریں گے، اور مل کر کچھ مطالعہ کیا کریں اور مل کر تفریح بھی کریں گے۔

کھیل سے مجھے ابتدائی عمر میں بہت کم دلچسپی تھی۔ جب کچھ ہوش سنبھالا

تو بنوٹ کے فن سے کچھ دلچسپی پیدا ہو گئی۔ میری والدہ صاحبہ کے خاندان میں یہ فن بہت مقبول تھا خصوصاً میرے ماموں اس کے بہت ماہر تھے۔ میں نے اپنے خالہ زاد بھائیوں سے یہ فن سیکھا، اور کچھ مدت تک بس یہی میرا کھیل رہا۔ مدرسے میں داخل ہونے کے بعد مجھے فٹ بال اور کرکٹ سے دلچسپی پیدا ہوئی، مگر صرف تفریح کے لیے اس میں شریک ہوتا تھا لیکن اچھا کھلاڑی میں کبھی نہیں بن سکا۔

# خود نوشت

[یہ خود نوشت مولانا مودودی صاحب نے سنہ ۱۹۳۲ء میں اپنے ایک دوست سید منظر علی صاحب اشہر مؤلف منظر الکرام کی فرمائش پر رقم فرمائی تھی۔ منظر صاحب نے منظر الکرام کے نام سے عمائد و مشاہیر حیدرآباد (دکن) کا ایک تذکرہ لکھ کر شائع کیا تھا، اسی سلسلے میں ان کو صاحبانِ علم و قلم کا تذکرہ خود نوشت مرتب کرنے کی نادر ترکیب سوجھی۔ اس تقریب سے یہ رواں اور بے تکلف نوشتہ معرضِ وجود میں آیا، اور یہ حسنِ اتفاق ہے کہ مرتبِ اوراق کو ان اوراق کی ترتیب کے لیے مولانا ابوالخیر مودودی صاحب کے ذریعے خود منظر صاحب کا منقولہ نسخہ حاصل ہو گیا۔ اس پس منظر کے لحاظ سے یہ ایک تاریخی چیز ہے لیکن اس کے علاوہ کچھ اور بھی ہے: اس میں احساس ہے سیرت و شخصیت کی ابتدائی نشوؤں میں جن میں فکر و نظر کی تکوین ہوتی ہے]۔

## خاندان سے

میرا تعلق ایک ایسے خاندان سے ہے جس میں تیرہ سو برس تک سلسلہ ارشاد و ہدایت اور فقر و درویشی جاری رہا ہے۔ سادات اہل بیت کی ایک شاخ تیسری صدی ہجری میں "ہرات" کے قریب ایک مقام پر آکر آباد ہوئی تھی، جو "چشت" کے نام سے تمام دنیا میں مشہور ہوا۔ اس خاندان کے نامور بزرگ حضرت ابو احمد ابدال چشتی (متوفی ۳۵۵ھ) حضرت حسن مثنیٰ بن حضرت امام حسن علیہ السلام کی اولاد سے تھے۔ انہی سے صوفیہ کا مشہور سلسلہ چشتیہ جاری ہوا ہے۔ ان کے نواسے اور جانشین حضرت ناصر الدین ابو یوسف چشتی (متوفی ۴۵۹ھ) سادات کی ایک دوسری شاخ سے تعلق رکھتے تھے جس کا سلسلہ نسب امام علی نقی علیہ السلام کے واسطے سے امام حسین علیہ السلام تک پہنچتا ہے۔ حضرت ناصر الدین ابو یوسف

کے فرزند اکبر حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی (متوفی ۵۲۷ھ) تھے، جو تمام سلاسل چشتیہ ہند کے شیخ الشیوخ اور خاندان مودودیہ کے مورث ہیں:

(حضرت خواجہ معین الدین اجمیریؒ کے شیخ حضرت عثمان ہرونی تھے۔ ان کے شیخ حضرت حاجی شریف زندنیؒ، اور ان کے شیخ حضرت خواجہ قطب الدین مودود، رحمۃ اللہ علیہم)

(خاندان مودودیہ کی جس شاخ سے میرا تعلق ہے، وہ نویں صدی ہجری کے اواخر سے ہندوستان میں آباد ہے۔ اس شاخ کے پہلے بزرگ جنھوں نے ہندوستان میں مستقل سکونت اختیار کی حضرت ابوالاعلیٰ مودودی (متوفی ۹۳۵ھ) تھے۔ وہ سکندر لودی کے زمانہ میں چشت سے ہندوستان آئے، اور کرنال کے قریب قصبہ براس میں مقیم ہوئے۔ شاہ عالم کے زمانہ میں یہ خاندان مستقلاً دہلی میں آباد ہوا، اور اب تک کہ پانچ پشتیں گزر چکی ہیں اور چھٹی پشت گزر رہی ہے اسی اجڑے دیار میں آباد ہے۔

ننھیال کی طرف سے میں ترکی الاصل ہوں۔ میرے نانا میرزا قربان علی بیگ خاں سالک، کہ خود شاعر اور صاحب قلم تھے۔ مگر پشتہا پشت سے ان کا پیشہ آبا

سپہ گری تھا۔ ان کے بزرگوں میں سے میرزا طولک بے عالمگیر کے عہد میں ما وراء النہر سے ہندوستان آئے اور فوجی مناصب سے سرفراز ہوئے۔ شاہ عالم کے زمانے تک اس خاندان کے لوگ کسی نہ کسی طرح شاہی خدمت بجالاتے رہے۔ جب شیرازۂ سلطنت درہم برہم ہوا تو مختلف افراد مختلف سمتوں میں تتربتر ہوگئے۔ چنانچہ حضرت سالک مرحوم کے والد نواب عالم بیگ خاں اور چچا نواب نیاز بہادر، نواب میر نظام علی خاں کے آخری عہد میں حیدرآباد آئے۔ نیاز بہادر خاں کی شادی نواب مستقل جنگ عزت الدولہ عاشور بیگ خاں کی صاحبزادی سے ہوئی۔ یہ عاشور بیگ خاں ان کے ہم جد اور رشتے میں ان کے چچا تھے، اور دولت آصفیہ نے اُسی خطاب و اعزاز سے سرفراز کیا تھا جو خطاب و اعزاز دولت مغلیہ کی جانب سے ان کے جد کو عطا کیا گیا تھا۔ نواب مستقل جنگ کے بعد نیاز بہادر خاں ان کی جگہ نظم جمعیت کے جمعدار اور جاگیر کے مالک ہوئے۔

عالم بیگ خاں کی شادی عبدالرحیم خاں قلعہ دار گول کنڈہ کے خاندان میں ہوئی، اور انہی بیوی کے بطن سے حضرت سالک مرحوم پیدا ہوئے۔ ۱۸۲۲ء میں نواب نیاز بہادر خاں چیچل گوڑہ کے ہنگامے میں شہید ہوئے۔ اس ہنگامے کے واقعات دکن کی تاریخوں میں تفصیل سے مذکور ہیں، اور شہادت کا یہ دلچسپ واقعہ لکھا ہے کہ "از شمشیر شمشیر خاں کار نیاز بہادر خاں، و از شمشیر نیاز بہادر خاں کار شمشیر خاں تمام شد"۔ اس واقعہ کے بعد نواب عالم بیگ خاں

اپنے خورد سال بچے کو لے کر دہلی واپس چلے گئے۔ اس کے تقریباً چالیس سال بعد میرزا سالک مرحوم پھر حیدرآباد واپس آئے اور سر سالار جنگ اعظم نے ان کو سررشتۂ تعلیمات میں مامور کر دیا۔ یہاں انہوں نے نواب عماد الملک بلگرامی کی سرپرستی و شرکت سے "مخزن الفوائد" کے نام سے ایک رسالہ بھی جاری کیا تھا، جو اگرچہ حیدرآباد کا سب سے پہلا نہیں، تو کم از کم قدیم ترین علمی و ادبی رسالوں میں سے ایک ضرور تھا۔ ۱۸۸۰ھ میں حضرت سالک نے انتقال فرمایا اور اسی خاک میں دفن ہوئے جہاں پیدا ہوئے تھے۔

میرے والد مرحوم، مولوی سید احمد حسن صاحب، ۱۸۵۷ء کے ہنگامے سے دو سال پہلے دہلی میں پیدا ہوئے تھے۔ مدرسۃ العلوم علی گڑھ کے بالکل ابتدائی دور کے طالب علموں میں سے تھے۔ سر سید مرحوم نے جب مدرسہ قائم کیا تھا تو وہ اپنے خاندان اور رشتہ داروں میں سے بھی بہت سے لڑکوں کو چن کر علی گڑھ لے گئے تھے۔ چونکہ میری دادی صاحبہ مرحومہ سے ان کی قرابت ہوتی تھی، اس لیے میرے والد مرحوم کا انتخاب بھی اسی سلسلے میں ہوا۔ مدرسہ میں سر محمد رفیق اور سر بلند جنگ وغیرہ ان کے رفیقِ جماعت تھے (اسی زمانے میں انگریزی تعلیم اور انگریزی تہذیب کے خلاف مسلمانوں میں جو شدید نفرت پھیلی ہوئی تھی،

اس کا حال سب جانتے ہیں۔ مگر ہمارا خاندان اس نفرت میں عام مسلمانوں سے بھی کچھ زیادہ بڑھا ہوا تھا کیونکہ یہاں مذہب کے ساتھ مذہبی پیشوائی بھی شامل تھی۔ میرے دادا صاحب کو والد کا علی گڑھ میں تعلیم پانا سخت ناگوار تھا، مگر سرسید کے خیال سے خاموش تھے۔ ایک مرتبہ ان کے ایک عزیز علی گڑھ تشریف لے گئے اور اتفاقاً ایک جگہ کرکٹ کا کھیل دیکھ کر کھڑے ہو گئے۔ یہاں ان کی نظر والد مرحوم پر پڑی، اور یہ دیکھ کر انہیں سخت رنج ہوا کہ ایک پیر طریقت کا لڑکا انگریزی لباس پہنے انگریزی طرز کا کھیل کھیل رہا ہے۔ دہلی واپس ہوتے تو دادا صاحب سے مل کر کہا کہ

"بھائی صاحب! احمد حسن سے تو ہاتھ دھو بیٹھیے۔ میں نے اس کو علی گڑھ میں دیکھا کہ کافر کرتی پہنے گیند بلا کھیل رہا تھا۔"

یہ خبر سن کر دادا صاحب کا پیمانۂ صبر لبریز ہو گیا۔ اور انہوں نے فوراً والد مرحوم کو علی گڑھ سے واپس بلا لیا۔ اس طرح وہ وہاں تکمیل تعلیم نہ کر سکے۔ اس کے بعد انہوں نے الہ آباد جا کر وکالت کی تعلیم حاصل کی۔ پھر ریاست دیوگڑھ میں ولی عہد کے اتالیق مقرر ہوئے۔ اتالیقی کا واقعہ بھی دلچسپ ہے۔ راجہ صاحب نے دہلی سے دو آدمیوں کو بلایا تھا تاکہ ان میں سے ایک کا انتخاب کریں۔ ان میں سے ایک میرے والد تھے اور ایک والد مرحوم کے استاد تھے، جنہوں نے بچپن میں ان کو پڑھایا تھا۔ دیوگڑھ پہنچ کر جب والد مرحوم کو معلوم ہوا کہ میرے استاد

کو بھی بلایا گیا ہے تو انہوں نے راجہ صاحب سے کہلا بھیجا کہ میں اپنے استاد کے مقابلے میں پیش نہیں ہو سکتا۔ مجھے واپسی کی اجازت دی جائے۔ دوسری طرف اُستاد صاحب سے والد کا ذکر آیا تو انہوں نے کہا کہ "وہ میرا شاگرد اور میرے سامنے کا بچہ ہے۔ بھلا وہ میرے مقابلے میں کیا پڑھائے گا"۔ دونوں کے اخلاق کے یہ نمونے دیکھ کر راجہ صاحب نے کہا کہ "ہمیں استاد کی ضرورت نہیں شاگرد ہی ہمیں پسند آیا ہے"۔ کئی سال تک والد مرحوم دیوگڑھ میں رہے۔ پھر ایک سازش کے ماتحت ولی عہد کی زندگی کا خاتمہ کر دیا گیا، جس کا والد مرحوم کو سخت صدمہ ہوا، اور دیوگڑھ کی ملازمت چھوڑ کر چلے آئے۔ پھر کئی سال تک انہوں نے میرٹھ، غازی آباد، اور بلند شہر وغیرہ مقامات میں وکالت کی اس کے بعد ۱۸۹۶ء میں ایک مقدمہ میں وکالۃً اورنگ آباد دکن تشریف لائے۔ یہاں مولوی محی الدین خاں صاحب صوبے کے میر عدل تھے، اور رشتے میں والد مرحوم کے چچا ہوتے تھے۔ ان کے ایماء سے یہاں وکالت شروع کر دی اور چند ہی ماہ میں بڑی تیزی سے کامیابی حاصل کی۔ اس زمانے تک والد مرحوم پر انگریزی خیالات اور انگریزی طرزِ معاشرت کا غلبہ تھا، اور مذہبیت کی چنگاری راکھ میں دبی ہوئی تھی۔ مولوی محی الدین خاں صاحب کی صحبت نے رفتہ رفتہ ان پر ایسا اثر کیا کہ فرنگیت کے تمام اثرات باطل ہو گئے اور اس کی جگہ اسلامیت پوری طرح متمکن ہو گئی۔ ۱۳۱۸ھ (۱۹۰۰ء) میں والد مرحوم نے مولوی محی الدین خاں صاحب سے

بیعت کرلی اور ذکر و شغل، ریاضات و مجاہدات اور سلوک و مراقبہ میں لگ گئے تاہم اس وقت تک یہ رنگ آتنا نہ چڑھا تھا کہ وکالت کے ساتھ اس کا نباہنا مشکل ہوتا۔ چار سال تک دین اور دنیا دونوں ساتھ ساتھ چلتے رہے، مگر ۱۳۲۲ھ ۱۹۰۴ء میں، جب کہ میں صرف ایک سال کا تھا، والد مرحوم کے لیے ان دونوں کا نباہنا مشکل ہوگیا، اور انھوں نے نہ صرف وکالت بلکہ دنیا کمانے کی فکر ہی کو خیر باد کہا۔ تمام اثاث البیت تقسیم کر کے دہلی تشریف لے گئے اور درگاہ حضرت نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کے قریب ایک قدیم بستی "عرب سرائے" میں اقامت گزیں ہوگئے، اور اپنا سارا وقت دینی مشاغل میں صرف کرنے لگے۔ جب تین سال اسی طرح زندگی بسر کرتے گزر گئے تو مولوی محی الدین خاں صاحب نے ان کو پھر اورنگ آباد طلب کیا اور نصیحت کی کہ رجوع الی اللہ کے لیے ترک دنیا لازم نہیں ہے۔ صرف یہ کوشش کرو کہ جو کچھ کماؤ جائز طریقے سے کماؤ۔ اس نصیحت پر عمل کر کے والد مرحوم نے پھر وکالت شروع کی، مگر اب یہ رنگ تھا کہ کوئی جھوٹا مقدمہ نہیں لیتے تھے۔ ہر موکل کو سب سے پہلے خود ان کی تحقیقات اور جرح و تنقید کے مرحلے سے گزرنا پڑتا تھا۔ جب انھیں کامل اطمینان ہو جاتا کہ اس کا معاملہ سچا ہے تب کہیں اس کی وکالت کرنے پر راضی ہوتے۔ ان تقییدات کے ساتھ وکالت کا چلنا معلوم۔ رفتہ رفتہ اہل معاملہ کا رجوع ان کی طرف کم ہوتا چلا گیا اور مالی مشکلات بڑھتی چلی گئیں مگر

اس کے ساتھ ان کا مذہبی رنگ اور زیادہ گہرا ہوتا چلا گیا، یہاں تک کہ ان کی ذہنیت، ان کے خیالات، ان کی معاشرت، غرض ہر چیز اس قدر بدل گئی کہ یہ تشبیہ تک کرنے کی گنجائش باقی نہ رہی کہ ان کو کبھی انگریزی تعلیم اور انگریزی خیالات کی ہوا بھی لگی ہے۔ ۱۹۱۵ء تک اورنگ آباد میں وکالت کرتے رہے۔ پھر حیدرآباد تشریف لائے مگر چند مہینے رہ کر خرابی صحت کے باعث بھوپال چلے گئے، یہاں میرے بڑے بھائی سید ابو محمد صاحب اگزکٹیو افسر تھے وہاں ان پر فالج کا حملہ ہوا جس نے ان کو بالکل بیکار کر دیا۔ چار سال تک اسی مرض میں مبتلا رہ کر ۱۹۲۰ء میں انہوں نے انتقال فرمایا۔

میں ۳ رجب ۱۳۲۱ھ (ستمبر ۱۹۰۳ء) کو اورنگ آباد میں پیدا ہوا۔ پیدائش سے تین سال پہلے ایک بزرگ والد مرحوم کے پاس آئے تھے انہوں نے میری پیدائش کی پیش گوئی کی تھی اور والد سے فرمایا تھا کہ اس کا نام ابوالاعلیٰ رکھنا۔ چونکہ اس نام کے ایک بزرگ پہلے بھی ہمارے خاندان میں گذر چکے تھے اور انہی کی ذات سے ہندوستان میں ہمارے خاندان کا سلسلہ شروع ہوا تھا اس لیے والد نے ان کے ارشاد کو قبول کیا اور یاد رکھا۔ چنانچہ جب میں پیدا ہوا تو اسی نام سے مجھے موسوم کیا گیا۔ میری پیدائش کے ایک سال بعد، جیسا کہ

میں بیان کر چکا ہوں، والد مرحوم نے دنیا ترک کر دی اور تین سال تک زاہدانہ زندگی بسر کرتے رہے۔ اس کے بعد گو انہوں نے پھر دنیا کی طرف رجوع کیا، مگر اس دنیا کی طرف نہیں جسے چھوڑا تھا، بلکہ ایک خالص مذہبی دنیا کی طرف۔ ان کی زندگی کے اس انقلاب کا نتیجہ یہ ہوا کہ میں نے جس ماحول میں آنکھ کھولی اور ہوش سنبھالا وہ ایک مکمل مذہبی ماحول تھا۔ والد مرحوم اور والدہ ماجدہ دونوں کی زندگی ایک ہی مذہبی رنگ میں رنگی ہوئی تھی۔ ان کی اس تربیت اور عملی نمونے کا یہ اثر تھا کہ ابتدا ہی سے میرے دل و دماغ پر مذہب کے گہرے نقوش مرتسم ہو گئے۔

ابتدائی تعلیم

والد مرحوم نے اوّل دن ہی تہیہ فرما لیا تھا کہ مجھے مولوی بنائیں گے۔ چنانچہ میری تعلیم بھی اسی ڈھنگ پر ہوئی۔ اردو اور فارسی کے ساتھ عربی زبان اور فقہ و حدیث کے درس پر ڈال دیا گیا، اور انگریزی زبان، علوم اور خیالات کی ہوا تک نہ لگنے دی گئی۔ والد مرحوم کو تعلیم کے ساتھ اخلاق و عادات کی اصلاح کا بھی خاص خیال تھا۔ ایک مدت تک انہوں نے مجھے کسی مدرسے میں داخل نہیں کیا، بلکہ گھر پر تعلیم دلوائی۔ پڑھنے کے علاوہ جتنے اوقات بچتے تھے ان میں وہ بیشتر مجھ کو اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ اپنے احباب میں لے جاتے تھے، جو سب کے سب ثقہ اور سنجیدہ لوگ تھے۔ راتوں کو انبیاء کے قصے، بزرگانِ دین کے حالات، اسلامی تاریخ کی کہانیاں سناتے، مختلف دلچسپ

پیرایوں میں اسلامی عقائد ذہن نشین کرتے اور مذہبی رنگ چڑھانے کی کوشش کرتے تھے۔ عام نشست و برخاست میں بھی انہیں اخلاق و تہذیب کی اصلاح کا ہمیشہ خیال رہتا تھا۔ زبان کی طرف بھی ان کی خاص توجہ تھی۔ بیس سال تک دکن میں رہنے کے باوجود ان کی زبان پر یہاں کا ایک لفظ اور ایک محاورہ بھی نہ چڑھا تھا۔ بالکل خالص اُردوئے معلّٰی بولتے تھے اور زبان کی حفاظت کا خاص خیال رکھتے تھے۔ اس وجہ سے بھی انہوں نے ایک کافی مدت تک اس کا خیال رکھا کہ ہم عام بچّوں میں ملنے جلنے نہ پائیں۔ اور اس حفاظت کے باوجود اگر کبھی گھر کے نوکروں یا دوسرے لوگوں سے سنا سنایا کوئی دکنی لفظ یا محاورہ زبان پر چڑھ جاتا تو وہ فوراً ٹوک دیتے تھے اور صحیح لفظ بتا دیا کرتے تھے۔

نو سال کی عمر تک میں نے گھر پر پڑھا اور اس زمانے میں صرف و نحو، عربی ادب اور فقہ کی متعدد ابتدائی کتابیں پڑھ لیں۔ پھر میرے استاد مولوی نذیر اللہ حسینی مرحوم و مغفور کے مشورے سے مجھے مدرسہ فوقانیہ اورنگ آباد کی جماعت رشدیہ میں داخل کر دیا گیا۔ داخلے کے چند مہینے بعد میں رشدیہ کے امتحان میں شریک ہوا مگر ناکام رہا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ مجھے ریاضی سے کوئی دلچسپی نہ تھی اور ریاضی کی تعلیم بھی میں نے صرف اسی چھ مہینے کی مدت میں حاصل کی تھی۔ اس کے سوا کسی اور مضمون میں میں کمزور نہ تھا۔ اس وجہ سے صدر مدرس ملا داؤد صاحب نے جو ابتدا سے مجھ پر بڑی شفقت فرماتے تھے، میری

ناکامی کے باوجود مجھے جماعت مولوی میں شریک کر لیا۔ یہاں پہلی مرتبہ میں جدید علوم سے روشناس ہوا۔ گو ذریعۂ تعلیم اردو تھی مگر کیمیا، طبیعیات، ریاضی اور تاریخ وغیرہ علوم سے واقفیت اور دلچسپی کی ابتدا ہو گئی۔ اس کے ساتھ ہی مختلف اساتذہ کے اثرات سے خیالات میں وسعت پیدا ہوئی اور مدرسے کے دوستوں کے ساتھ میل جول نے اس رکھائی اور اکھل کھرے پن کو دور کر دیا جو ابتداءً سوسائٹی سے الگ تھلگ رہنے کی بدولت پیدا ہو گئی تھی۔ اگرچہ دونوں الگ رہنے کا یہ فائدہ ضرور ہوا کہ میں سوسائٹی میں اس وقت شامل ہوا جب کافی ہوشیار ہو چکا تھا۔ والد مرحوم کی صحبت اور تلقین و تربیت سے مجھ میں برے اور بھلے کی تمیز پیدا ہو چکی تھی اور ان کی ابتدائی تربیت نے ایک ایسی سیرت کی بنیادیں مضبوط کر دی تھیں جو دوسروں کے اثرات کو بلا امتیاز اور بلا ارادہ قبول نہ کر سکتی تھی۔ اس کا فائدہ مجھے چند سال بعد محسوس ہوا جب میں اپنی زندگی میں کلیتہً آزاد و خود مختار ہو گیا اور کوئی سر دھرا نگرانی کرنے والا نہ رہا۔ اس وقت صرف یہی چیز تھی جس نے مجھ کو گمراہ ہونے سے بچایا۔ حالانکہ جب میں آزاد ہوا تھا۔ اس وقت میری عمر صرف پندرہ سال کی تھی جس میں عام طور پر نوجوان کے لیے گمراہی کی بڑی صلاحیت ہوتی ہے۔

۱۹۱۴ء میں میں نے مولوی کا امتحان دیا اور ریاضی میں کمزور ہونے کی وجہ سے درجہ دوم میں کامیاب ہوا۔ اس زمانے میں والد مرحوم کی مشکلات

بہت زیادہ بڑھ گئی تھیں اور ان کی صحت بھی جواب دیتی جارہی تھی۔ تاہم وہ اورنگ آباد چھوڑ کر حیدرآباد تشریف لائے اور مجھے دارالعلوم کی جماعت مولوی عالم میں شریک کرادیا۔ اس زمانے میں مولانا حمیدالدین صاحب مرحوم دارالعلوم کے صدر تھے۔ والد مرحوم مجھے حیدرآباد میں چھوڑ کر بھوپال تشریف لے گئے اور میں یہاں پڑھتا رہا۔ مگر یہ تعلیم کا سلسلہ چھ مہینے سے زیادہ جاری نہ رہ سکا۔ ایک روز بھوپال سے دفعتًہ اطلاع آئی کہ والد پر فالج کا سخت حملہ ہوا ہے۔ یہ اطلاع پاتے ہی میں نہایت بے سروسامانی کی حالت میں والدہ ماجدہ کو ساتھ لے کر حیدرآباد سے روانہ ہوا اور بھوپال جاکر والد مرحوم کی خدمت میں منہمک ہوگیا۔ رفتہ رفتہ ان کے صحت یاب ہونے کی تمام امیدیں منقطع ہوگئیں اور اب زندگی کے تلخ حقائق نے بزور اپنے آپ کو محسوس کرانا شروع کیا۔ ڈیڑھ دو سال کے تجربات نے یہ سبق سکھایا کہ دنیا میں عزت کے ساتھ زندگی بسر کرنے کے لیے اپنے پاؤں پر آپ کھڑا ہونا ضروری ہے اور معاشی استقلال کے لیے جدوجہد کیے بغیر چارہ نہیں۔ فطرت نے تحریر و انشا کا ملکہ ودیعت فرمایا تھا۔ عام مطالعے سے اس کو اور تحریک ہوئی، اسی زمانے میں جناب نیاز فتحپوری سے دوستانہ تعلقات ہوگئے۔ اور ان کی صحبت بھی وجہ تحریک بنی۔ اس کے علاوہ دفتری ملازمت کی طرف طبعًا کوئی میلان نہ تھا اور اس قسم کی زندگی اختیار کرنے کو دل نہ چاہتا تھا۔ غرض

ان تمام وجوہ سے یہی فیصلہ کیا کہ قلم ہی کو وسیلۂ معاش قرار دینا چاہیئے۔
۱۹۱۸ئہ میں سب سے پہلے میرے بھائی . . . . . . . نے اخبار نویسی کے میدان میں قدم رکھا اور اخبار مدینہ (بجنور) کے ایڈیٹر ہوئے۔ میں بھی ان کے ساتھ گیا اور ہم دونوں نے ساتھ مل کر کام شروع کیا۔ لیکن ڈیڑھ دو مہینہ سے زیادہ ہم وہاں نہ نباہ سکے۔ وہاں سے ہم دہلی واپس ہوئے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب ہندوستان میں سیاسی تحریک کے زبردست طوفان کی ابتدا ہو رہی تھی۔ کچھ فطری آزاد خیالی، کچھ ذاتی مطالعے کچھ خاندانی روایات اور کچھ ماحول کے اثرات کا نتیجہ تھا کہ ہمیں ابتدا ہی سے فرنگیت اور فرنگی تسلط سے نفرت تھی اور طبیعت ایسی ہر تحریک کو قبول کرنے پر آمادہ تھی جو ہندوستان کو اس تسلط سے آزاد کرنے کے لیے کی جائے۔ اس کے ساتھ مذہبی جذبات بھی شریک ہو گئے۔ بہر حال ان وجوہ سے ہم نے "انجمن اعانت نظر بندان اسلام" میں کام کرنا شروع کیا، اور پھر ۱۹۱۹ئہ میں جب خلافت اور ستیہ گرہ کی تحریک کا آغاز ہوا تو اس میں بھی حصہ لیا۔ اسی زمانے میں میں نے گاندھی جی کی سیرت پر بھی ایک کتاب لکھی، مگر وہ ابھی زیر طبع ہی تھی کہ میرے ایک عزیز نے پولیس سپرنٹنڈنٹ سے اس کی شکایت کی اور اسے ضبط کرا دیا۔

اس زمانے میں ہماری ملاقات ایک اور صاحب سے ہوئی جو جبل پور کے رہنے والے تھے اور "انجمن اعانت نظر بندان اسلام" کی روح رواں تھے۔

تاج الدین ان کا نام تھا۔ انہوں نے جبل پور سے "تاج" نامی ایک ہفتہ وار اخبار نکالا اور اس کی ایڈیٹری ہم دونوں کے سپرد کی۔ مگر وہ زمانہ اخبارات کے لیے سخت ناسازگار تھا۔ چند مہینے سے زیادہ "تاج" نہ نکل سکا، اور ہم جبل پور سے بھوپال اور بھوپال سے دلی واپس چلے گئے۔ اب اخبار نویسی کی ضروریات نے مجھے انگریزی پڑھنے پر مجبور کیا۔ خوش قسمتی سے ایک شفیق استاد مولوی محمد فاضل صاحب مجھے مل گئے، جنہوں نے میری طبیعت کا اندازہ کر کے یہ سمجھ لیا کہ اگر اس شاگرد کو پرائمر اور کنگ ریڈر پڑھائی گئی تو اس کا دل اکھڑ جائے گا، اس لیے انہوں نے ابتدا ہی ایک ایسی کتاب سے کرائی جو ایک زمانے میں میٹرک کے نصاب میں شریک تھی۔ یہ تعلیم چار پانچ مہینے سے زیادہ نہ رہی اور اس مدت میں بھی کبھی ایک گھنٹے سے زیادہ استاد کی توجہ مجھے حاصل نہ ہو سکی لیکن اس مدت میں جو کچھ میں نے پڑھ لیا، اس کے بعد میں استاد سے بے نیاز ہو گیا۔ اس کے بعد میں نے خود انگریزی اخبارات، رسائل اور کتابوں کا مطالعہ شروع کیا اور دو سال تک صرف اسی ایک کام میں منہمک رہا۔ اول اول میری سمجھ میں کچھ نہ آتا تھا، مگر اس کے باوجود میں ہر قسم اور ہر موضوع کی سہل اور مشکل عبارتیں پڑھے جاتا تھا اور لغت کی مدد سے ان کو سمجھنے کی کوشش کرتا تھا۔ یہاں تک کہ الفاظ اور ان کے معانی اور ان کے محل استعمال اور مختلف اسالیب بیان میرے ذہن نشین ہوتے چلے گئے،

زندگی کی بہت کچھ

اور میں نے اتنی استعداد بہم پہنچا لی کہ انگریزی زبان میں تاریخ، فلسفہ، سیاسیات، معاشیات، مذاہب اور عمرانیات کا مطالعہ کر سکا، اور کبھی مجھے علمی مضامین کے سمجھنے میں دقت نہیں ہوئی۔

اب تک میری اور میرے بھائی کی زندگی ایک دوسرے کے ساتھ وابستہ تھی، مگر ۱۹۲۰ء سے ہم دونوں کی راہیں الگ ہو گئیں۔ بھائی نے اخبار نویسی کو عملاً چھوڑ دیا اور میں بالکل اسی کی طرف متوجہ ہو گیا۔ ۱۹۲۰ء میں تاج الدین صاحب نے جبل پور سے پھر "تاج" نکالا اور وہ مجھے اپنے ساتھ لے گئے۔ کچھ مدت تک یہ اخبار ہفتہ وار نکلتا رہا، پھر روزانہ ہو گیا اور میں تنہا اس کو چلاتا رہا۔ اس کے ساتھ ہی میں نے وہاں عملاً سیاسی کام بھی کیا (جبل پور میں خلافت کی تحریک کا آغاز اور وہاں کے مسلمانوں کو کانگرس کے ساتھ شریک کرنے والوں میں ایک میں بھی تھا) اس زمانے میں وہاں مسلمانوں کی طرف سے بولنے والا کوئی نہ تھا اس لیے مجبوراً مجھے تقریریں بھی کرنی پڑیں، حالانکہ میں اس میدان کا مرد نہیں ہوں۔ بہر حال اس دوسری مرتبہ جبل پور کے قیام نے مجھے دو بڑے فائدے پہنچائے: ایک یہ کہ مجھ میں خود اعتمادی پیدا ہو گئی جو پہلے نہ تھی۔ میں پہلے ذمہ داری کے کاموں سے گھبراتا تھا اور جب کوئی ایسا کام درپیش ہوتا تھا تو میں جھجکتا ہوا اس کی طرف بڑھتا تھا۔ لیکن جبل پور میں جب میں نے تنہا کسی دوسرے کی مدد کے بغیر صرف اپنی ذمہ داری پر اخبار نویسی اور پبلک

کی خدمت کی، تب مجھے احساس ہوا کہ میرے اندر کچھ مخفی قوتیں ہیں جو ضرورت کے موقعہ پر خود اُبھر آتی ہیں اور میری مدد کرتی ہیں۔ اس وقت سے پھر کبھی مَیں کسی ذمّہ داری کو قبول کرنے میں نہیں جھجکا۔ دوسرا فائدہ مجھے یہ حاصل ہوا کہ مَیں اپنی زندگی میں کلیتہً خود مختار ہو گیا اور جبل پور میں مجھے خود اختیاری کو عملاً برتنے کا موقع مل گیا۔ اس سے پہلے مَیں ہمیشہ کسی نہ کسی عزیز کے ساتھ رہا تھا اور دوسروں پر بھروسہ کرنے کی کمزوری کسی نہ کسی حد تک میرے اندر موجود تھی۔

جبل پور کی زندگی زیادہ مدت تک جاری نہ رہ سکی۔ بدقسمتی سے میرے ایک مضمون پر حکومت نے گرفت کی اور چونکہ اخبار کے ایڈیٹر پرنٹر اور پبلشر کی حیثیت سے تاج الدین صاحب کا نام شائع ہوتا تھا اس لیے ان پر مقدمہ چلا دیا گیا۔ گو اس طرح مَیں حکومت کی گرفت سے بچ گیا، لیکن مجھے اس سے بچنے کی کوئی خوشی نہیں ہوئی اور آئندہ کے لیے مَیں نے عہد کر لیا کہ دوسروں کی ذمہ داری پر اخبار نویسی نہ کرونگا، بلکہ اپنی ہر جنبشِ قلم کی ذمہ داری خود اپنے سر لوں گا۔

سنہ ۱۹۲۰ء کے خاتمے پر مَیں دہلی واپس ہوا۔ سنہ ۱۹۲۱ء کا ابتدائی زمانہ تھا جب میری ملاقات مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب اور مولانا احمد سعید صاحب صدر و ناظم جمعیتہ علمائے ہند سے ہوئی۔ اسی سال انہوں نے

جمعیتہ علمائے ہند کی طرف سے اخبار "مسلم" نکالا اور مجھے اس کا ایڈیٹر مقرر کیا۔ یہ اخبار ۱۹۲۳ء تک جاری رہا اور آخر تک میں ہی اس کا ایڈیٹر رہا۔

۱۹۱۶ء سے ۱۹۲۱ء تک کا زمانہ میرے لیے سخت مصائب، خانہ بدوشی اور پراگندہ حالی کا زمانہ تھا اس لیے گو مجھے اپنی تعلیم کا سلسلہ منقطع ہو جانے کا افسوس تھا، مگر میں اس نقصان کی تلافی کرنے پر قادر نہ تھا۔ ۱۹۲۱ء میں جب مجھ کو اطمینان کے ساتھ دہلی میں بیٹھنا نصیب ہوا تو پھر تکمیلِ تعلیم کی طرف توجہ کی اور اخبار نویسی سے جو کچھ وقت بچا اسے مختلف اساتذہ سے عربی ادب، تفسیر، حدیث، فقہ، منطق اور فلسفے کی کتابیں پڑھنے میں صرف کیا۔ اور ہر فن کے متعلق ضروری استعداد بہم پہنچائی۔

۱۹۲۳ء میں "مسلم" بند ہو گیا اور میں نے حیدرآباد کے قصد سے دہلی چھوڑ دی۔ لیکن راستے میں بھوپال نے دامن پکڑ لیا اور میں نے حیدرآباد کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ بھوپال میں ڈیڑھ سال تک میں ہمہ تن مطالعہ میں مشغول رہا اور بجز ایک دو مضامین کے تحریر کا کوئی کام نہ کیا۔ ۱۹۲۴ء کے آغاز میں پھر دہلی واپس آ گیا۔ وہاں مولانا محمد علی مرحوم سے مراسم پیدا ہوئے۔ ان کا ارادہ تھا کہ مجھے "ہمدرد" میں اپنا مددگار بنائیں لیکن اسی زمانے میں مولانا احمد سعید صاحب نے جمعیتہ علمائے ہند کی جانب سے اخبار "الجمعیتہ" نکالنے کا ارادہ ظاہر کیا اور قدیم تعلقات کی بنا پر مجھے "الجمعیتہ" کو "ہمدرد" پر ترجیح دینی پڑی۔ اس کے علاوہ ترجیح کی دوسری

وجہ یہ بھی تھی کہ میں فطرۃً خود مختاری کو پسند کرتا ہوں اور کسی دوسرے شخص کے ماتحت کام نہیں کر سکتا، خواہ وہ میرے نزدیک کتنا ہی محترم ہو۔ غرض ۱۹۲۵ء کی ابتدا سے "الجمعیۃ" کی ابتدا ہوئی اور ۱۹۲۸ء کی انتہا تک میں اس اخبار کو تنہا اپنی ذمہ داری پر چلاتا رہا۔ اس زمانے میں اخبار نویسی کے ساتھ مختلف علوم کا مطالعہ بھی جاری رہا۔ عربی کے درسیات میں سے بعض انتہائی کتابیں جو رہ گئی تھیں ان کا درس بھی لیا اور دو کتابیں بھی لکھیں جو "الجہاد فی الاسلام" اور "دولت آصفیہ و حکومت برطانیہ" کے نام سے شائع ہو چکی ہیں۔

اس زمانے میں میں نے جرمن زبان بھی سیکھنے کی کوشش کی، مگر جن صاحب سے میں نے پڑھنا شروع کیا تھا وہ ڈیڑھ مہینے سے زیادہ دہلی میں نہ رہے اس لیے میں اپنے ارادے کی تکمیل میں ناکام رہا۔

اب وہ زمانہ آیا جب دس سال کے مسلسل تجربات نے مجھے ہندوستان، اور خصوصاً اردو زبان کی اخبار نویسی سے بالکل بیزار کر دیا تھا، اور میرے لیے یہ زندگی سوہانِ روح ہوتی جا رہی تھی۔ آخر کار ۱۹۲۸ء کے خاتمے پر میں نے "الجمعیۃ" سے قطع تعلق کر لیا اور آئندہ کے لیے تصنیف و تالیف کے شغل کو اپنے لیے پسند کیا۔ لیکن جن مضامین سے مجھ کو دلچسپی ہے ان پر تحقیقات کے لیے دہلی میں مواد بہم پہنچنا مشکل تھا، اس لیے پھر اسی سرزمین کی طرف مجھے رخ کرنا پڑا جہاں سے بارہ برس قبل میں یہ سمجھ کر نکلا تھا کہ اب شاید کبھی یہاں

آنا نصیب نہ ہوگا (دسمبر ۱۹۲۸ء میں میں حیدرآباد پہنچا اور اگست ۱۹۳۰ء تک یہاں رہا) اس مدت میں میں نے "تاریخ آل سلجوق" تالیف کی۔ اور ابن خلکان کے ان حصوں کا ترجمہ کیا جو مصر کے فاطمی خلفاء سے تعلق رکھتے ہیں۔ اگست ۱۹۳۰ء میں بیمار ہو کر میں دہلی واپس چلا گیا۔ چند مہینے وہاں رہ کر صحت درست کی پھر چند مہینے بھوپال میں رہ کر ایک مفصل تاریخ دکن کا مواد فراہم کرتا رہا جسے لکھنے کا میں ایک عرصے سے ارادہ کر رہا تھا۔ جولائی ۱۹۳۱ء میں پھر حیدرآباد واپس آیا اور تاریخ دکن کا مواد فراہم کرنے میں منہمک ہو گیا۔ اس سلسلے میں میں نے نظام الملک آصف جاہ اول کی سیرت لکھی جو عنقریب مکمل ہو جائے گی اور ایک مختصر تاریخ دکن لکھی جو شائع ہو چکی ہے۔ آج کل میں جامعہ عثمانیہ کے لیے علامہ صدر الدین شیرازی کی کتاب "الاسفار الاربعہ" کا ترجمہ کر رہا ہوں جو عربی میں فلسفے کی ایک ادق کتاب ہے۔

(تحریر و انشا کی طرف میرے فطری میلان کا اظہار سب سے پہلے اس وقت ہوا جب میں نو برس کا تھا۔ اس زمانے میں میرے ایک قریبی عزیز جناب اشفاق حسین صاحب زاہدی (صاحب "فراست الید") جن کو مضمون نویسی اور کتب بینی کا شوق تھا اورنگ آباد آئے اور کچھ مدت تک ہمارے ہاں رہے۔ انہوں نے

ہم دونوں بھائیوں کے دلوں میں انشا پردازی کا شوق پیدا کیا اور درسی کتابوں کے علاوہ عام رسالے اور اخبارات پڑھنے کی طرف بھی متوجہ کیا۔ ایک مرتبہ انہوں نے ہماری صلاحیت کا امتحان لینے کے لیے کہا کہ اپنے خیال میں یہ سمجھ لو کہ تم کسی لڑکی پر عاشق ہو گئے ہو اور اپنے اس خیالی معشوق کو خط لکھو جس میں محبت کے جذبات اور ہجر کی تکالیف کا اظہار ہو۔ یہ ایک ایسا مضمون تھا جس سے ہم بالکل نابلد تھے، اور کم از کم میری عمر تو ایسی تھی کہ میرے ذہن میں عشق اور معشوق اور محبت اور ہجر کے تصور کی گنجائش ہی نہ تھی۔ مگر اس زمانے میں **گلستاں بوستاں** پڑھ چکا تھا اور اس سے صرف اتنا معلوم ہو گیا تھا کہ عشق کوئی مرض ہے جو کسی اچھی صورت کو دیکھ کر ہو جایا کرتا ہے۔ اور اس مرض سے دل کے اندر آگ لگ جایا کرتی ہے جو صرف اس کے ملنے ہی سے بجھتی ہے اور جب تک وہ نہ ملے اس وقت تک غریب بیمار جلتا رہتا ہے اور اس حالت کا نام ہجر ہے۔ ان معلومات کو ہم نے اس وقت اپنی بساط کے مطابق خوب استعمال کیا اور ایک ایک ملیا چوڑا خط ان کیفیات کے بیان میں لکھ کر پیش کر دیا۔ اب ہم دونوں میں سے کسی کو یاد نہیں اور نہ بھائی اشفاق کو یاد ہے کہ ہم نے اس وقت کیا لکھا تھا، مگر یہ ضرور یاد ہے کہ وہ ان خطوں کو دیکھ کر پھڑک گئے تھے اور خصوصیت کے ساتھ میرے خط کو انہوں نے زیادہ پسند کیا تھا۔ اگرچہ عبارت کے اعتبار سے بڑے بھائی کا خط زیادہ بڑھا ہوا تھا۔

اس کے بعد گو مجھے ایک مدت تک لکھنے کی طرف توجہ کرنے کا موقع نہیں ملا، کیونکہ والد مرحوم کی شدید نگرانی کی وجہ سے اپنا بیشتر وقت تعلیم میں صرف کرنا پڑتا تھا۔ مگر تعلیم سے جو کچھ وقت بچتا تھا اس میں اردو کی مختلف کتابیں بھی پڑھ لیا کرتا تھا جس سے مختلف مضامین اور اسالیب بیان ذہن نشین ہوتے رہتے تھے۔ ۱۹۱۴ء میں مولوی کے امتحان سے فارغ ہونے کے بعد مجھے تھوڑی سی فرصت میسر آگئی اور والد مرحوم نے دماغ کو آرام دینے کی ہدایت فرمائی۔ اس فرصت کے زمانے میں اپنے بھائی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کی تحریک پر میں نے قاسم امین بے کی کتاب "المرأۃ الجدیدۃ" کا عربی سے اردو میں ترجمہ کیا۔ اب خدا جانے اس ترجمے کے اوراق کہاں ہیں، مگر مجھے خوب یاد ہے کہ اس ترجمے کی روانی اور سلاستِ زبان اور چٹخارے دار محاورے دیکھ کر والد مرحوم بہت خوش ہوئے تھے اور بھائی نے بھی خوب داد دی تھی۔

یہ میری ابتدائی مشق تھی۔ اس کے بعد ۱۹۱۶ء میں بھوپال میں قیام ہوا اور عام مطالعے کے ساتھ انشا پردازی کا شوق ایسا دامن گیر ہوا کہ اب شاید مرنے سے پہلے پیچھا نہ چھوڑے گا۔ ابتدائی تین چار سال تک تو مشقی کی حالت تھی جس کا اندازِ تحریر پسند آجاتا تھا اس کی نقل اتارنے کی کوشش کرتا تھا۔ مگر جوں جوں مطالعہ بڑھتا گیا میں یہ محسوس کرتا گیا کہ تحریر کی اصل خوبی دوسروں کے انداز میں لکھنا نہیں ہے بلکہ خود اپنے انداز میں لکھنا ہے۔ ۱۹۲۱ء سے

خود اپنا مستقل رنگ اختیار کیا ہے جس میں میں کسی کا مقلد نہیں ہُوں۔ میں اس نظریے کا قائل ہُوں کہ ہر خیال اپنے ساتھ خود الفاظ لاتا ہے اور ہر خیال کو ادا کرنے کے لیے سب سے زیادہ موزوں وہی الفاظ ہیں جو اس خیال کے ساتھ خود بخود چلے آتے ہیں۔ لہٰذا ہمیں صرف مضمون سوچنا چاہیے، باقی رہے الفاظ تو ان کے انتخاب میں الجھنے کی ضرورت نہیں وہ آپ سے آپ مضمون کے ساتھ آجائیں گے۔ یہی وجہ ہے کہ مجھے جب کبھی کچھ لکھنا ہوتا ہے تو میں اپنی تمام تر کوشش صرف خیالات کو مجتمع کرنے اور دلائل و شواہد اور مواد فراہم کرنے میں صرف کرتا ہوں اور جب دماغ میں مضمون مرتب ہو جاتا ہے تو پھر اسے کاغذ پر منتقل کرنے میں مجھے کچھ زیادہ دیر نہیں لگتی۔ الفاظ کے انتخاب سے میری بے اعتنائی ایسی بڑھی ہوئی ہے کہ اکثر و بیشتر میں لکھنے کے بعد نظر ثانی بھی نہیں کرتا، اِلّا اس صورت میں جب کہ کوئی خاص ذمہ داری کی تحریر لکھنی ہو۔

# شخصیت — چند اشارے

(۱)

جو شخص دوسروں کا اثر قبول کر کے اپنا رنگ چھوڑ دے اور ان کے رنگ میں رنگ جائے، لامحالہ اس کے اندر تلون، چھچھورپن، سرعتِ انفعال اور خفیف الحرکتی کا مرض ضرور ہوگا۔

---

میرا مزاج کچھ اس قسم کا ہے کہ کچا کام کرنے پر میری طبیعت آمادہ نہیں ہوتی۔

میں ذاتی طور پر یہ تو گوارا کر سکتا ہوں کہ آدمی یا لوگوں کا ایک طبقہ محض سوسائٹی کی بہتری کے لیے جان دے دے، قید ہو جائے یا سخت صعوبتیں برداشت کرے مگر یہ گوارا نہیں کر سکتا کہ کوئی شخص اچھے سے اچھے مقصد کے پیش نظر بھی اپنی خودی ختم کر دے، شخصیت کی قربانی دے یا اپنی فطرت اور اپنی روح سے ہاتھ دھو لے۔

میں ان لوگوں میں سے نہیں ہوں جنہوں نے پروپیگنڈا اور شخصی نزاعات اور سب و شتم کو اپنا پیشہ بنا لیا ہے۔ بزرگان قوم کی پگڑیاں اچھالنے والوں، اور سیاسی اختلافات کو ذاتی عداوت میں تبدیل کرنے والوں کی روش سے میں ہمیشہ بیزار رہا ہوں۔ جو لوگ مجھے جانتے ہیں وہ اس حقیقت کو بھی جانتے ہیں۔

میں اس سپہ سالار کو احمق سمجھتا ہوں جو اپنی فوج کے کمزور پہلوؤں سے آنکھیں بند کر لیتا ہے، جو تیلے الفاظ سے اس میں طاقت کا جھوٹا پندار پیدا کرتا ہے، اور اسے خطابت کی شراب پلاتا ہے تاکہ وہ مدہوش ہو کر تباہی کی خندقوں میں کود پڑے۔

---

میں آپ کو اس بات کا یقین دلاتا ہوں کہ میں جذبات سے مغلوب ہونے والا آدمی نہیں ہوں۔ نرمی اور سختی جو کچھ بھی اختیار کرتا ہوں جذبات کی بنا پر نہیں، بلکہ ٹھنڈے دل سے یہ رائے قائم کرنے کے بعد اختیار کرتا ہوں کہ اس موقع پر واقعی ایسا کرنا چاہیے۔

---

خدا کے فضل سے میں کوئی کام یا کوئی بات جذبات سے مغلوب ہو کر نہیں کیا اور کہا کرتا۔ ایک ایک لفظ جو میں نے اپنی تقریر میں کہا ہے، تول تول کر

کہا ہے اور یہ سمجھتے ہوئے کہا ہے کہ اس کا حساب مجھے خدا کو دینا ہے نہ کہ بندوں کو۔ چنانچہ میں اپنی جگہ بالکل مطمئن ہوں کہ میں نے کوئی ایک لفظ مجھی خلافِ حق نہیں کہا اور جو کچھ کہا اس کا کہنا خدمتِ دین کے اس مرحلے پر ناگزیر تھا۔ اس کے کہنے پر نہیں، بلکہ نہ کہنے پر مجھے اندیشہ تھا کہ میں ماخوذ ہوں گا۔

---

یہ تحریف جو دین میں کی جارہی ہے، اگر میں اس کے آگے سپر ڈال دوں اور جس وضع قطع میں لوگ مجھے دیکھنا چاہتے ہیں، اس میں اپنے آپ کو ڈھال لوں تو میں ایک ایسے جرم کا مرتکب ہونگا جس کے لیے اللہ کے ہاں مجھ سے سخت باز پُرس ہوگی اور اس باز پُرس میں کوئی میری مدد کے لیے نہ آسکے گا۔ لہٰذا میں اپنے آپ کو لوگوں کے مذاق کے خلاف بنائے رکھنا بدرجہا بہتر سمجھتا ہوں بجائے اس کے کہ اپنے آپ کو اس اُخروی خطرے میں ڈالوں۔

---

مجھے یہ دیکھ کر بڑا رنج ہوتا ہے کہ اب مسلمانوں کی اخلاقی پستی یہاں تک پہنچ گئی ہے کہ ان کی بستیوں میں خدا کا قانون توڑنے والے مزے سے دندناتے پھرتے ہیں اور رب العٰلمین کے قانون کی پابندی کرنے والے اور اس کی اطاعت کی تلقین کرنے والے اُلٹے نکو بن جاتے ہیں۔

---

میرے برادرانِ دینی خواہ میری بات سُنیں یا نہ سنیں مگر میں تو یہی کہتا رہونگا کہ تمہارے لیے اب اس کے سوا کسی چیز میں خیریت نہیں ہے کہ سچے مسلمان بنو اور مسلمان ہونے کی حیثیت سے تمہارا جو فرض ہے اسے ادا کرو۔

---

میرے جرأت آمیز الفاظ سے آپ کو شاید یہ گمان گزر رہا ہوگا کہ میں اپنے آپ کو بڑی چیز سمجھتا ہوں اور کسی بڑے مرتبے کی توقع رکھتا ہوں۔ حالانکہ میں جو کچھ کر رہا ہوں صرف اپنے گناہوں کی تلافی کے لیے کر رہا ہوں اور اپنی حقیقت خوب جانتا ہوں۔ بڑے مراتب تو درکنار اگر صرف سزا سے بچ جاؤں تو

تو یہ بھی میری امیدوں سے بہت زیادہ ہے۔

---

یہ ایک لاحاصل سوال ہے کہ میں نے کس عالم سے فیض حاصل کیا ہے یہ سوال تو اس سے کرنا چاہیے جس نے کوئی علمی کام نہ کیا ہو اور جس کے علمی مرتبہ و مقام کو جاننے کے لیے مدرسہ کی سند اور اُستادوں کے ناموں کے سوا اور کوئی ذریعہ نہ ہو۔ میں نے کام کیا ہے اور میرا کام کوئی چھپا ہوا نہیں بلکہ چھپا ہوا سب کے سامنے موجود ہے اس کو دیکھ کر ہر شخص معلوم کر سکتا ہے کہ میں نے کیا کچھ پڑھا ہے اور جو کچھ پڑھا ہے اسے کتنا ہضم کیا ہے۔

---

موجودہ زمانے کی عام بگڑی ہوئی فضا میں کسی شخص کا بدگمانیوں سے بچنا مشکل بھی ہے اور بدگمانی کرنے میں بندگانِ خدا حق بجانب بھی ہیں۔ دعا کیجیے کہ اللہ ہم سب کو بھلا انسان بنائے اور ہماری قوم کے اخلاقی ماحول کو درست کر دے۔

---

اولاد خدا کی نعمت بھی ہے اور امانت بھی۔ نعمت کا شکر ادا کیجیے اور امانت کی ذمہ داری نہ بھولیے۔

---

پہلے میں نے اس لیے بچوں کو لانے سے منع کر رکھا تھا کہ بچوں کے ذہن پر یہاں کے ماحول کا برا اثر پڑنے کا اندیشہ تھا۔ مگر اب غور کرنے سے میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ انہیں یہ جگہ ضرور دکھا دینی چاہیے۔ کیا عجب کہ کل جو نسل اٹھنے والی ہے وہ موجودہ نسل سے بھی زیادہ بگڑی ہوئی ہو اور اس کے مقابلے میں ان لوگوں کو ہم سے بھی زیادہ سخت جدوجہد کرنی پڑے۔ میں اپنی اولاد کو عیش کے لیے نہیں پالنا چاہتا بلکہ خیر کی خدمت اور شر سے جنگ کے لیے پالنا چاہتا ہوں۔

---

میں اپنی کمزوریوں سے خوب واقف ہوں اور انہی کمزوریوں کا احساس ہے

جو مجھے ہر وقت مجبور کرتا ہے کہ میں خداوند عالم سے علم صحیح اور عقل سلیم کے لیے دُعا کروں محض فرض کی پکار نے مجھے مجبور کر کے اس کام پر آمادہ کیا ہے جس کے دشوار گذار مرحلوں کو دیکھ کر ایک طرف، اور اپنی کمزوریوں کو دیکھ کر دوسری طرف، میری روح لرز اُٹھتی ہے۔ بہر حال محض خدا کے بھروسے پر میں نے اس میدان میں قدم رکھ دیا ہے اور ان تمام حکمتوں کو پیش نظر رکھ کر جن کی طرف اوپر اشارہ کر چکا ہوں، اپنے انقلابی مشن کی تبلیغ شروع کر دی ہے۔

---

خدا شاہد ہے کہ کسی شخصیت یا کسی پارٹی سے مجھ کو کوئی ذاتی عداوت نہیں ہے۔ میں صرف حق کا دوست اور باطل کا دشمن ہوں۔ جس چیز کو میں نے حق سمجھا ہے اس کے حق ہونے کی دلیل بیان کر دی ہے اور جسے باطل سمجھا ہے اس کے بطلان پر بھی دلائل بیان کر دیئے ہیں۔ اگر کوئی شخص مجھ سے اختلاف رکھتا ہو اور وہ دلیل سے میری رائے کی غلطی واضح کر دے تو میں اپنی رائے واپس لے سکتا ہوں۔ رہے وہ حضرات جو صرف یہ دیکھ کر کہ کچھ اُن کی پارٹی یا اُن کی محبوب شخصیتوں کے خلاف کہا گیا ہے غضبناک ہو جاتے ہیں اور پھر اس سے بحث نہیں کرتے کہ جو کچھ کہا گیا ہے وہ حق ہے یا باطل، تو ایسے

لوگوں کے غیظ و غضب کی مجھے کچھ پروا نہیں۔ مَیں نہ ان کی گالیوں کا جواب دوں گا اور نہ اپنے طریقے ہی سے ہٹوں گا۔

---

میری یہ صاف گوئی ان حضرات کو یقیناً بہت بُری معلوم ہو گی جو رجال کو حق سے پہچاننے کے بجائے حق کو رجال سے پہچاننے کے خوگر ہیں، اور اس کے جواب میں چند اور گالیاں سننے کے لیے مَیں نے اپنے آپ کو پہلے ہی تیار کر لیا ہے۔ مگر مَیں جب دیکھتا ہوں کہ مذہبی پیشوائی کی مسندِ مقدس سے مسلمانوں کی غلط رہنمائی کی جا رہی ہے، ان کو حقائق کے بجائے اوہام کے پیچھے چلایا جا رہا ہے اور خندقوں سے بھری ہوئی راہ کو شاہراہِ مستقیم بتا کر انہیں اس کی طرف دھکیلا جا رہا ہے، تو مَیں کسی طرح اس پر صبر نہیں کر سکتا۔ کوشش بھی کروں تو میرے اندر اس پر صبر کی طاقت نہیں ہے۔ لہٰذا ب مجھے اس پر راضی ہو جانا چاہیے کہ جو کوئی میری صاف گوئی پر ناراض ہوتا ہو تو ہو جائے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ

---

# مفادِ دین و امت کے تقاضے

میرے لیے اس سے بڑھ کر کوئی تکلیف دہ بات نہیں ہو سکتی کہ اپنی قوم کے جن اکابر کا انتہائی احترام میرے دل میں ہے، ان کے خلاف زبان کھولوں۔ اکابرِ قوم تو درکنار ایک عامی مسلمان کی عزت بھی میرے لیے نہایت بیش قیمت ہے۔ لیکن صرف دو چیزیں ہیں جو مجھ کو اس وقت زبان کھولنے پر مجبور کر رہی ہیں۔ ایک یہ کہ میرے نزدیک خدا کا دین اور اس کی امتِ مسلمہ کا مفاد دنیا کی ہر شے اور ہر تعلق سے زیادہ قیمتی ہے۔ اور جب میں یہ دیکھتا ہوں کہ کوئی شخص دانستہ یا نادانستہ اس کو نقصان پہنچا رہا ہے تو میں اس کی مزاحمت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں، خواہ وہ میرا قریب ترین عزیز ہو، دوست ہو، استاد ہو یا میری قوم کا کوئی بڑے سے بڑا آدمی ہو۔ اس معاملے میں کسی تعلق یا کسی نیازمندی کی پروا کرنے سے میں بالکل معذور ہوں۔ جس کسی کو میرے اس طرزِ عمل سے تکلیف ہو وہ اگر اپنا حق پر ہونا دلیل سے ثابت کر دے گا تو میں نہ صرف اپنی غلطی کا اعتراف کروں گا بلکہ نہایت ادب سے معافی بھی چاہوں گا خواہ وہ دنیوی اعتبار سے حقیر ترین آدمی ہو۔ اور اگر وہ محض شکایت کرے گا تو میں صاف عرض کروں گا کہ حق کے معاملے میں بڑے اور چھوٹے، اپنے اور پرائے کی تمیز سے مجھے معاف رکھا جائے۔

دوسری بات یہ ہے کہ جس شخص کو میں دینی یا قومی معاملے میں غلطی کرتے ہوئے دیکھتا ہوں خود اس کی عاقبت کا خیال مجھے مجبور کرتا ہے کہ دنیا ہی میں اس کو اصلاح کی طرف لانے کی کوشش کروں۔ میرے نزدیک ہر مسلمان کا اور خصوصاً مسلمانوں کے علماء اور اکابر کا میرے اوپر یہ حق ہے کہ ان کو ایسی غلطیوں سے بچانے کی کوشش کروں جن کے متعلق میں اپنی تحقیق کے مطابق یہ سمجھتا ہوں کہ خدا کے ہاں وہ ان پر ماخوذ ہوں گے۔ اور یہی حق میرا بھی دوسروں پر ہے کہ وہ اپنی ذمہ داری کو سمجھیں۔ لوگوں کو میری نیت پر شبہ کرنے کا اختیار ہے مگر میرا ضمیر اپنی جگہ مطمئن ہے کہ میں جس سے اختلاف کرتا ہوں اس کی سچی خیر خواہی میرے دل میں ہوتی ہے، نہ کہ بدخواہی۔

## کھری معاملت

پچھلی ملاقات کے موقع پر میں یہ کہنا بھول گیا کہ اب "ترجمان القرآن" کے بند ہونے کا باقاعدہ اعلان ہی کر دینا مناسب ہے۔ اگست ۴۸ء سے اب تک پونے دو سال میں ہم رسالہ کے خریداروں کو صرف پانچ پرچے دے سکے ہیں۔ پہلے ڈیکلریشن منظور کرنے میں حکومت نے چھ مہینے لگا دیے تھے۔ اب پھر میری گرفتاری کے بعد دوسرے ڈیکلریشن کی منظوری میں مہینوں

کی دیر لگا دی گئی۔ ان حالات میں رسالہ کا جاری رہنا کسی طرح ممکن نہیں ہے۔ نہ تو میرے مالی حالات ہی اس کی اجازت دیتے ہیں کہ رسالہ کے اسٹاف کو خواہ مخواہ روکے رکھوں اور ان کے معاوضے مفت دیتا رہوں۔ اور نہ میں اس کو پسند کرتا ہوں کہ لوگوں کا چندہ میرے پاس غیر معلوم مدت تک رکا رہے اور اس کا بدل ان کو نہ ملے۔ اس وقت تو میں اس قابل ہوں کہ ان کے چندے انہیں واپس کر سکتا ہوں مگر آگے کے حالات کچھ معلوم نہیں کیا رنگ اختیار کریں۔ بالفرض اگر میں آئندہ اس پرچے کو جاری رکھنے کے قابل بھی نہ رہا اور لوگوں کے چندے واپس کرنے کی طاقت بھی مجھ میں نہ رہی تو خدا کے ہاں کس کس کے حساب کی جواب دہی کر سکوں گا۔ لہٰذا آپ مقامی احباب کے مشورے سے پرچے کی بندش کا اعلان کر دیں اور خریداروں کو ایک گشتی چھٹی بھیج کر ان سے پوچھ لیں کہ آیا وہ نقد رقم واپس لینا چاہتے ہیں یا کتابوں کی صورت میں۔ جو لوگ نقد چاہیں انہیں نقد ادا کی جائے اور جو کتابیں چاہیں انہیں مکتبہ سے کمیشن پر کتابیں لے کر بھیج دی جائیں۔ ہر خریدار کا حساب اس کی گشتی چھٹی میں درج کر دیا جائے کہ اس کا کتنا چندہ ہمارے ذمہ باقی ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ نے آئندہ اس پرچے کو پھر جاری کرنے کی توفیق بخشی تو ان خریداروں کو اطلاع دے دی جائے گی۔

چراغ الدین صاحب کے لیے کوئی دوسرا ذریعۂ معاش تلاش کرنے کی

کوشش کی جائے۔ سردست پرچے کے حسابات بند کرنے کے لیے شاید ایک دو مہینے ان کو روکنا ہوگا۔ تاہم اگر اس مدت کے اندر ہی انہیں کوئی دوسری جگہ مل جائے تو ان کو ہرگز نہ روکا جائے۔ آپ خود ان سے چارج لے لیجیے گا اور مقامی رفقاء کی مدد سے خریداروں کے حسابات صاف کر دیجیے گا۔

(مکتوب بنام مولانا ابوالخیر صاحب مورخہ ۱۵ اپریل ۱۹۴۹ء)

## نہ تملق نہ بدزبانی

مجھے یہ معلوم کرکے بہت تعجب ہوا کہ مجھ سے ہمدردی رکھنے والے کسی شخص نے قائداعظم مرحوم اور ان کی ہمشیرہ محترمہ کے بارے میں کریہہ اور نازیبا کلمات استعمال کیے۔ یہ بات میرے طریقے اور مسلک کے بالکل خلاف ہے۔ میں نے اپنی پوری پبلک لائف میں گالیاں کھائی تو بہت ہیں مگر الحمدللہ کہ کبھی گالی دی نہیں۔ میں نے اصولاً جس کی رائے اور پالیسی کو صحیح سمجھا ہے اس کی تائید کی ہے اور جس کی بھی رائے یا پالیسی سے مجھے اتفاق نہیں رہا ہے اس پر بےلاگ تنقید کی ہے، مگر نہ میں تملق سے کبھی ملوث ہوا ہوں اور نہ بدزبانی سے۔ شخصی طور پر میں نے ہمیشہ ان لوگوں کا پورا احترام ملحوظ رکھا ہے جن سے قومی یا دینی معاملات میں اختلاف کیا ہے۔ میں صرف ایماندارانہ

اور بامقصد تنقید کا قائل ہوں، اور خدا اور رسول کے سوا کسی کو بھی تنقید سے بالاتر نہیں سمجھتا، خواہ وہ کوئی بھی ہو۔ آپ نے ان حضرت کے نازیبا جملوں کے جواب میں مجھ پر یا میرے گھر والوں پر جو بھی حملے کیے ہوں میں انہیں صدق دل سے معاف کرتا ہوں۔ (جزاہ اللّٰہ تبارک وتعالٰی فی الدارین خیراً) بلکہ میری طرف سے ان سب لوگوں کے لیے عام معافی ہے جو میرے پیچھے یا میرے سامنے مجھے گالی دیں۔ مجھے کبھی اس سے خوشی نہیں ہو سکتی کہ میری وجہ سے کوئی خدا کے ہاں ماخوذ ہو۔ آگے خدا کو اختیار ہے، جسے چاہے معاف فرمائے اور جسے چاہے پکڑے۔

(حافظ ریاض احمد صاحب کے نام)

## معروف کردار

صحرائی صاحب کی مجھ سے یا میرے رفقاء سے کوئی ملاقات نہیں ہوئی۔ اس بات کی تو سرکاری ذرائع سے بھی تحقیق کی جا سکتی ہے کہ آخر وہ مجھ سے کب ملے اور کیسے مل سکتے تھے؟ آپ کے باقی ماندہ سوالات ایسی صورت میں غیر متعلق ہو جاتے ہیں جبکہ میرے سے کوئی ملاقات ہوئی ہی نہیں۔

برادرم! میں اس وقت ایسی پوزیشن میں ہوں کہ اپنے خلاف کسی الزام

کی تردید کرنا تو در کنار اکثر حالات میں یہ جاننا بھی میرے لیے مشکل ہے کہ باہر کیا الزام مجھ پر لگایا جا رہا ہے۔ یہ ایک نادر موقعہ ہے۔ جس کے لیے بھی مجھ پر حملہ آور ہونا مفید ہو سکتا ہو اس کو ضرور اس سے فائدہ اٹھانا چاہیے انسان کا گوشت ویسے ہی ایک لذیذ چیز ہے، پھر جبکہ وہ مفت بٹ رہا ہو تو ہمارے موجودہ اخلاقی ماحول میں بھلا ایسے زاہد کتنے نکل آئیں گے جو اس سے متمتع ہونے میں تامل کر جائیں۔

صحرائی صاحب نے تو جو کچھ کیا اس کا مجھے کوئی رنج نہیں، کیونکہ وہ مجھے نہیں جانتے، اور جانتے بھی ہوں تو ان کے کرنے کا کام وہی ہے جو انہوں نے کیا۔ مگر آپ نے جو مجھ سے یہ پوچھا کہ کیا تو نے پاکستان کی تخریب کے عزائم کا اظہار کیا اور کیا تو نے قائد اعظم مرحوم کو گالیاں دیں، اس سے فی الواقع مجھے بڑی اذیت ہوئی، کیونکہ آپ سے میری توقعات کچھ اور تھیں۔ برادرِ عزیز! کیا اب کوئی ذلیل سے ذلیل بہتان بھی میرے مرتبے سے اتنا فروتر نہیں رہا کہ آپ اسے سن کر سُبحانک ہٰذا بہتانٌ عظیم کہہ سکیں اور مجھ سے اس کے دریافت کرنے کی ضرورت نہ سمجھیں؟ اور بالفرض اگر تحقیق کرنا ضروری ہی تھا تو مجھ سے پوچھنے کی کیا ضرورت تھی؟ میں کوئی اجنبی یا غیر معروف آدمی تو نہیں ہوں۔ کم و بیش تیس سال سے پبلک لائف میں ہوں۔ برسوں اخبار نویسی کر چکا ہوں۔ سترہ اٹھارہ برس سے "ترجمان القرآن" نکال رہا ہوں۔ کتابوں

اور رسالوں کی شکل میں میرے لکھے ہوئے ہزاروں صفحے موجود ہیں جن کو بلا مبالغہ لاکھوں آدمی پڑھ چکے ہیں۔ پاکستان اور ہندوستان میں ہزارہا آدمی ایسے موجود ہیں جنہوں نے اپنے کانوں سے میری تقریریں سنی ہیں۔ ہزاروں آدمی ذاتی طور پر میرے جاننے والے موجود ہیں۔ خود شہر لاہور میں برسوں رہ چکا ہوں۔ آپ نے کیوں نہ پبلک میں اعلان کیا کہ جو شخص ابوالاعلیٰ کو ایک بدزبان اور یاوہ گو انسان کی حیثیت سے جانتا ہو، یا جس نے اس کو کبھی اسلام اور مسلمانوں کے دشمن و بدخواہ کی حیثیت سے جانا ہو وہ اپنی شہادت پیش کرے؟ آپ نے کیوں نہ میرے سنئے اور پڑوسی ہمسایوں سے پوچھا کہ انہوں نے کبھی کوئی گالی یا بیہودہ بات میری زبان سے سنی ہے؟ آپ نے کیوں نہ میرے ذاتی ملازموں سے پوچھا کہ میں نے کبھی ان کو سخت سست کہا ہے یا نہیں، بلکہ جو لوگ وقتاً فوقتاً مجھ کو گالیاں دیتے رہے ہیں، اور آج بھی گالیوں سے نواز رہے ہیں، آپ نے انہی سے قسم دے کر پوچھ لیا ہوتا کہ کبھی میں نے بھی ان کو گالی کا جواب گالی سے دیا ہے؟ یہ ساری شہادتیں اگر دنیا سے ناپید ہو چکی ہوتیں تو البتہ آپ حق بجانب تھے کہ مجھ سے دریافت فرماتے۔

"پاکستان کی تخریب کے عزائم کا اظہار" اور وہ بھی میری زبان سے! سبحان اللہ! میرے عزیز! تھوڑی دیر کے لیے دین و ملت کے سوال کو بھی

نظر انداز کر دیجیے۔ خالص مادی نقطۂ نظر ہی سے دیکھیے تو بھلا یہ کوئی عقل میں آنے والی بات ہے کہ جو شخص خود اپنے بال بچوں سمیت اس کشتی میں سوار ہے وہ اس میں چھید کرے گا؟ کیا وہ خود یہ چاہے گا کہ اس کا اور اس کی بیوی اور بیٹیوں اور بچوں کا وہی حشر ہو جو اس کی آنکھیں مشرقی پنجاب میں اپنی قوم کی بہنوں اور بیٹیوں کا دیکھ چکی ہیں؟ اس قسم کا عجیب سوال مجھ سے کرنے کے بجائے آپ نے جیل کے ڈاکٹر سے پوچھا ہوتا کہ ابوالاعلیٰ اس قید کے زمانے میں کہیں پاگل تو نہیں ہو گیا ہے؟ اگر میں عقل و خرد سے محروم نہیں ہوں تو کیا غیرت، حمیت، شرافت سب آپ ہی لوگوں کے حصے میں آگئی ہے؟ میرے اندر اس کا شائبہ بھی نہیں رہا؟

(شورش کاشمیری کے نام)

## جان دے سکتا ہوں رعایت کی درخواست نہیں کر سکتا

آپ کا بالمشافہ معائنہ کر کے علاج کے بارے میں رائے قائم کرنا مفید ہو سکتا ہے، لیکن معلوم ہوا کہ قواعد میں اس کی گنجائش نہیں ہے۔ اب صرف یہ صورت رہ جاتی ہے کہ میں بطورِ خاص حکومت سے یہ رعایت مانگوں کہ وہ مجھے اپنے معالج سے مشورہ لینے کی اجازت دے۔ لیکن ظالم سے رعایت

کا مطالبہ کرنا میرے اصول کے خلاف ہے۔ میں جان دے سکتا ہوں مگر رعایت کی درخواست نہیں کر سکتا۔ لہٰذا جو کچھ علاج آپ غائبانہ کر سکتے ہوں بس اسی پر اکتفا فرمائیں۔

(حکیم محمد شریف صاحب کے نام)

## پٹھان اور مچھر

مجھے اس بات کی بڑی فکر تھی کہ میری نظر بندی کی مدت بڑھنے کا آپ کی صحت پر کچھ برا اثر نہ پڑا ہو۔ اب آپ کے والا نامہ سے یہ معلوم کر کے بہت اطمینان ہوا کہ آپ نے اسے اسی استقلال کے ساتھ برداشت کیا ہے جس طرح ایک مومن خاتون کو برداشت کرنا چاہیے۔ جس راستہ پر میں برسوں سے چل رہا تھا اس میں یہ منزل تو بہر حال آنی ہی تھی۔ حیرت اس کے آنے پر نہیں بلکہ اس بات پر ہے کہ اتنی دیر سے کیوں آئی۔ درحقیقت میں تو اسی پر حیران ہوں کہ شیطان اور اس کی برادری نے مجھے اتنے دنوں برداشت کیسے کیا۔ بہر حال اب کہ وہ ادھر متوجہ ہو گئے ہیں، یہ امید نہ رکھیے کہ یہ کشمکش جلدی ختم ہو جائے گی۔ اب اس کا خاتمہ دو ہی طرح ہو سکتا ہے۔ یا میں ختم ہو جاؤں یا وہ اصلاح ہو کر رہے جس کے لیے میں پچھلے ۱۵ برس سے

کام کر رہا ہوں۔ ان دونوں صورتوں کے درمیان کوئی تیسری صورت ممکن نہیں ہے۔ لہٰذا میری ماں اور بھائی اور بیوی اور بچوں اور مجھ سے تعلق رکھنے والے سب لوگوں کو اپنا دل کڑا کر لینا چاہیے اور ہر بدتر سے بدتر نتیجہ کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ اگر آپ لوگ اس طرح کی غلط امیدیں قائم کریں گے جو پچھلے چھ مہینے میں شائد قائم کر لی گئی تھیں، تو بلا وجہ اپنے آپ کو خلاف توقع صدمات سے دوچار کریں گے۔ آپ یقین فرمائیں کہ ایک شیطانی طاقت دنیا میں زیادہ سے زیادہ جو کچھ کر سکتی ہے، میں خدا کے بھروسے پر اس کو برداشت کرنے کے لیے تیار ہو چکا ہوں، لہٰذا جو کچھ سامنے آتا ہے وہ میری توقعات سے کم ہی ہوتا ہے اور میرے ارادے پر اس کا اتنا اثر بھی نہیں ہوتا جتنا کسی چٹان پر مچھر کے حملے کا ہوتا ہے، وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم۔ (والدہ ماجدہ کے نام ایک خط کا اقتباس)

## ناقابلِ تسخیر ورثہ

اب اگر کسی نے یہ سمجھا تھا کہ میرے ذہن اور خیالات اور مقصدِ زندگی ہر چیز کو محض طاقت کی دھونس اور جیل کی دلیل سے بدلا جا سکے گا تو میں اس کو بتانا چاہتا ہوں کہ اس کا صحیح مقام ایوانِ حکومت نہیں بلکہ شفاخانہ امراضِ دماغی ہے۔

اور اس نے جو یہ توقع قائم کی تھی کہ اس دباؤ میں آ کر میں اپنا ضمیر اس کے ہاتھ رہن رکھ دوں گا اور آئندہ سے راشن کیے ہوئے خیالات ظاہر کرنے لگوں گا، تو میں اس کو مطلع کرتا ہوں کہ اس نے میری سیرت کو اپنی سیرت پر قیاس کرنے میں غلطی کی ہے۔ میرا دل صداقت کے لیے ہر وقت کھلا ہوا ہے اور میری ہر رائے کو علمی و عقلی دلائل سے بدلا جا سکتا ہے۔ لیکن میرا ایمان و یقین کوئی قابلِ بیع و رہن چیز نہیں ہے۔ اس کی کوشش پہلے بھی جس نے کی، ناکام ہوا ہے، اور آئندہ بھی جو کرے گا انشاءاللہ منہ کی کھائے گا۔"

## مستحکم نظر! مستحکم سیرت!

میں نے اپنی ۴۹ سالہ عمر کا تقریباً دو تہائی حصہ مطالعہ و تحقیق اور غور و فکر میں صرف کیا ہے۔ اس تیس سال کی مدت میں پڑھ کر، سن کر، سوچ کر اور مشاہدہ و تجربہ کر کے میرے ذہن کا ایک خاص سانچہ بن چکا ہے۔ میری زندگی کا ایک نصب العین قرار پا چکا ہے۔ میری فکر کا ایک خاص انداز اور سوچنے کا ایک خاص طرز قائم ہو چکا ہے۔ میں کچھ رائیں رکھتا ہوں جن کی پشت پر برسوں کے مطالعہ سے فراہم کیے ہوئے دلائل ہیں۔ میں نے کچھ چیزوں کو حق پایا ہے اور ان پر میں پورے قلبی اور دماغی اطمینان کے

ساتھ ایمان لایا ہوں۔ اور کچھ چیزوں کو میں نے باطل پایا ہے اور ان کو قلب و دماغ کے متفقہ فیصلہ کے ساتھ رد کر چکا ہوں۔ میرے ذہن اور ضمیر کے یہ فیصلے میری ذات کی حد تک بھی محدود نہیں رہے ہیں بلکہ میں برسوں سے ان کی تبلیغ کر رہا ہوں۔ ہزاروں آدمیوں کو میں نے اس نصب العین کی طرف کھینچا ہے جسے میں نے اپنی زندگی کا نصب العین بنایا تھا۔ ہزاروں کو اس حق کا قائل کیا ہے جس حق کا میں خود قائل ہوا تھا۔ ہزاروں کا رشتہ اس باطل سے کٹوایا ہے جس سے میں نے خود اپنا رشتہ کاٹا تھا۔ ہزاروں بندگانِ خدا کی زندگیوں کو احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کی اس جد و جہد میں مبتلا کر دیا ہے جس میں خود مبتلا ہوں۔

## تصوّرِ ادب

معاش کے لیے کوئی ادب پیدا کرنا میرے نزدیک غلط چیز ہے اس سے بہتر ہے کہ آدمی معاش کے لیے اینٹیں ڈھو لے۔ ادب دماغوں کو ڈھالنے والی چیز ہے، یہ کام محض معاش کے لیے نہیں کیا جا سکتا بلکہ اس کو تو بالکل اپنے نظریہ و مسلک پر کرنا ہو گا۔

# ترجمان القرآن: تطہیر و تنویر افکار

اس رسالے (ترجمان القرآن) کی ترقی کے لیے بہت سی تمنائیں میرے دل میں ہیں۔ جس طرز پر یہ نکل رہا ہے میں اس سے مطمئن نہیں ہوں۔ میں چاہتا ہوں کہ یہ ایک زبردست انقلابی طاقت بن جائے۔ خیالات کا رُخ جاہلیت سے اسلام کی طرف پھیر دے۔ افکار کی تطہیر، تنویر اور تعمیر خالص اسلام کے اصولوں پر کرے۔ اسلام جو ایک جامد یادگارِ قدیم بنا کر رکھ دیا گیا ہے اس کو یہ ایک نامی متحرک اور محرک نظامِ زندگی کی حیثیت سے پیش کرے۔ اعلیٰ درجہ کی تنقید کے ساتھ دنیا کی ایک ایک گمراہی کا استیصال کرے اور گہری تحقیق کے ساتھ زندگی کے ایک ایک مسئلہ کو اصولِ اسلام کے مطابق حل کرے۔ یہ تمنائیں دل میں پال رہا ہوں اور چھ برس سے اپنے جسم کی ساری طاقتیں انہیں حاصل کرنے کے لیے خرچ کر رہا ہوں، مگر بدقسمتی سے اکیلا اور تنہا ہوں۔ میری طاقت محدود ہے، وسائل مفقود ہیں، اور جو کچھ کرنا چاہتا ہوں نہیں کر سکتا۔ ساتھ دینے والوں کو ڈھونڈتا پھرتا ہوں مگر وہ کمیاب ہیں۔ کروڑوں مسلمانوں کی اس بستی میں اپنے آپ کو اجنبی اور غریب پاتا ہوں۔ جس جنون میں مبتلا ہوں اس کا مجنون مجھے کہیں نہیں ملتا۔ برسوں سے جن لوگوں تک اپنے خیالات پہنچاتا رہا ہوں ان کے بھی جب قریب جاتا ہوں

تو وہ مجھ سے دُور نظر آتے ہیں۔ ان کی دھن میری دھن سے الگ۔ ان کی گرویدگی کے مرکز میرے مرکزِ گرویدگی سے جدا۔ ان کی روح میری روح سے ناآشنا۔ ان کے کان میری زبان سے بیگانہ۔ یہ دنیا کوئی اور دنیا ہے جس سے میری دنیا مانوس نہیں۔

# اسلوبِ تحقیق و ترجمانی

آپ کا یہ اعتراض صحیح ہے کہ میں نے سنسکرت زبان اور ہندوؤں کی مذہبی کتابوں سے براہِ راست واقفیت کے بغیر محض یورپین ترجموں کے اعتماد پر اپنی کتاب میں ویدوں سے کیوں بحث کی۔ لیکن آپ نے اس بات کا خیال نہیں کیا کہ الجہاد فی الاسلام بالکل میرے ابتدائی عہد کی تصنیف ہے جب مذاہب کے معاملہ میں میرا رویہ پوری طرح پختہ نہیں ہوا تھا اور نہ وہ احتیاط طبیعت میں پیدا ہوئی تھی جو تحقیق کے لیے ضروری ہے۔ اب اگر مَیں اس کتاب کو دوبارہ لکھوں گا تو ہر اس چیز کی جس کی براہِ راست واقفیت کا موقع مجھے نہیں ملا ہے از سرِ نو تحقیق کروں گا۔ آپ اگر اس تحقیق میں میری کچھ مدد کر سکتے ہیں تو مَیں آپ کا بہت شکر گذار ہوں گا۔ کوئی ہندو عالم

... جو محض حامئ دین (DEFENDER OF THE FAITH) ہی نہ ہو

بلکہ خود محقق بھی ہو اور محققانہ انصاف بھی اپنے اندر رکھتا ہو۔ اگر میری کتاب کے اس حصے پر جو ہندوؤں سے متعلق ہے، تنقید کر کے مجھے بتائے کہ میں نے کہاں کہاں غلطی کی ہے تو اس سے مجھے بہت مدد ملے گی۔ اس کے علاوہ اگر آپ مجھے کوئی ایسی کتاب بتائیں جس میں ہندو مذہب کے مقصدِ جنگ اور قوانینِ جنگ کو بناوٹ کے بغیر، جیسے کہ وہ بجائے خود ہیں، پیش کیا گیا ہو تو مزید باعثِ شکرگزاری ہوگا۔ "بناوٹ کے بغیر" کی شرط میں اس لیے لگا رہا ہوں کہ آج کل عام طور پر لوگوں کا حال یہ ہے کہ وہ ایک مذہب پر، جیسا کہ وہ بجائے خود ہے، ایمان نہیں رکھتے، مگر قومی عصبیت کی خاطر اس مذہب کو اور اپنے مذہبی طرزِ عمل کو "معقول" بنانے کے لیے وہ اکثر موجودہ نظریات کے مطابق ایک نیا مذہب گھڑتے ہیں اور پرانے مذہب کے نام سے اسے پیش کرتے ہیں۔ مجھے اس طریقہ سے سخت نفرت ہے خواہ اسے مسلمان برتیں یا ہندو یا کوئی اور۔ میرا خود بھی یہ طریقہ ہے اور میں پسند بھی صرف ایسے ہی لوگوں کو کرتا ہوں جو اصل مذہب کو جیسا کہ فی الواقع وہ ہے، ویسا ہی رہنے دیں اور ویسا ہی اسے پیش کریں۔ پھر اگر وہ ماننے کے لائق ہو تو اسے مانیں اور ماننے کے لائق نہ ہو تو اسے رد کر دیں۔

---

## دیدہ ور سزا

یہ ارشاد کہ "اس سے شبہ کیا جا رہا ہے کہ تو خود امام مہدی ہونے کا دعویٰ کرے گا۔" اس کے جواب میں بجز اس کے میں کچھ عرض نہیں کر سکتا کہ اس قسم کے شبہات کا اظہار کرنا کسی ایسے آدمی کا کام تو نہیں ہو سکتا جو خدا سے ڈرتا ہو، جسے خدا کے سامنے اپنی ذمّہ داری کا احساس ہو اور جس کو اللہ تعالیٰ کی یہ ہدایت بھی یاد ہو کہ:

اِجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ، اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ

جو حضرات اس قسم کے شبہات کا اظہار کر کے بندگانِ خدا کو جماعت اسلامی کی دعوتِ حق سے روکنے کی کوشش فرما رہے ہیں، میں نے ان کو ایک ایسی خطرناک سزا دینے کا فیصلہ کر لیا ہے جس سے وہ کسی طرح رہائی حاصل نہیں کر سکیں گے، اور وہ سزا یہ ہے کہ انشاء اللہ میں ہر قسم کے دعووں سے اپنا دامن بچاتے ہوئے اپنے خدا کی خدمت میں حاضر ہوں گا اور پھر دیکھوں گا کہ یہ حضرات خدا کے سامنے اپنے ان شبہات کی اور ان کو بیان کر کے لوگوں کو حق سے روکنے کی کیا صفائی پیش کرتے ہیں۔

## دعویٰ نہیں مدعیوں کی تردید

میری کتاب "تجدید و احیائے دین" جس کی بعض عبارتوں کو غلط معنی پہنا کر وہ مجھے مدعی مہدویت قرار دے رہے ہیں، آج کوئی نئی تصنیف نہیں ہے آج سے دس سال پہلے شائع ہوئی تھی۔ اس وقت سے اب تک برابر شائع ہوتی رہی ہے اور اب بھی ہر جگہ آپ کو مل سکتی ہے۔ آپ اس کو خود دیکھیں۔ دو چار سطروں یا چند فقروں کو نہیں، پوری کتاب کو پڑھیں۔ آپ کو خود معلوم ہو جائے گا کہ میں نے اس میں اپنی مہدویت یا مجددیت کا دعویٰ کیا ہے یا دعویٰ کرنے والوں کی تردید کی ہے؟

## سچا تجربہ

مولانا ۔ ۔ ۔ ۔ اور ان کے گروہ کے علماء نے میرے خلاف جو پروپیگنڈہ شروع کیا ہے اس سے میں بے خبر نہیں ہوں۔ مگر میرے لیے یہ کوئی نیا تجربہ نہیں ہے۔ بارہا اس طرح کے لوگوں نے طرح طرح کے جھوٹ میرے خلاف پھیلانے کی کوشش کی ہے اور میں نے ہمیشہ ان کے مقابلے میں صبر سے کام لیا ہے۔ میرا اب تک کا تجربہ یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کبھی جھوٹ کو

فروغ نہیں دیتا۔

## اِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا

آپ کو معلوم ہے کہ میں اس قسم کی تحریروں کا جواب کبھی نہیں دیا کرتا، اس لیے یہ اندیشہ نہ فرمائیے کہ ان فتووں کے جواب میں یہاں سے کچھ لکھا جائے گا اور بات بڑھے گی۔ لیکن اس کے ساتھ میرا یہ طریقہ بھی نہیں ہے کہ جو مجھے ٹھوکر مارے میں اُس کے آگے سر جھکا دوں۔ یہ طریقہ نہ اس کام کی غرض کے مطابق ہے جسے میں کر رہا ہوں اور نہ اس طریقے سے فی الواقع دین ہی کی کوئی مصلحت پوری ہو سکتی ہے۔ یہ لوگ اگر دیانت اور سچائی کا ہتھیار لے کر حملہ آور ہوتے اور مجھ میں یا جماعت اسلامی کی تحریک و نظام میں کوئی ایسی خرابی پاتے جو فی الواقع ان کے دلائل سے ثابت ہوتی تو میں یقیناً ان کے آگے جھکتا اور اپنی غلطیوں کا اعتراف کر کے اپنی اصلاح کرتا لیکن انہوں نے ہتھیار جھوٹ کا استعمال کیا ہے اور حملہ آور ہونے میں دنائت کی راہ اختیار کی ہے، اس لیے میں ان کے ساتھ وہی طریقہ اختیار کروں گا جو ایک شریف آدمی کو کرنا چاہیے۔ یعنی اِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا۔

مولانا صاحب موصوف اور ان کے ساتھیوں نے یہاں آکر مجھ سے جو باتیں کیں اور پھر واپس جا کر جو خطرے کی گھنٹی بجائی، ان دونوں کے فرق پر جب غور کرتا ہوں تو مجھے یہ محسوس ہوتا ہے کہ ان لوگوں کے دل خدا کے خوف اور آخرت کی جوابدہی کے احساس سے بالکل خالی ہو چکے ہیں، اور انہوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ جو کچھ بھی ہے بس یہی دنیا ہے، آگے کوئی نہیں جہاں اپنے اقوال و اعمال کا انہیں حساب دینا ہوگا۔

میرا ہمیشہ یہ قاعدہ رہا ہے اور میں آئندہ بھی اسی پر عمل کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں کہ جن لوگوں کو میں صداقت و دیانت سے بے پروا اور خدا کے خوف سے خالی پاتا ہوں ان کی باتوں کا کبھی جواب نہیں دیتا۔ میں سمجھتا ہوں کہ ان سے بدلہ لینا میرے بس میں نہیں ہے، خدا ہی ان سے بدلہ لے سکتا ہے۔ اور میرا یہ بھی خیال ہے کہ ان کے جھوٹ کی تردید کرنے کی مجھے ضرورت نہیں۔ ان کا پردہ انشاء اللہ دنیا ہی میں فاش ہوگا۔ اس لیے آپ مجھ سے یہ توقع نہ رکھیں کہ میں ان کے جواب میں کوئی بیان کسی اخبار کو بھیجوں گا۔

میری ذات پر جو حملے کیے جائیں ان کی مدافعت آپ لوگوں کے ذمے نہیں ہے۔ اگر میرے منع کرنے کے باوجود آپ لوگ اس سے باز نہ رہ سکیں تو براہِ کرم اس معاملے میں حدِ اعتدال سے بھی کچھ کم ہی پر اکتفا کریں۔ زیادہ سے زیادہ بس اس قدر کافی ہے کہ اگر کوئی الزام مجھ پر لگایا جائے یا کوئی علمی اعتراض مجھ پر ہو تو اپنے علم کی حد تک اس کی تردید کر دیں، یا مجھ سے اس کی حقیقت پوچھ لیں اور اس کا جواب دے دیں۔ باقی رہی میری تذلیل و تحقیر تو اس پر میرے کسی دوست یا رفیق کو بُرا ماننے کی ضرورت نہیں۔ اسے میں پہلے ہی ہر ایک کے لیے معاف کر چکا ہوں۔ اور ہمارے موجودہ دور کے بزرگانِ دین کے لیے تو وہ آپ سے آپ مباح ہے خواہ اسے کوئی معاف کرے یا نہ کرے۔ وہ چاہے کتنے ہی صریح اور رکیک الفاظ میں دوسروں کو جاہل، احمق، گمراہ، اور بے دین کہہ دیں، قابلِ مواخذہ نہیں۔ البتہ دوسرا اگر ان کی کسی بڑی سے بڑی غلطی پر بھی ٹوک دے، خواہ کتنے ہی ادب و احترام کے ساتھ ٹوکے، وہ تنقیص اور تحمیق کا مجرم ہے۔ اس کا مستقل زخم ان کے شاگردوں اور مریدوں کے دلوں پر لگ جاتا ہے اور مدت العمر رِستا رہتا ہے۔ یہ عالی ظرف لوگ ہیں، ان کی کسی بات پر بُرا نہ ماننا چاہیے۔

# عنقائے بلند آشیاں

"(کسی کام کو تجدیدی کام کہنے سے) یہ لازم نہیں آتا کہ جو تجدیدی کام کرے وہ مجدّد کے لقب سے بھی ملقّب ہو، صدی کا مجدّد ہونا تو اس سے بلند تر بات ہے۔ اینٹیں چن کر دیوار بنانا بہرحال ایک تعمیری کام ہے، مگر کیا یہ لازم ہے کہ جو چند اینٹیں چن دے وہ انجینیر بھی کہلائے اور انجینیر بھی معمولی نہیں، بلکہ اپنی صدی کا انجینیر؟ اسی طرح کسی کا اپنے کام کو تجدیدی کام یا تجدیدی کوشش کہنا، جبکہ فی الواقع وہ تجدیدِ دینِ حق ہی کی غرض سے یہ کام کر رہا ہو، محض ایک امرِ واقعہ کا اظہار ہے اور اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ وہ مجدّد ہونے کا دعویٰ کر رہا ہے اور اس صدی کا مجدد بننا چاہتا ہے۔ کم ظرف لوگ بے شک تھوڑا سا کام کر کے اونچے اونچے دعوے کرنے لگتے ہیں، بلکہ کام کا ارادہ ہی دعوے کی شکل میں کرتے ہیں، لیکن کسی ذی فہم آدمی سے یہ توقع نہیں کی جاسکتی کہ وہ کام کرنے کے بجائے دعوے کرے گا۔ تجدیدِ دین کا کام ہندوستان میں اور دنیا کے دوسرے ملکوں میں بہت سے لوگ کر رہے ہیں۔ خود مولانا (حضرت معترض) کو بھی ہم انہی میں شمار کرتے ہیں۔ میں نے اپنی حدِ استطاعت تک اس خدمت میں حصہ لینے کی سعی کی ہے اور اب ہم چند خدّامِ دین ایک جماعت کی صورت میں اس کے لیے کوشش کرنا چاہتے ہیں

اللہ جس کے کام میں بھی اتنی برکت دے کہ واقعی اس کے ہاتھوں دین کی تجدید ہو جائے وہی درحقیقت مجدد ہو گا۔ اصل چیز نہ آدمی کا اپنا دعویٰ ہے نہ دنیا کا کسی کو مجدّد کے لقب سے یاد کرنا۔ بلکہ اصل چیز آدمی کا ایسی خدمت کرکے اپنے مالک کے حضور پہنچنا ہے کہ وہاں اسے مجدّد کا مرتبہ حاصل ہو۔ مَیں مولانا کے حق میں اسی چیز کی دعا کرتا ہوں، اور بہتر ہو کہ وہ بھی "عنقا را بلند است آشیانہ" کہنے کے بجائے دوسروں کے حق میں دعا فرمائیں کہ اللہ ان سے اپنے دین کی ایسی کوئی خدمت لے لے۔ مجھے یہ دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ بعض اسلامی الفاظ کو خواہ مخواہ ہوّا بنا کر رکھ دیا گیا ہے۔ دنیا میں کوئی رومی عظمت کی تجدید کا داعیہ لے کر اٹھتا ہے اور رومیت کے پرستار اس کو مرحبا کہتے ہیں۔ کوئی ویدک تہذیب کی تجدید کا عزم لے کر اٹھتا ہے اور ہندویت کے پرستار اس کی پیٹھ ٹھونکتے ہیں۔ کوئی یونانی آرٹ کی تجدید کے ارادہ سے اٹھتا ہے اور آرٹ کے پرستار اس کی ہمت افزائی کرتے ہیں۔ کیا ان سب تجدیدوں کے درمیان صرف اللہ کے دین کی تجدید ہی ایک ایسا جرم ہے کہ اس کا نام لیتے ہوئے آدمی شرمائے اور اگر کوئی اس کا خیال ظاہر کردے تو اللہ کے پرستار اس کے پیچھے تالی پیٹ دیں۔

---

# بارز شخصیت

عدالت میں اسلامی ریاست، اس کے نظام، اس میں ذمیوں کی حیثیت، پاکستان میں اس کے قیام اور اسلامی قوانین کے اجرا، فقہ اور سنت میں مسلم فرقوں کے اختلافات، اسلام کے قوانین جنگ اور ان میں خصوصیت کے ساتھ اسیران جنگ کی حیثیت، اور اسی طرح کے دوسرے دینی اور علمی مسائل بھی زیر بحث آئے ہیں۔ میں محسوس کرتا ہوں کہ اس نوعیت کے جتنے سوالات بھی کیے گئے ہیں ان کے کافی و شافی جوابات عدالت میں نہیں دیئے جا سکے۔ اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ ایسے مسائل پر بحث و گفتگو کے لیے یہ کوئی موزوں شکل نہیں ہے کہ سوال کرنے والا عدالت کی کرسی پر ہو اور جواب دینے والا گواہوں کے کٹہرے میں ان تمام حدود کی پابندی کے ساتھ کھڑا یا بیٹھا ہو جو عدالت میں ایک گواہ کے لیے مخصوص ہیں۔ نیز جس منتشر اور غیر مرتب طریقے سے یہ سوالات گواہوں سے کیے گئے ہیں اس کے ساتھ کسی علمی اور دینی مسئلے پر تشفی بخش بحث نہیں ہو سکتی۔ اس کے لیے تو ضروری ہے کہ آدمی کے سامنے ایک ایک سوال وضاحت کے ساتھ رکھا جائے، پھر اسے موقع دیا جائے کہ اس پر ایک جامع تقریر کر کے اس کے ہر گوشے پر روشنی ڈالے، اور جب تک وہ مسئلہ صاف نہ ہو دوسرا

سوال نہ چھیڑا جائے۔ عدالتی جرح کے انداز میں سوال و جواب کسی علمی مسئلے کی بحث کو مفید نتیجے پر نہیں پہنچا سکتا۔ علاوہ بریں یہ بات بھی واضح نہیں ہو سکی کہ یہ مسائل اس تحقیقات میں کس مناسبت سے زیر بحث آئے ہیں۔ اگر مناسبت کا پہلا مسلح ہوتا تو خاص طور پر ان مسائل کے اسی پہلو پر اچھی طرح روشنی ڈالی جاتی جس کے لحاظ سے یہ موجودہ تحقیقات سے متعلق سمجھے گئے ہیں۔ بہرحال چونکہ یہ مسائل زیر بحث آگئے ہیں، اور عدالت کی جو روداد یں اخبارات میں شائع ہوئی ہیں ان سے ان مسائل کے بارے میں بکثرت غلط فہمیاں پیدا ہو گئی ہیں، اس لیے میں ضروری سمجھتا ہوں کہ اپنے اس بیان میں ان پر بھی کلام کروں۔

---

# فکر و شخصیت

## حکیمانہ اسلوبِ تفہیم

آپ کے خطوط سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ میری صحت کے بارے میں بہت متفکر ہیں۔ اس ہمدردی و محبت کے لیے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ آپ میری صحت کے معاملے میں ذرا فکر نہ کریں۔ حقیقت یہ ہے کہ آج کل میری صحت جتنی اچھی ہے ایسی صحت تو برسوں سے مجھے نصیب نہ تھی۔ وزن بڑھ گیا ہے۔ خوراک بڑھ گئی ہے۔ نیند اتنی اچھی آتی ہے کہ پچھلے پندرہ سال میں اتنی اچھی نیند کبھی نہ آئی تھی۔ دماغی اور جسمانی دونوں طرح کی محنتیں پہلے سے زیادہ کر سکتا ہوں اور پہلے سے بہت کم تھکتا ہوں۔ اس کی وجہ یہ ہے

کہ بلا مبالغہ آج شاید روئے زمین پر مجھ سے زیادہ مطمئن کوئی آدمی نہیں ہے
بال بچوں اور متعلقین کی مجھے فکر نہیں، کیونکہ انہیں خدا کے حوالے کر آیا ہوں۔
قوم کی مجھے فکر نہیں، کیونکہ اس معاملے میں خدا کی طرف سے جتنی ذمہ داری
مجھ پر تھی وہ سب موجودہ حکمراں گروہ نے اپنے ذمہ لے لی ہے۔ جماعت
اور دعوت اسلامی کی مجھے فکر نہیں، کیونکہ گرفتار ہوتے ہی عند اللہ بری الذمہ
ہو چکا ہوں، اور اس کے ساتھ ہی اس بات کا بھی سو فیصدی یقین رکھتا
ہوں کہ اس کام کو میرے قید ہونے اور رہنے سے قطعاً کوئی نقصان نہ
پہنچے گا، بلکہ اس کے برعکس فائدہ ہی پہنچے گا۔ اس کے بعد آپ خود ہی
سوچیں کہ مجھ سے زیادہ خوش و خرم اور مطمئن کون ہو سکتا ہے۔ پھر یہاں
غور و فکر اور گہرے مطالعہ کا جو خداداد موقعہ مجھے مل گیا ہے یہ تو وہ نعمت
ہے جس کے لیے میں اپنی بے حد مصروف زندگی میں مدتوں سے ترس رہا تھا۔
آج کل اس نعمت سے خوب فائدہ اٹھا رہا ہوں اور مگن ہوں۔

(حکیم محمد شریف صاحب کے نام)

---

میری میعاد قید کی توسیع پر آپ نے جو صدمہ کا اظہار فرمایا ہے یہ تو

ہر حال میں مخلصانہ محبت کا تقاضا ہے جو آپ کو میرے ساتھ ہے۔ لیکن ایک بات اصولی طور پر سمجھ لیجیے کہ جو شخص خدا اور خلق کے ساتھ اپنا معاملہ درست رکھے اور خدا کی راہ میں اس کی خلق کی بھلائی کے لیے کام کرے خدا اس کے ساتھ کبھی بُرا معاملہ نہیں کرتا، اور ظاہر بیں آنکھیں جس چیز کو اس کے حق میں شر سمجھتی ہیں وہ بھی خدا کی طرف سے اس کے حق میں خیر ہوتی ہے۔ یہ بات اگر آپ ذہن نشین کر لیں گے تو انشاء اللہ آپ کو بھی وہی طمانیت قلب حاصل ہو جائے گی جو خدا کے فضل سے مجھے حاصل ہے۔ یہ محض خوش عقیدگی کی بات نہیں ہے بلکہ ایک صریح حقیقت ہے۔ میں جس اصلاح کے لیے کام کر رہا تھا اس کے راستے میں پتھر کے پہاڑ حائل نہیں تھے بلکہ گندگی و غلاظت کے فلک بوس انبار حائل تھے۔ میں نے تو خدا کی رضا کی خاطر اس گندگی کو صاف کرنے کے لیے قدم اٹھا دیا تھا اور جو غلاظت کے چھینٹے مجھ پر پڑنے شروع ہو گئے تھے ان کو صبر کے ساتھ برداشت کر رہا تھا۔ مگر میرے خدا نے مجھ سے چوہڑوں اور بھنگیوں کا کام لینا پسند نہیں کیا اس لیے اس نے مجھے ایک گوشۂ عافیت میں لا کر بٹھا دیا اور اب وہ گندگی کے انبار انہی لوگوں کے سروں پر اٹھوا کر پھنکوا رہا ہے جن کی وہ گندگی ہے۔ یہ کام ابھی ادھورا ہے۔ ابھی ایک ہی انبار صاف ہوا ہے۔ چند انبار ابھی باقی ہیں، بلکہ غلاظت کا اصلی اور سب سے بڑا ڈھیر ابھی تو جوں کا توں رکھا ہے۔ اس لیے میرے باہر

آنے کا ابھی کوئی موقعہ نہیں ہے۔ جس روز یہ کام تکمیل کے قریب ہوگا آپ لوگ انشاء اللہ مجھے اپنے درمیان پائیں گے۔

(حکیم محمد شریف صاحب کے نام)

---

ہماری توسیع نظر بندی پر آپ کا اور دوسرے مخلص احباب کا رنج بھی فطری ہے، اور آپ لوگوں کی یہ خواہش بھی اپنی جگہ فطری کہ ہماری اور آپ کی جدائی کا یہ دور ختم ہو، لیکن انسان خواہ جزع فزع کرے یا صبر، بہر حال خدا اپنے قوانین اور اپنے طریقے کسی کی خاطر بدلنے والا نہیں ہے۔ اسے ہمارا اور ہماری قوم کا اور ہمارے سربراہ کاروں کا بہر حال امتحان لینا ہے اور اسی امتحان پر ہم سب کے مستقبل کا انحصار ہے۔ ہمیں ٹھنڈے دل سے یہ امتحان دینا چاہیے اور اس کا ثبوت دینا چاہیے کہ ہم اپنے عقیدے اور نیت اور مقصد میں صالح اور صادق اور مضبوط ہیں۔ اس کے ساتھ ہمیں اپنی قوم کے حق میں بھی دعا کرنی چاہیے کہ وہ آخر کار اپنے آپ کو ایک باشعور اور اصلاح پسند قوم ثابت کرے۔ یہی نہیں بلکہ جو لوگ جھوٹ اور فریب اور ظلم کے ہتھیاروں سے ہمارے خلاف نبرد آزما ہیں ہمیں ان کے حق میں بھی

دعا کرنی چاہیے کہ ان کا بگاڑ اصلاح پذیر ثابت ہو اور وہ اس راہ سے پلٹ آئیں جس پر چل کر دوسری قوموں کے شیاطین اپنا انجام دیکھ چکے ہیں۔

(حکیم محمد شریف صاحب کے نام)

---

آپ کے تازہ خط سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم لوگوں کی نظر بندی کی طوالت آپ کو اب بہت زیادہ شاق ہو رہی ہے۔ لیکن درحقیقت یہ چیز ایسی نہیں ہے جس پر آپ یا ہمارے دوسرے احباب مضطرب ہوں۔ یہاں ہم دیکھ رہے ہیں کہ سینکڑوں خدا کے بندے ایسے ہیں جنہوں نے اپنے نفس کی خاطر چوری، ڈاکے، قتل، اور دوسرے جرائم کیے اور ان کی پاداش میں کئی کئی سال کی قیدیں برداشت کر رہے ہیں، انتہائی تکلیف کی زندگی گزار رہے ہیں، ان کے لیے نہ یہاں کوئی راحت ہے اور نہ حیاتِ اُخروی کے لیے ہی ان کے پاس کوئی تسلی کا سامان ہے۔ سوال یہ ہے کہ اگر انسان یہ سب کچھ چند لمحوں کے عارضی فوائد اور لذتوں کی خاطر برداشت کر جاتا ہے تو کیا ہم کو یہ زیب دیتا ہے کہ جو کچھ ہم نے اپنے نفس کے لیے نہیں بلکہ خدا اور اس کے دین کے لیے کیا اور جس پر ہم ابدی زندگی میں اجر پانے کی توقع بھی رکھتے ہیں، اس کی پاداش

میں بندوں کی کسی انتقامی کارروائی کو ہم ٹھنڈے دل سے برداشت نہ کریں اور اس ذراسی اذیت پر جو ہمیں پہنچ رہی ہے مضطرب ہونے لگیں ہیں تو سمجھتا ہوں کہ بندگانِ نفس کی بہ نسبت بندگانِ حق کو اگر دوگنے اور چوگنے مصائب و شدائد سے بھی سابقہ پیش آئیں تو ان کی پیشانی پر بل نہ آنا چاہیے۔

(حکیم محمد شریف صاحب کے نام)

# تاریخ کی شہادت

میرا عمر بھر کا مطالعہ مجھے بتاتا ہے کہ دنیا میں کبھی وہ طاقتیں زندہ نہیں رہ سکی ہیں جنہوں نے قلعوں میں پناہ لینے کی کوشش کی ہے کیونکہ میدان کے مقابلے سے جی چرانا اور قلعوں کے پیچھے چھپنا بزدلی کی کھلی علامت ہے اور خدا نے اپنی یہ زمین بزدلوں کی فرمانروائی کے لیے نہیں بنائی ہے۔ اسی طرح میرا مطالعہ مجھے یہ بھی بتاتا ہے کہ جن لوگوں کا کاروبار جھوٹ اور فریب اور مکر کے بل پر چلتا ہے، اور جن کے لیے حقیقت و صداقت کا روشنی میں آجانا "خطرے" کا حکم رکھتا ہے، اور جن کو اپنی حکمرانی کی حفاظت کے لیے "سیفٹی" قسم کے قوانین کی ضرورت پیش آتی ہے۔ ایسے اخلاقی بزدلوں کی چوبی ہنڈیا زیادہ دیر تک چولھے پر نہ کبھی چڑھی رہ سکی ہے اور نہ رہ سکتی ہے۔

یہ چیز عقل کے خلاف ہے۔ قانونِ فطرت کے خلاف ہے اور ہزاروں برس کے تاریخی تجربات اس پر شاہد ہیں کہ ان سہاروں پر جینے والے تھوڑی دیر کے لیے چاہے کتنا ہی زور باندھ لیں بہر حال وہ دیر تک نہیں جی سکتے۔ میں اپنی خاطر نہیں، خود ان لوگوں کی خاطر ہی یہ چاہتا تھا کہ یہ ہوش کے ناخن لیں اور سیدھے سیدھے بھلے آدمیوں کی طرح کام کریں۔ اس لیے میں نے باہر بھی انہیں سمجھانے کی کوشش کی اور اب اندر سے بھی اتمامِ حجت کر دیا۔ اب اگر یہ دنیا کی ہزاروں مرتبہ آزمائی ہوئی حماقتوں کا تجربہ کرنے ہی پر مصر ہیں تو انہیں تجربہ کر لینے دو۔

## علمی تنقید کا مطالبہ

جن حضرات علماء نے میرے رسالہ دینیات پر فتوے تحریر فرمائے ہیں میں شخصی طور پر بھی ان کا نیاز مند ہوں، اور ان کے علم و فضل کا بھی احترام میرے دل میں ہے۔ ان تک میری یہ گزارش پہنچا دی جائے کہ فتوے تحریر فرمانے اور انہیں اہلِ فتنہ کے ہاتھ میں دینے کے بجائے وہ براہ کرم میری کتابوں پر علمی تنقید فرمائیں۔ مجھے اپنی کسی غلطی کو غلطی ماننے میں اور اس کی اصلاح کرنے میں نہ پہلے کبھی تامل تھا اور نہ اب ہے۔ البتہ پہلے بھی یہ عرض

کرتا رہا ہوں، اور اب بھی اس کا اعادہ کرتا ہوں کہ جس چیز کو غلطی کہا جاتا ہے اسے تعین کے ساتھ مجھے بتایا جائے تاکہ میں اس کی اصلاح کر سکوں مبہم اعتراضات سے یہ معلوم کرنا مشکل ہوتا ہے کہ فی الواقع وہ چیز کیا ہے جس پر اعتراض ہے۔

## متوازن تناسب

خطبات میں عبادات کے دنیوی نہیں بلکہ اخلاقی فوائد کو میں نے زیادہ نمایاں کر کے پیش کیا ہے۔ اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ میں اخروی فوائد کا قائل نہیں ہوں یا انہیں کم اہمیت دیتا ہوں بلکہ اس کی وجہ یہ ہے کہ موجودہ زمانے کے لوگوں کی نگاہوں سے عبادات کے اخلاقی، اجتماعی اور تمدنی فوائد اوجھل ہو گئے ہیں اور ان کے اوجھل ہو جانے کی وجہ سے لوگ ان عبادات سے غفلت برتنے لگے ہیں اس لیے میں نے ان پہلوؤں کو زیادہ نمایاں کیا ہے۔ نمایاں وہی چیز کی جاتی ہے جو مخفی ہو یا جس سے عموماً لوگ غافل ہوں نہ کہ وہ چیز جس سے پہلے ہی لوگ واقف ہوں۔

میرے پاس یہ جاننے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے کہ میری اور جماعت اسلامی کی اس قدر شدت کے ساتھ مخالفت یکایک اب کیوں شروع ہوگئی ہے اور یہ فتوے کن وجوہ سے دیئے جا رہے ہیں۔ لیکن میں اگر اس کو جان بھی لیتا تو یہ غیر ضروری بحث ہے کہ کسی نے اعتراض کیا تو کیوں کیا۔ ہم صرف یہ دیکھتے ہیں کہ اس کا اعتراض معقول ہے یا نامعقول۔ معقول اعتراض ہوتا ہے تو اسے مان لیتے ہیں یا اس کا معقول جواب دیتے ہیں اور اگر نامعقول اعتراض ہوتا ہے تو اسے ہوا میں تحلیل ہونے کے لیے چھوڑ دیتے ہیں۔

---

میرے متعلق اس نزاع کے سلسلے میں جو کچھ کہا گیا ہے اس پر میں صبر کرتا ہوں اور ان لوگوں کے معاملے کو خدا پر چھوڑتا ہوں جنہوں نے بغیر علم و تحقیق کے یہ بدگمانی لوگوں میں پھیلائی کہ میں اہل حدیث کو حنفی بنانے کی سازش کر رہا ہوں۔ کاش وہ لوگ جو فقہی جزئیات میں کتاب و سنت کی پیروی پر بڑا زور دیا کرتے ہیں۔ اخلاقی معاملات میں بھی کتاب و سنت کی کچھ پیروی کر لیا کریں۔

---

آپ کو یاد ہوگا کہ کل میں نے اشتراکیوں کے ساتھ بعض علماء کی موافقت پر اپنے دلی رنج کا اظہار کرتے ہوئے اُن بُرے نتائج کا ذکر کیا تھا جو روسی ترکستان میں اشتراکی مبلغین کے ساتھ علماء کی موافقت سے نہ صرف علماء کے حق میں بلکہ خود اسلام کے حق میں رونما ہوئے۔ آج میری اس تقریر کا حوالہ دیتے ہوئے مجھ سے شکایت کی گئی ہے کہ ایک طرف تو تم علماء پر سخت تنقید کرنے سے لوگوں کو روکتے ہو، اور دوسری طرف خود اپنی تنقید کرتے ہو۔ اس قسم کی باتیں ہیں جن کی بنا پر میں یہ سمجھتا ہوں کہ آپ میں سے بعض لوگ "حق" کی عقیدت سے کچھ بڑھ کر "رجال" کی عقیدت میں مبتلا ہیں۔ میں آپ کو ثابت شدہ واقعات سنا رہا ہوں کہ اشتراکی کارکنوں کے ساتھ روسی ترکستان کے علماء نے ابتداءً جو تعاون کیا تھا اس کا خمیازہ کس بُری طرح سے انہوں نے بھگتا، اور اس کے نتیجے میں کس طرح اسلام اس سرزمین میں بیخ و بن سے اکھاڑ پھینکا گیا جو بارہ سو برس تک قبۂ اسلام بنی رہی تھی۔ اس کے ساتھ میں آپ کے سامنے یہ بھی واقعات ہی پیش کر رہا ہوں کہ بعض اچھے خاصے ذمہ دار علمائے ہندوستان بھی کس طرح اسی غلطی کا اعادہ کر رہے ہیں۔ آپ میری ان دونوں باتوں میں سے کسی کی بھی تردید نہیں کرتے، اور نہیں کر سکتے، لیکن پھر بھی آپ کو شکایت ان حضرات

سے نہیں ہے جو اسلام کے لیے اپنی نادانی سے یہ خطرہ پیدا کر رہے ہیں بلکہ آپ کو اُلٹی شکایت اس شخص سے ہے جو اس نادانی پر ان کو خبردار کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ اسلام کی جڑوں پر تیشہ چل جانے سے آپ کو اتنی تکلیف نہیں ہوتی جتنی اپنی عقیدت کے بتوں کو ٹھیس لگنے سے ہوتی ہے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

## نفسی کیفیتوں کی نباضی

آپ کے عنایت نامے سے ان اسباب کا سراغ ملا جن کی وجہ سے دیوبند اور سہارنپور سے لے کر مدرسہ امینیہ تک یکایک یہ طوفان اُٹھ کھڑا ہوا ہے۔ ممکن ہے اسباب کچھ اور بھی ہوں، لیکن ایک قریبی سبب آپ کا (اور شاید آپ جیسے بعض اور لوگوں کا بھی) وہ بے جا جوش تبلیغ ہے جس سے مغلوب ہو کر آپ نے بطور خود درس و افتاء اور مذہبی پیشوائی کے بڑے بڑے مسند نشینوں کو جماعت اسلامی اور اس کی تحریک کی طرف دعوت دے ڈالی، حالانکہ اس سے بارہا منع کیا جا چکا تھا۔ بعید نہیں کہ آپ کی طرح کے بعض جوشیلے حضرات نے ان دینی مراکز کے گرد و پیش کی دنیا میں بھی پہنچ کر کچھ تبلیغی سرگرمیاں دکھائی ہوں، اور وہ ان حضرات کے

بھڑک اُٹھنے کی موجب بن گئی ہوں۔ آپ تقسیم ہند کے پہلے کی رُوداد یں اٹھا کر دیکھ لیجیے، ان میں جگہ جگہ یہ چیز آپ کو ملے گی کہ لوگوں نے بار بار اکابر علماء کو دعوت دینے پر اصرار کیا ہے اور میں نے ہمیشہ نہ صرف خود اس سے پہلو تہی کی ہے، بلکہ جماعت کے عام ارکان کو بھی (بجز ان لوگوں کے جو خود اس کوچے سے تعلق رکھتے ہوں) تاکید کی ہے۔ دعوت کی غرض سے علماء کے پاس جانا تو درکنار ان کے قریب تک نہ پھٹکیں۔ مگر افسوس ہے کہ لوگوں نے میرے اس انکار اور مخالفت کے راز کو نہ سمجھا اور آخر کار اس کی خلاف ورزی کر بیٹھے۔ بعض لوگوں نے مجھ پر اُلٹی یہ بدگمانی بھی کی کہ میں نخوت اور تکبّر کی بنا پر مذہبی آستانوں کی حاضری سے انکار کرتا ہوں۔ حالانکہ میرا حال یہ ہے کہ میں اپنے اس نصب العین کی خاطر "کوچۂ رقیب" میں بھی سر کے بل جانے کے لیے تیار ہوں، اور ان شاء اللہ ہمیشہ تیار رہوں گا۔ ان آستانوں سے میرے گریز اور دوسروں کو بغرض دعوت ان کے پاس جانے سے منع کرنے کی وجہ ہرگز وہ نہ تھی جو لوگوں نے بدگمانی کی بنا پر سمجھی، بلکہ ایک دینی مصلحت تھی جس کو میں اپنے ذاتی تجربات اور مشاہدات کی بنا پر ایک مدت سے خوب سمجھ چکا تھا۔

مجھے ہر کلمۂ تحسین سے بالکل معاف رکھیے۔ آپ لوگ تو ایک آدھ لفظ کہہ کر الگ ہو جاتے ہیں اور مجھے مدتوں اس کی سزا بھگتنی پڑتی ہے، حتیٰ کہ اپنے سر کی ٹوپی تک بچانی مشکل ہو جاتی ہے۔ آپ لوگوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ مذہبی دنیا میں ساری حمد واسطے ان حضرات کے ہے۔ سیاسی دین سیاست کے لیڈروں کی حمد و ثنا جتنی بھی ہو جائے مضائقہ نہیں، بلکہ ان میں سے کوئی بہت زیادہ مقبول ہو جائے تو وہ خود ان حضرات کی زبانوں سے بھی مبالغہ آمیز حمد کا مستحق ہو جاتا ہے لیکن دین کی راہ سے جو شخص آئے اور ان آستانوں کا پروانہ لے کر نہ آئے اس کے حق میں ایک ادنیٰ سے ادنیٰ کلمۂ تعریف بھی ان کے دلوں پر تیر کا سا کام کرتا ہے۔ ان کی اس کمزوری کا لحاظ کر کے اگر آپ لوگ اس طرح کے کلمات زبان سے نکالنا نہ کر دیں تو یہ میرے حق میں بھی بہتر ہے اور اس تحریک کے حق میں۔ میں خدا کے فضل سے کسی تعریف کا حاجت مند نہیں ہوں۔ جو کچھ کر رہا ہوں اپنے اندرونی احساسِ فرض کی بنا پر کر رہا ہوں۔ لوگوں کی تعریف کے بغیر، بلکہ مذمت کے باوجود، انشاء اللہ اپنا کام اسی طرح کرتا رہوں گا۔

# اے مریض اپنا علاج کر

اس میں کوئی شک نہیں کہ اپنے اوپر آپ تنقید کرنا اور اپنی کمزوریوں کا جائزہ لینا کوئی خوش آئند چیز نہیں ہے۔ میں بھی اس چیز کو خوش آئند سمجھ کر نہیں کرتا۔ بڑا تلخ گھونٹ، زہر کا گھونٹ ہے جسے حلق سے اتارتا ہوں، اور اچھی طرح اس تلخی کو محسوس کرتا ہوں جو میرے دوسرے بھائی اس کے اندر پاتے ہونگے۔ اس احساس کے باوجود میرا ضمیر تقاضا کرتا ہے کہ اس تلخی سے بچنے کے بجائے اسے گوارا کرنا چاہیے۔ تلخی تو واقع میں موجود ہے۔ تغافل کا فائدہ اس کے سوا کچھ نہیں کہ اپنے احساس کو حقیقی اور واقعی تلخی کے ادراک سے معطل کر لیا جائے۔ دوسروں کی چیرہ دستیوں اور جارحانہ کارروائیوں پر شکوہ سنج ہونا اور اپنی کمزوریوں اور غلطیوں سے نہ صرف تغافل برتنا بلکہ ان کے لیے جواز و استحسان کے دلائل ڈھونڈنا بہت خوش گوار چیز ہے۔ جس سے دل خوب بہلتا ہے مگر اس کی حیثیت مارفیا کے انجکشن کی سی ہے۔ یہ ایک پینک ہے جس کے نشے میں مریض سو جاتا ہے، مگر وہ اندرونی خرابیاں دور نہیں ہوتیں جن کے سبب سے بیرونی آفات کو اس پر تسلط حاصل ہوا ہے۔ میرے بھائی چاہتے ہیں کہ میں بھی انہیں اسی پینک کی خوراکیں دیا کروں۔ ان کی خواہش ہے کہ حسن خیالی

جنت میں وہ جی رہے ہیں، جن سرابوں سے وہ چشمۂ آبِ حیواں پانے کی امیدیں باندھے بیٹھے ہیں، اور جن غلط فہمیوں کا دل فریب طلسم انہوں نے اپنے گرد بنا رکھا ہے، ان سب چیزوں کو جوں کا توں رہنے دیتا، یا اگر ہو سکے تو خود بھی ان لوگوں میں شامل ہو جاؤں جن کے لیے ان چیزوں کا سہارا بنا دین اور امت کی سب سے بڑی خدمت بنا ہوا ہے۔ اس خدمت کے فوائد بھی مجھے معلوم ہیں مگر میں مجبور ہوں کہ مجھے محبوب دشمن کے بجائے مبغوض دوست بننا زیادہ مرغوب ہے ؎

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد
پر طبیعت ادھر نہیں آتی

# استدلال اور گرفت

[ نوٹ: مولانا مودودی کی فکر و شخصیت کے بہت گہرے نقوش ان افادات میں مرتسم ہیں جو مولانا نے قلم کاری اور پیشہ و سیاست کے موضوع پر قلم بند کرائے [مولانا مودودی کی مفکر اور فکر انگیز شخصیت کی امتیازی خصوصیت ان کی توحید فکر ہے۔ یہ توحید فکر غالباً عقیدۂ توحید میں ان کے رسوخ اور اشتغال بالقرآن کا ثمر ہے۔ وہ ان تمام امور کو

موضوعات اور واقعات پر جو ان کے زیر نظر آئیں، یا لائے جائیں ایک مفکر کی طرح گرفت کرتے اور اصطلاحی منطقی کی طرح نہیں بلکہ ریاضیاتی منطقی کی طرح بیانات کا مُنات کے مباحث پر استدلال کرتے ہیں یہ دونوں افادات مولانا کی اس امتیازی خصوصیت کا نہایت واضح عکس پیش کرتے ہیں، اسی لیے یہ دونوں افادات اسی سلک میں آراستہ کیے جا رہے ہیں۔

یہاں یہ بتا دینا بھی ضروری ہے کہ فلم کاری پر تبصرہ مدیر فلمیشیا جناب ظہیر احمد صاحب نقش کے استفسارات کے جواب میں قلم بند کرایا گیا تھا، اور پیشہ ور سیاست پر تبصرہ ایک صحافتی ملاقات میں جناب علی سفیان آفاقی صاحب نے قلم بند کیا تھا۔ ]

(۱)

نقش: فلم سازی کی صورت حال کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے؟

سراسر مہلک

مولانا: میں فلم سازی کی موجودہ صورت کو سارے انسانی معاشرے کے لیے

عموماً اور پاکستانی سوسائٹی کے لیے خصوصاً، نہایت مہلک، نقصان دہ اور نامناسب سمجھتا ہوں۔ موجودہ فلمیں انسان کو حق شناسی بخشنے کے بجائے باطل کا پیرو بناتی ہیں۔ آج کی فلمیں چاہے پاکستانی ہوں اور چاہے غیر پاکستانی، محض ادنیٰ قسم کے کاروباری انداز میں تیار ہوتی ہیں۔ ان میں رقص و سرود، رومان، عریانی، فحاشی اور جنسی کشش پیدا کر کے فلم ساز اپنی دوکان کی رونق بڑھا رہے ہیں، اور یہ نہیں سمجھتے کہ ان فلموں سے متاثر ہو کر عوام الناس اپنے آباؤ اجداد کے اخلاق کو کس بے نیازی اور بے پروائی سے تباہ کر رہے ہیں۔ ان فلموں کے باعث لوگوں کا چلن کس قدر بگڑ چکا ہے؟ — اس کا اندازہ لگانا کوئی مشکل نہیں، بالخصوص آج کے نوجوانوں کی اکثریت ان فلموں کے اثر سے یا تو عملی طور پر فنوطی بن چکی ہے اور یا ذہنی طور پر جرائم پسند ہو گئی ہے

---

## محض جلبِ منفعت

فلم ساز یہ کاروبار محض جلبِ منفعت کی خاطر شروع کرتے ہیں۔ کوئی

بلند مقصد ان کے پیش نظر نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ انہیں لوگوں کے اخلاق کی تباہی اور سوسائٹی کے آئین کی بربادی سے کوئی دکھ محسوس نہیں ہوتا۔

---

## سرچشمۂ مفاسد

آج کے اکثر نوجوان، جنہیں کل قوم کا رہنما بننا ہے۔ ان فلموں کے باعث گمراہ ہو رہے ہیں۔ قوم کی متعدد بیٹیاں، جنہیں مستقبل کی نسل کو تربیت دینا ہے، آج خود غلط تربیت پا رہی ہیں۔ یوں سمجھیے کہ آج سارے معاشرے میں جو لہو و لعب، جو بد تہذیبی و بد اخلاقی، جو عیاشی و خرابی پا رہے ہیں، اس کا سب سے بڑا منبع یہی فلمیں ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اگر ایسی فلموں کی تیاری قانوناً بند کر دی جائے اور ایسی فلموں کی نمائش پر مکمل پابندی عائد ہو تو ہمارے معاشرے سے پچانوے فی صد برائیاں فوراً دور ہو سکتی ہیں۔

---

# یکسر منافی مقصدیت

پاکستان میں ایسی فلموں پر پابندی لگانے کی اس لیے اور بھی زیادہ ضرورت ہے کہ یہ ایک بالکل نیا ملک ہے اور یہاں ایک نئی تہذیب، نئی معاشرت اور نئی سوسائٹی پیدا ہو رہی ہے۔ اگر یہاں فلمیں اسی انداز میں پیش ہوئیں تو ہماری تہذیب و معاشرت کی نئی عمارت بالکل غلط اور کمزور بنیادوں پر کھڑی ہو گی، جو یقیناً افسوسناک ہے۔ دنیا کی یہ عظیم ترین اسلامی مملکت نہایت اعلیٰ مقاصد کے پیش نظر وجود میں آئی ہے۔ چنانچہ ان مقاصد کی تعمیل و تکمیل کے لیے لازم ہے کہ عوام کو متاثر کرنے والی ہر بڑی شے کا صحیح احتساب کیا جائے۔

---

**نقش:** آپ کے نظریے کے مطابق پاکستان میں اگر صحیح اسلامی دستور نافذ ہوا تو پھر فلمی صنعت زندہ رہے گی یا ختم کر دی جائے گی اور اگر زندہ رہے گی تو کس قسم کی فلمیں تیار کرنے کی اجازت ہو گی؟

## اسلامی دستور: زہر نہیں دے سکتا

مولانا: جب پاکستان میں صحیح اسلامی دستور نافذ ہوگا تو ان ملکی اور غیر ملکی فلموں کی نمائش از روئے قانون فوراً بند کرنا پڑے گی جن کے باعث معاشرے میں کسی قسم کا نامناسب و نامفید رجحان پیدا ہونے کا اندیشہ ہو۔ ان فلموں پر پابندی لگنے کے بعد لوگوں کے ذہن خود بخود بدلنا شروع ہو جائیں گے۔

---

## تریاق مہیا کرے گا۔

پاکستان میں فلمی صنعت اس وقت بھی زندہ رہے گی مگر اس کی حیثیت ضرور تبدیل ہوگی۔ اب فلمی صنعت محض ایک نجی کاروباری ادارہ ہے۔ اُس وقت اس کی تجارتی حیثیت ثانوی ہوگی اور اولین حیثیت مقصدی ادارہ کی ہوگی۔ میرا مطلب یہ نہیں ہے کہ فلمی صنعت اسٹیٹ کے ڈائریکٹ کنٹرول میں آجائے گی، بلکہ میرا مدعا یہ ہے کہ اس وقت

فلم سازوں کو یہ اجازت نہیں مل سکے گی کہ وہ محض ذاتی منفعت کی خاطر جو خرافات چاہیں فلم میں پیش کر دیں۔ اسلامی دستور نافذ ہونے کے بعد نہ تو انہیں لوگوں کے سفلی جذبات اور نفسانی خواہشات ابھارنے کا موقعہ مل سکے گا، اور نہ وہ ایسی فلمیں تیار کر سکیں گے جن میں پیشہ ور اداکار کام کریں۔

---

## اداکاری: نفسیاتی جائزہ

مَیں ڈرامے لکھنے کا مخالف نہیں ہوں، مگر انہیں ایکٹ کرنے کا سخت مخالف ہوں۔ مَیں سمجھتا ہوں کہ ایکٹنگ انسان کی شخصیت کے لیے بے حد نقصان دہ ہے۔ مسلسل اداکاری کے باعث انسان کا اپنا ذاتی کیرکٹر قائم نہیں رہتا۔ مختلف کرداروں کا روپ بھرتے بھرتے اس کے اپنے کیرکٹر کی بنیادیں اپنی جگہ سے ہل جاتی ہیں، اور اس طرح انسان رفتہ رفتہ اپنی شخصیت کے اصل خطوط ہمیشہ کے لیے کھو دیتا ہے۔ اخلاقی اور نفسیاتی اعتبار سے بھی اداکاری نہایت بُری چیز ہے۔ مسلسل

اداکاری کے باعث انسان کا حقیقی نظریۂ حیات قطعاً بدل جاتا ہے، اور وہ زندگی کا ادراک حاصل کرنے کے بجائے ہر خاص و عام کا چربہ اُتارنے کی فکر میں رہتا ہے۔ اسے فطرت کا صحیح مطالعہ کرنے اور اس مطالعے سے کوئی صحیح نتیجہ اخذ کرنے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ وہ انسان کی بجائے مٹی کا ایسا پتلا بن کر رہ جاتا ہے جس میں اپنی کوئی روح نہیں ہوتی، بلکہ مصنوعی طور پر آئے دن نت نئی روح کا حلول اس کی خودی کو فنا کر دیتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بعض لوگ اعتراض کریں کہ نیکوکار لوگوں کے کردار کی ادائیگی سے تو ان اداکاروں میں ذاتی خوبیاں ہی پیدا ہونگی، اس لیے ایسے کرداروں کی ادائیگی تو نامناسب نہیں۔ میں انہیں بتانا چاہتا ہوں کہ اول یہ ضروری نہیں کہ ایک اداکار کو سدا نیکیوں کے کردار ہی ادا کرنے کا موقع ملے۔ دوم، چاہے کردار نیک ہی ہوں مگر ان کرداروں کی ادائیگی کے دوران میں ان اداکاروں کے اپنے ذاتی کردار تو لازماً فنا ہوں گے۔

---

## شخصیّت کی قربانی

اس کے علاوہ کچھ لوگ یہ رائے بھی رکھتے ہیں کہ ایک طبقہ اداکاروں

کی حیثیت ضرور اختیار کرے تاکہ عوام ان کے ادا کردہ کرداروں سے نیکی کی ہدایت حاصل کریں۔ اگرچہ انہیں عوام کی بہتری و بہبودی ہی مقصود ہو مگر میں سمجھتا ہوں کہ ان کا یہ مطالبہ غلط ہے کہ چند لوگ محض سوسائٹی کے کسی مفاد کے لیے اپنی شخصیت کی قربانی دیں، اور ذاتی کریکٹر کو ختم کر دیں حقیقت یہ ہے کہ مختلف کرداروں کا تماشا تماشائیوں کے لیے تو مفید بھی ہو سکتا ہے، لیکن ان کے لیے نہایت نامفید ہے جو خود تماشا بن رہے ہیں۔

---

## خودی کی قربانی خودکشی ہے

میں ذاتی طور پر یہ تو گوارا کر سکتا ہوں کہ آدمی، یا لوگوں کا ایک طبقہ محض سوسائٹی کی بہتری کے لیے جان دے دے، قید ہو جائے یا سخت صعوبتیں برداشت کرے، مگر یہ گوارا نہیں کر سکتا کہ کوئی شخص اچھے سے اچھے مقصد کے پیش نظر بھی اپنی خودی کو ختم کر دے، شخصیت کی قربانی دے، یا اپنی فطرت اور اپنی روح سے ہاتھ دھولے۔

# تراوشِ فکر

اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ میں فلم کا مخالف ہوں۔ میرے نزدیک اگر اسلامی اور اخلاقی نقطۂ نظر سے کوئی فلم صحیح ہے تو وہ تعلیمی اور تدریسی فلم ہے۔ فلم سازوں کا یہ خیال غلط ہے کہ عوام کی دل جمعی کا سامان فراہم کرنے کی خاطر فلم میں غیر اخلاقی مواد ہی پیش کرنا ضروری ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تعلیمی فلموں میں بہت اچھا مواد نہایت دلچسپ انداز میں سمویا جا سکتا ہے، صرف ذرا سی محنت اور توجہ کی ضرورت ہے۔ تعلیمی فلموں سے جہاں اسکولوں کے نصاب کا کام لیا جا سکتا ہے وہاں یہ فلمیں تعلیم بالغاں کے سلسلے میں بھی حد سے زیادہ کارآمد ثابت ہو سکتی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ محض تعلیمی فلموں کے ذریعے سے پاکستان کے کروڑوں لاعلم عوام کا علمی معیار انڈر گریجویٹ کے برابر اونچا کیا جا سکتا ہے۔ تعلیمی فلموں کا دائرہ ویسے بھی بہت وسیع ہے۔ ان فلموں کے ذریعے عوام کو ملکی دفاع کی مکمل تعلیم دی جا سکتی ہے، انہیں گوریلا جنگ، اور اے۔آر۔پی کے تمام طریقے سمجھائے جا سکتے ہیں۔ انہیں حفظانِ صحت کی تعلیم دی جا سکتی ہے، اور فلموں کے ذریعے دکھایا جا سکتا ہے کہ بیرونی ممالک میں عوام کی صحت مندی کی خاطر کون کون سے طریقے

رائج ہیں، اور ان سے کیونکر فائدہ اٹھایا جاتا ہے۔ جغرافیہ کی تعلیم دینے کے لیے مختلف ممالک کی سیر و سیاحت کے متعلق فلمیں تیار کی جاسکتی ہیں، اور دینی عقائد کو فروغ دینے، خدا کی عظمت، قدرت، ہیبت اور جلال کا نقشہ دلوں پر جمانے کی خاطر اسٹرونومی کے متعلق بہترین فلمیں پیش ہو سکتی ہیں۔ ایگری کلچر کی جدید سائنس اندازی، مثلاً ڈیری فارمنگ وغیرہ کے متعلق فلمیں بنا کر دیہاتوں کو مستفید ہونے کا موقعہ دیا جاسکتا ہے اور علیٰ ہٰذا القیاس نباتات، جمادات اور حیوانات کے علاوہ امراض اور ان کی ادویات، اور سائنس کے مختلف شعبوں کے بارے میں نہایت اعلیٰ فلمیں تیار کر کے ان مضامین کے طلبا کے مطالعہ اور مشاہدہ کو تقویت دی جاسکتی ہے۔ فلم کے فیتے کا اس سے بہتر و موزوں استعمال ممکن نہیں۔ چنانچہ اسلامی دستور کے نفاذ کے بعد فلمی صنعت زیادہ تر ایسی ہی فلمیں تیار کر سکے گی، اور فلم سازوں کو ایسی کوئی فلم بنانے کی اجازت نہ ہوگی جس میں کسی شخص کو دوسرے کا بہروپ بھرنا پڑے، جس میں کوئی مرد، غیر عورت کو اپنی بیوی، اور کوئی عورت، غیر مرد کو اپنا شوہر پکارے۔ یقیناً یہ باتیں اسلامی تعلیم کے منافی ہیں۔

---

نقش:- ان تعلیمی فلموں کے علاوہ فلم ساز تاریخی اور سوشل فلمیں بھی بنا سکیں گے یا نہیں؟

## فلمی دائرہ عمل

مولانا: فلمیں سوشل ہوں یا تاریخی، اداکاری کے بغیر چارہ نہیں۔ آخر کسی شخص کو نقلی روپ اختیار کرنا پڑے گا۔ مسئلہ پھر اداکاری کا ہے، جس سے فرار حاصل نہیں۔ ظاہر ہے کہ جس فلم میں اداکاری ہوگی وہ صحیح اسلامی دستور نافذ ہونے کے بعد تیار نہ ہو سکے گی۔ یہ درست ہے کہ ایک طبقہ فلموں سے معاشرتی اصلاح کا کام سرانجام دینا چاہتا ہے۔ میں اس معاملے میں اس طبقے سے متفق نہیں۔ میرا خیال ہے کہ اس کام کے لیے تعلیم، ادب، اور مصلحین اخلاق و تمدن کی اصلاحی کوششیں کافی ہیں آخر فلم مجلس اصلاح کے لیے سول ایجنسی کا درجہ تو نہیں رکھتی۔ اس کے علاوہ معاشرت کے تمام مسائل صرف مردوں سے ہی تعلق نہیں ر
معاشرے میں عورتیں بھی ہیں اور ان کے مسائل بھی۔ میں نہیں سم
مردوں کے مسائل کا حل پیش کرنے کی خاطر مردوں کو اداکار
دیا جائے تو عورتیں اس سلسلے میں پیچھے کیوں رہیں؟ اور

کہ شرعی نقطۂ نظر سے عورت کی بے پردگی کس قدر بری بات ہے، یہی وجہ ہے کہ اسلامی ماحول میں کوئی سوشل، کوئی تاریخی فلم تیار نہیں ہو سکتی۔

نقش: اس طرح دوسری قومیں ہمیں رجعت پسند کہیں گی؟

مولانا: ان کے کہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ اداکاری کا مسئلہ لاینحل ہے۔ یا تو لوگ مجھے اس سلسلے میں دلیل سے قائل کر دیں، یا پھر میری دلیل کے مطابق اس فن کا تجربہ کریں۔

---

نقش: اگر ایکٹنگ والی فلمیں تیار نہ ہونگی تو پھر تعلیمی فلموں کے علاوہ کس قسم کی فلمیں بنائی جائیں گی؟

## شاداب ذہن کی ایک اور تراوش

مولانا: ہم فلموں کو دنیا کی زندہ حقیقتوں سے ہمکنار کر دیں گے۔ روزمرہ کے اصل واقعات و حالات فلمائیں گے۔ جلسوں، جلوسوں، تہواروں اور تقریبوں کے پیچھے فلم بنا کریں گے اور اس قسم کی فلمیں نہ صرف ہماری زندگی اور ہمارے ماحول کی صحیح عکاسی کریں گی، بلکہ دلچسپی کے لحاظ سے

بھی موجودہ فلموں سے کئی گنا زیادہ بہتر ہوں گی۔

---

نقش: پروپیگنڈا فلموں کی تیاری تو ممنوع نہ ہو گی؟

## پروپیگنڈے کا امتیاز۔

مولانا: یقیناً نہیں، لیکن صرف ایسی پروپیگنڈا فلمیں تیار کرنے کی اجازت ہو گی جن کا مواد حق اور صداقت پر مبنی ہو، اور جو جھوٹ کی ذرہ بھر آمیزش سے بھی پاک ہوں، اور جن سے فتنہ انگیزی کی بجائے اصلاح مقصود ہو۔

---

نقش: کچھ عرصہ پیشتر مصر کے علماء نے فتویٰ دیا ہے کہ اسلام کی نشر و اشاعت کی غرض سے انبیاء کرام اور خلفائے راشدین کے علاوہ ہر بڑی مسلم شخصیت کے بارے میں فلمیں تیار

کی جاسکتی ہیں؟ اس فتویٰ کے بارے میں آپ کیا
نظریہ رکھتے ہیں؟

## احترام سلف

مولانا: مجھے مصر کے علماء کی اس رائے سے اتفاق نہیں ہے۔ نہ تو شرعاً یہ مناسب ہے اور نہ مسلمان اسے پسند کرتے ہیں۔ مصر میں بھی جن لوگوں نے اس خیال کا اظہار کیا ہے انہیں یہ حیثیت حاصل نہیں ہے کہ مصر کے لوگ ان کی اس رائے کو سند تسلیم کریں۔ ان علماء نے اس مسئلہ کا صرف ایک ہی پہلو دیکھا ہے اور دوسرے پہلو کی اہمیت فراموش کردی ہے نہ تو کوئی مسلمان اس قسم کی فلم تیار کرنے پر آمادہ ہوسکتا ہے اور نہ گنہ گار سے گنہ گار تر مسلمان اس قسم کے بلند مرتبہ بزرگوں کے کردار ادا کرنا یا ایسی فلمیں دیکھنا گوارا کرسکتا ہے۔

(۲)

# شخصیت کا ماحول

[ سکوت — سکوت — سکوت !

جماعت اسلامی کے مرکزی دفتر کا ماحول بہت پُرسکون سنجیدہ اور باوقار ہے۔ چھوٹے سے خوب صورت لان کے ارد گرد سبز روشیں ہیں، اور صحن میں گلاب کے پھول کھلنے لگے ہیں۔ ذیلدار پارک، اچھرہ کی ایک مختصر سی خوب صورت کوٹھی میں جماعت اسلامی پاکستان کا مرکزی دفتر ہے۔ اسی میں ایک طرف نشر و اشاعت کا شعبہ ہے، اور اسی کوٹھی کے چند کمروں میں جماعت اسلامی کے امیر مولانا ابوالاعلیٰ مودودی رہا کرتے ہیں۔

چھوٹے سے برآمدے میں چند کرسیاں سلیقے سے لگی ہوتی ہیں، جن کے درمیان ایک میز پر اخبارات کا ڈھیر لگا رہتا ہے۔ اس عمارت کے احاطہ میں داخل ہونے سے پہلے ہی خود بخود کچھ ایسا احساس ہوتا ہے جیسے بورڈ لگا ہوا ہے کہ یہاں بات کرنا منع ہے۔ نشر و اشاعت کے

شعبہ میں چند حضرات باتیں کرتے نظر آئے لیکن بہت آہستگی کے ساتھ یہاں کی فضا کچھ مقدس سی ہے۔

مولانا کے کمرے میں ان سے شرفِ نیاز حاصل ہوا۔ کمرے میں دیواروں کے ساتھ ساتھ الماریوں میں کتابیں آراستہ ہیں، اور ان کے بیچوں بیچ مولانا مودودی کی صاف ستھری میز ہے، جس پر لکھنے کے کاغذ اور قلم دوات سے لے کر پن لگانے کا ڈبہ تک نفاست کے ساتھ رکھا رہتا ہے۔ مولانا نے اپنے جانے پہچانے دلآویز تبسم کے ساتھ پذیرائی کی۔ میرا ہمیشہ سے یہ خیال ہے کہ اس کمرے کی آب و ہوا تمام پاکستان کی آب و ہوا سے مختلف ہے۔ یہاں ہر موسم میں بڑی خوشگوار خنکی سی ہوتی ہے، اور ماحول علمی و ادبی محسوس ہوتا ہے۔ کمرے میں ٹینکچر آیوڈین قسم کی بو پھیلی ہوئی تھی — یہ بو مولانا کی پنڈلی کی چوٹ سے آ رہی تھی۔ کچھ دن ہوئے کہ لاہور سے قصور جاتے ہوئے موٹر اُلٹ جانے کے باعث مولانا کی پنڈلی میں یہ چوٹ آ گئی تھی جو اب قریب قریب اچھی ہے۔

## پیشہ ورانہ سیاست

میرے اس سوال پر کہ آپ نے سیاست کیوں اختیار کی؟ مولانا

سکرا کر بولے :-

" کیا سیاست بھی کوئی پیشہ ہے، جسے اختیار کیا جائے "؟

میں نے عرض کیا :

" آج کل تو اسے زیادہ تر اختیار ہی کیا جاتا ہے۔ اس سوال کا مطلب دراصل یہ ہے کہ آپ نے سیاسی زندگی کیوں اپنائی ؟"

مولانا ایک تبسّم کے ساتھ بولے :-

" یہ تو پیشہ ورانہ سیاست ہے، جسے لوگ ڈاکٹری، بیرسٹری، یا اسی قسم کے دوسرے پیشوں کی طرح اختیار کر لیتے ہیں۔ آج کل یہ قسم عام ہے۔ ابھی کچھ عرصہ کی بات ہے کہ میں عرصہ دراز کے بعد اپنے ایک عزیز کے پاس گیا وہاں اُن سے میں نے دریافت کیا کہ آپ اپنے لڑکے کو کس طرف بھیج رہے ہیں؟ وہ سنجیدگی سے کہنے لگے ——— ایل۔ ایل۔ بی تو کر ہی آیا ہے اور اس نے پریکٹس بھی شروع کر دی ہے"۔ میں نے اس سے کہا کہ اب اگر تم سیاست میں بھی حصہ لینا شروع کر دو تو تمہاری پریکٹس خاصی چل جائے گی، اور نام بھی ہو جائیگا۔ اس طرح بڑے لوگوں سے یاد اللہ بھی ہو سکتی ہے، دراصل سیاست کو تو آج کل اُوپر چڑھنے کا زینہ اور شہرت کا ہتھکنڈا اپنا لیا گیا ہے "۔

مولانا نے فرمایا :

" میں نے سیاست اختیار نہیں کی، جو لوگ اپنا کوئی مقصدِ زندگی رکھتے

ہیں، وہ اجتماعی زندگی کے معاملات میں کچھ اختیار کر کے دل چسپی نہیں لیا کرتے، بلکہ ان کے مقصد کا یہ تقاضا ہوتا ہے کہ ہر اس مسئلے سے دل چسپی لیں جس کا اثر ان کے مقصد پر موافق یا مخالف پڑتا ہو۔"

## اسلام کی نشاۃ ثانیہ کے لیے

مولانا نے فرمایا کہ :

"میں نے آج سے بیس بائیس برس پہلے اپنے مطالعہ اور غور و خوض کے نتیجہ میں شعوری طور پر اسلام قبول کیا تھا۔ شعوری طور پر اسلام قبول کرنے کا مطلب یہ ہے کہ کوئی شخص محض نسلی مذہب پر اکتفا نہ کرے، بلکہ جان بوجھ کر صدق دل سے یہ سمجھے کہ یہی راستہ حق کا ہے اور اسی میں فلاح ہے۔ اس طرح کے قبولِ اسلام کے بعد لامحالہ میری زندگی کا یہ مقصد بن گیا کہ میں اسلام کی نشاۃِ ثانیہ کے لیے کوشش کروں اور پھر اس نشاۃِ ثانیہ کے لیے جس جس پہلو میں بھی کام کرنے کی ضرورت پیش آتی گئی، میں اس کی طرف عین اپنے مقصد کے تقاضے سے توجہ کرتا گیا۔

منطقی دور آمد

اس کام کے لیے ضرورت تھی کہ علمی حیثیت سے اسلام کی اصل حقیقت

کو غلط فہمیوں کے انبار سے نکال کر اصلی رنگ میں پیش کیا جائے اور ان تمام نظاموں پر علمی تنقید کی جائے جو فکری اور عملی حیثیت سے اسلام کے مدِمقابل ہیں۔

اس کے لیے یہ بھی ضرورت تھی کہ لوگوں پر نظری اور اخلاقی حیثیت سے دُوسرے نظاماتِ فکر و عمل کا جو اثر ہے اُسے دُور کیا جائے۔

اس کے لیے یہ بھی ضرورت تھی کہ جو لوگ، اخلاقی اور ذہنی طور پر اسلام قبول کریں انہیں منظم کیا جائے۔

اس کے لیے یہ بھی ضرورت تھی کہ اسلام کو از سرِنو غالب کرنے میں جو جو طاقتیں مزاحم ہیں، ان کی مزاحمت کو دُور کیا جائے۔

اس کے لیے یہ بھی ضرورت تھی کہ رائے عامہ کو صحیح اسلامی نظام کے لیے تیار کیا جائے۔ اس طرح یہ مختلف ضرورتیں جیسی جیسی محسوس ہوتی گئیں مجھے آپ سے آپ اجتماعی زندگی کے مختلف پہلوؤں کی طرف توجہ کرنی پڑی بغیر اس کے کسی روز بیٹھ کر میں ارادہ کرتا کہ مجھے فلاں چیز اختیار کرنی چاہیے۔"

میں نے کہا:۔

"لیکن عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ دُنیا میں سیاست سے زیادہ اہم بھی بعض مسائل ہیں، جن کی طرف آپ کی توجہ دی جانی چاہیے۔"

## مستقیم خطِ فکر

مولانا مجھے سمجھانے کے انداز میں کہنے لگے۔

"اس معنی میں کہ جس پہلو کو بھی ہم چھوڑ دیں گے فکر و عمل دونوں کا توازن بگڑ جائے گا۔ کیونکہ اسلام انسان کی پوری زندگی سے بحث کرتا ہے اور عملاً اس کا قیام اس کے بغیر نہیں ہو سکتا کہ ہر شعبۂ زندگی کو پورے توازن کے ساتھ اس کے دائرۂ عمل میں لایا جائے، اس لیے ہم کسی پہلو کو بھی نظر انداز نہیں کر سکتے۔"

میں نے پوچھا:-

"لیکن مولانا! زیادہ تر یہ سوال کیا جاتا ہے کہ زندگی کے بعض شعبے سیاست کے مقابلے میں اہم ہیں، اور ان کی طرف توجہ دینا زیادہ ضروری ہے، مثال کے طور پر لوگوں کی اخلاقی مذہبی اور معاشرتی اصلاح سے اگر لوگوں کو سمجھ دار اور باعلم بنا دیا جائے تو اس کے بعد وہ مسائل کو زیادہ خوبی سے سمجھ سکتے ہیں چنانچہ یہی اعتراض کیا جاتا ہے کہ جماعت اسلامی نے پہلے سماجی اور مذہبی اصلاح کی طرف توجہ کیوں نہیں دی"؟

## زندگی کے غلط نظریے

مولانا مسکرائے، اور کہنے لگے:-

"میں اس بحث کو فضول سمجھتا ہوں کہ زندگی کا فلاں پہلو زیادہ اہم ہے یا کم اہم ہے اس قسم کی تقسیم وہی لوگ بیٹھ کر سوچا کرتے ہیں جو زندگی پر کوئی جامع نظر نہیں رکھتے۔"

میں نے عرض کیا :۔

"لیکن اگر اس طرح عمل کیا جائے تو کاموں میں یکسوئی تو پیدا ہو سکتی ہے"

مولانا نے فرمایا :۔

"یکسوئی اس صورت میں مفید ہو سکتی ہے جب کہ مختلف پہلوؤں کو مختلف گروہ ایک ہی مقصد سامنے رکھ کر اپنے ہاتھ میں لیں اور ان کے درمیان اشتراک اور تعاون کی کوئی صورت موجود ہو تاکہ توازن کے ساتھ کام کیا جا سکے۔ اس وقت یہ ممکن ہے کہ کوئی گروہ کسی ایک شعبہ پر اپنی تمام قوتیں صرف کر دے لیکن یہاں صورت کچھ "انار کی" کی سی ہے یعنی کوئی ایک مقصد موجود نہیں ہے مختلف مقاصد ہیں اور مختلف نظریے۔ مختلف طریقہ ہائے کار اختیار کر کے لوگ زندگی کے مختلف شعبوں میں کام کر رہے ہیں اور ناکام ہیں۔ کیونکہ اس طرح سے نہ کبھی زندگی میں ہمواری پیدا ہو سکتی ہے اور نہ کوئی مفید نتیجہ برآمد ہو سکتا ہے"۔

کچھ دیر رک کر مولانا بولے :۔

"اگر اسی طرح مختلف راستوں میں مختلف گروہ اپنی قوتیں صرف کرتے گئے تو ایک عجیب قسم کی "معجونِ مرکب" تیار ہو گی جس کا کوئی جز دوسرے جز سے میل نہ کھاتا ہو گا"۔

مولانا نے فرمایا :۔

"آپ خود دیکھیں کہ تعلیم کسی ایک نظریے پر چل رہی ہو اور سیاست کسی

دوسرے نظریے پر۔ اخلاق کے لیے کوئی دوسرا نظریہ ہو اور مذہبی تبلیغ کسی اور قسم کی ہو تو آخر یہ مختلف اجزاء مل کر کیا نتیجہ پیدا کرسکیں گے۔۔۔؟ اس لیے سردست اس کے سوا چارہ نہیں ہے کہ کوئی ایک جامع نظریہ ایسا ہو کہ جس پر ادب اور علوم و فنون۔ قانون۔ ملکی انتظام اور اجتماعی اخلاقیات ہر چیز کی بنا قائم ہو۔ ایک مرتبہ ہماری قومی زندگی میں ہم آہنگی پیدا ہو جائے تو پھر یہ ممکن ہوگا کہ مختلف گروہ زندگی کے مختلف شعبوں کو سنوارنے اور ترقی دینے کا کام اپنے ہاتھوں میں لے کر یکسوئی کے ساتھ انجام دے سکیں۔ کیونکہ اس وقت وہ سب ایک جامع سکیم کے اجزاء ہوں گے۔ سردست ہماری تمام تر کوشش یہی ہے کہ موجودہ "ذہنی انارکی" کو ختم کرکے پوری قوم کو اسلام کی ایک جامع سکیم پر جمع کر دیا جائے۔ اس لیے ہم زندگی میں ایک طرف تو اسلام کے نقطۂ نظر کو واضح کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اور دوسری طرف اسی نقطۂ نظر کو عملی جامہ پہنانے کے لیے عملی اقدامات بھی کر رہے ہیں۔"

## نظریۂ سیاست

میں نے دریافت کیا:۔

"آپ کی نظر میں سیاست کی تعریف کیا ہے اور اس کے متعلق آپ کس طرح سوچتے ہیں؟"

مولانا چند ثانیے سوچنے کے بعد بولے :

"سیاست سے مراد ؟ ویسے تو سمجھیے کہ حکومت اور طاقت سے ملک کا انتظام کرنے کا نام سیاست ہے لیکن اس کا جو وسیع تر مفہوم ہے اس کے اعتبار سے سیاست اجتماعی زندگی کا وہ شعبہ ہے جو سوسائٹی کو اقتدار کی طاقت سے اپنے راستے پر چلانے کی کوشش کرتا ہے اور کوئی شخص جو کسی نظریۂ حیات پر ایمان رکھتا ہو اس سوال کو نظر انداز نہیں کر سکتا کہ جو سیاسی اقتدار سوسائٹی پر حاوی ہے آیا وہ اس کے نظریۂ زندگی کا حامی ہے یا اس کا مخالف ؟ غیر جانب داری تو اس معاملہ میں ناممکن ہے اور اس کا ذکر ہی فضول ہے۔

اس بنا پر ہم جو نظریۂ حیات رکھتے ہیں اس کے مطابق سیاست سے بے تعلق ہونا ہمارے لیے ممکن نہیں ہے۔

ہمارے لیے ناگزیر ہے کہ اگر سیاسی اقتدار ہمارے نظریے کا حامی ہے تو ہم آگے بڑھ کر اس کا ہاتھ بٹائیں تاکہ اس کی مدد سے زندگی کے تمام شعبوں کی اصلاح و تکمیل ہو سکے اور اگر وہ ہمارے نظریۂ حیات کے مخالف ہے تو اس کو اپنی طرف مائل کرنے یا تبدیل کرا دینے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا دیں۔"

آخر میں مولانا نے کہا :

"اجتماعی زندگی کو بزور ہانکنے والی طاقت کسی طرح بھی نظر انداز کیے جائے

کے قابل نہیں ہو سکتی۔

اس کو اگر نظر انداز کر سکتے ہیں تو صرف وہ راہب یا سنیاسی جن کا نظریہ زندگی ہی اجتماعی زندگی سے فرار ہے۔"

## تاثیرِ شخصیت

واپس لوٹتے ہوئے میں نے سوچا کہ جماعت اسلامی کے امیر مولانا ابوالاعلیٰ مودودی بہت خطرناک انسان ہیں۔ ان کے آس پاس کا ماحول بڑی حد تک خطرناک ہے اور احساسات پر بُری طرح اثر انداز ہوتا ہے۔ اس کے بعد ان کا پُرکشش تبسم انسانی ذہن کے تمام گوشے خالی کرا دیتا ہے اور جب کوئی ان کے پاس سے واپس لوٹتا ہے تو اس کے دماغ کی تمام کوٹھریاں مولانا مودودی کے نظریات سے بھری ہوتی ہیں — اس جگہ آکر سارے طلسم باطل ہو جاتے ہیں۔

---

(۱)

# ۱۹۲۰ء — ۱۹۲۴ء

## سمرنا میں یونانی مظالم

اسلام کی حرمت پر مرمٹنے والوں کی داستانِ مظلومی کے یہ چند اوراق میں اپنی خونبار آنکھوں اور اپنے زخمی دل کے ساتھ بہیمیت مغربی کے اس مریخ کے آگے پیش کرتا ہوں جس نے اپنی چند شعاعیں سمرنا کی خوشحال سرزمین پر ڈال کر اسلام کے اس لہلہاتے ہوئے باغ کو ویران کر دیا ہے اور اب وہ بھی اس کے بہت سے اجڑے ہوئے وطنوں کی طرح پرستارانِ توحید کا ایک خوفناک قبرستان ہے۔

لیکن اگر وہ انہیں اپنی درندگی و غارتگری کی عظیم الشان تاریخ کے مقابلہ میں حقیر پاکر غرور سے ٹھکرا دے، تو پھر یہ ساری کی ساری داستان ہر اس مسلم سنگدل کے لیے ایک ہدیہ ہے جو اپنے ہزاروں لاکھوں مسلمان بھائیوں کی موت اور بربادی کے سننے کے بعد بھی اپنی جیبوں اور اپنے خزانوں کا منہ کھول دینے پر آمادہ نہیں!

یہ میں جانتا ہوں کہ کوئی چھوٹے سے چھوٹا مسلمان بھی ایسا نہ ہوگا جس کی آنکھوں سے مسلمانانِ سمرنا کی دردانگیز مصیبتوں کا حال پڑھ کر آنسو جاری نہ ہو جائیں۔ لیکن سمرنا کے مظلوم تمہارے آنسو مفت کے دریا نہیں مانگتے۔ اُن کے لیے تو تمہاری جیبوں سے نکلا ہوا ایک پیسہ بھی تازہ شیطنوں کے بلاخیز ہنگاموں اور آنسوؤں کے طوفانی قلزم سے زیادہ قیمتی ہے۔

## سمرنا

ولایت سمرنا ایشیائے کوچک کی ایک قدیم ولایت ہے، جو بحر ایجین کے ساحل پر واقع ہے۔ اول تو اس کی سرزمین ہی دنیا کی نہایت زرخیز زمینوں میں سے ہے جو فطرۃً اچھی فصلوں اور لذیذ پھلوں کے پیدا کرنے کی قابلیت رکھتی ہے۔ مگر سمندر کے کنارے اس کی جائے وقوع اور سمرنا جیسے بندرگاہ کی وجہ سے وہ بحر ایجین کی تجارت کا ایک بڑا مرکز بنی ہوئی ہے اور یہی وجہ ہے کہ دولت عثمانیہ میں قسطنطنیہ کے بعد سمرنا سب سے زیادہ قیمتی اور خوشحال علاقہ ہے۔

سمرنا کی یہ خوشحالی کچھ اس زمانہ ہی کی تجارتی ترقیوں کا نتیجہ نہیں، بلکہ عہدِ قدیم سے وہ دنیا کے بڑے تجارتی مقاموں میں سے ہے۔ آج سے ڈھائی تین ہزار برس قبل جب یونان مغربی دنیا میں تجارت پر قبضہ کر رہا تھا اس زمانہ میں یونانی تاجروں نے اپنی بیرونی تجارت کے لیے ہر طرف بحری سواحل پر نوآبادیاں قائم کر لی تھیں، یورپ میں صقلیہ، سارڈینیہ اور مارسیلز وغیرہ ان کے تجارتی مرکز تھے۔ اور ایشیا میں سمرنا اور شام کے چند ساحلی بندرگاہ۔

تاریخی حیثیت سے سمرنا کی قسمت ہمیشہ ایشیائے کوچک کی قسمت کے ساتھ

گردش کرتی رہی ہے۔ ایشیائے کوچک عہد قدیم میں سامی اور انڈو جرمن نسل کی قوموں سے آباد تھا، انقلاب جس طرح دنیا کے دوسرے ملکوں پر آتے ہیں اسی طرح اس ملک پر بھی آتے رہے ہیں۔ اس لیے محض انقلاب اور گردش کی حیثیت سے ایشیائے کوچک کا کوئی انقلاب تاریخی اہمیت نہیں رکھتا، لیکن اگر بہ نظر غور تاریخ کا مطالعہ کیا جائے تو یہ حقیقت سیاسی نقطۂ نظر سے اہل ایشیا کے لیے بہت اہم ہے کہ قدیم زمانہ میں یورپ سے جس قدر حملے ایشیا پر اور ایشیا سے یورپ پر ہوئے ان سب کا عام راستہ ایشیائے کوچک تھا، اس لیے ایشیا کی تاریخ پر جس قدر انقلاب یورپ سے متعلق ہیں ان سب کو ایشیائے کوچک سے خاص تعلق ہے۔

مثال کے طور پر دیکھیو:

دارا نے جو حملہ مقدونیہ پر کیا تھا اس کا راستہ ایشیائے کوچک سے تھا اور اس لیے تھریس اور مقدونیہ کو قابو میں لانے کے لیے اس نے ضروری سمجھا کہ ایشیائے کوچک پر اپنی قوت مضبوط کر لے۔

پھر جب اسکندر مقدونی ایشیا کی تسخیر کے لیے یورپ کی جنوبی پہاڑیوں سے نکلا، تو اس نے بھی سب سے پہلے ایشیائے کوچک کو فتح کر کے اس پر اپنے قبضہ کو مستحکم کر لیا، اور اس کے بعد جب وہ آگے بڑھا تو مصر، شام، بابل، ایران اور ہندوستان سب اس کے قدموں میں تھے۔

مقدونی قوت کے زوال کے بعد جب رومن امپائر کو عروج حاصل ہوا تو مشرقی سلطنت کے زیر اثر سب سے پہلے ایشیائے کوچک آیا جس کے بعد اس کے اثرات حدود حجاز اور بحرین تک پھیل گئے، دوسری طرف ارمینیا، کردستان کو انہوں نے چھا لیا۔

اور ایران کی عظیم الشان مشرقی سلطنت کی بنیادیں ہلا دیں۔

رومن امپائر کا خاتمہ پوں قصر گرنے والا تھا کہ عرب سے اسلامی قوت نے بروز کیا اور شام و عراق کو فتح کرکے دنیا کے ہر حصہ کی طرف بڑھنے لگی، قسطنطنیہ اس کے فاتحانہ عزائم کا خاص مطمح نظر تھا، مگر وہ اس وقت تک فتح نہ ہو سکا جب تک ایشیائے کوچک پوری طرح مسلمانوں کے قبضہ میں نہ آگیا، پھر جب انہوں نے پورے ایشیائے کوچک کو حاصل کر لیا تو ان میں سے ایک قوم آگے بڑھی اور اس کے گھوڑوں کی ٹاپوں سے یورپ کا فلسفہ تک ہل گیا، اس نے تمام بلقان کو فتح کرکے ہنگری لے لیا اور تھریس سے نکل کر پولینڈ تک اپنی شوکت و صولت کا سکہ جما دیا۔

تاریخ کے ان چند انقلابوں پر غور کرنے کے بعد ایک شخص بڑی آسانی سے یہ نتیجہ نکال سکتا ہے کہ یورپ کے اقتدار و تسلط سے بچنے کے لیے ایشیا کے پاس ایشیائے کوچک ایک مستحکم دیوار ہے جس کے ٹوٹ جانے کے بعد سارا ایشیا غیر محفوظ ہے، اور یورپ پر حملہ کرنے اور اس پر حکومت کرنے کے لیے ایشیائیوں کے پاس ایشیائے کوچک ایک قدرتی راستہ ہے، جس پر قابض رہنے سے انہیں یورپ کو فتح کرنے کے مواقع مل سکتے ہیں،

اگرچہ یورپ نے اس قدرتی راستہ کو چھوڑ کر بحری راستہ سے اپنے نفوذ و اقتدار کو ہم پر قائم کر دیا ہے۔ اس لیے بعض نظروں میں ایشیائے کوچک کی اہمیت گھٹ گئی ہے: مگر واقعہ یہ ہے کہ گذشتہ جنگ یورپ سے پہلے تک وہ راستہ ہمارے قابو میں تھا۔

اور ہم کو کسی وقت ایسا موقعہ مل سکتا تھا کہ اس کو بند کر کے یورپ کی غلامی کے جوئے کو اتار دیں، مگر اب تمام ایشیا کے لوگوں کو خبردار ہو جانا چاہیے کہ یورپ نہ صرف تمام بحری رستوں پر قابض ہو چکا ہے بلکہ وہ اب ایشیا کے قدرتی راستہ ایشیائے کوچک کو بھی ہمارے ہاتھوں سے چھیننا چاہتا ہے، تاکہ ہمیشہ کے لیے اپنے چنگل کو ہم پر مضبوط کر لے۔

اتحادی قوتوں کی مدد سے جو قبضہ یونان نے سمرنا پر کیا ہے، وہ اسی عظیم الشان خطرہ کو پیدا کرتا ہے۔ اسلامی حیثیت سے اس کا جو اثر ترکوں پر پڑتا ہے وہ تو مسلمانوں کو ایک قوم کی حیثیت سے بالکل برباد کر دے گا، مگر محض سیاسی نقطۂ نظر سے اس کے جو مہلک اثرات ایشیا کی آزادی پر پڑنے والے ہیں، ان سے بچنے کے لیے اہل ایشیا والوں کو غفلت نہ کرنی چاہیے۔

(۲)

یہاں تک تو ایشیائے کوچک کی قسمت ایشیا کے لیے ایک مستحکم دیوار ہونے کی حیثیت سے قابل غور تھی، مگر اب دیکھنا چاہیے کہ اسلام کی سیاسی طاقت کا مرکز ہونے کی وجہ سے اس کا فیصلہ مسلمانوں کی زندگی و موت پر کیا اثر ڈالتا ہے۔

دولت عثمانیہ دنیا میں مسلمانوں کی سیاسی قوت کا مرکز وحید ہے۔ اسلام کی مذہبی عزت اور مسلمانوں کی قومی حرمت کی حفاظت دینی و دنیاوی کے ذرائع میں سے اب صرف یہی ایک ذریعہ رہ گیا ہے، لہٰذا اس کا باقی رہنا اب مسلمانوں کی حیات قومی کے

لیے اتنا ہی ضروری ہے، جتنا ایک انسان کو زندہ رہنے کے لیے غذا حاصل کرنے کے ذرائع کا باقی رہنا ہے۔

مگر دیکھو دولت عثمانیہ سے یورپ خالی کرالیا گیا، عرب کو دھوکا دے کر اس سے علیحدہ کر لیا گیا، عراق، شام اور فلسطین بھی چھین لیے گئے، اور آرمینیا بھی آزاد ہو گیا، لہٰذا قدرتی طور پر اس کو اپنے وطن قدیم اناطولیہ یعنی ایشیائے کوچک میں محدود ہو جانا پڑا، اب کم از کم اس رقبۂ زمین پر اس کا آزاد رہنا اس کی زندگی کے لیے نہایت ضروری ہے لیکن اس چھوٹے سے ملک میں بھی اس کو چین سے رہنے نہیں دیا جاتا، اور ولایت سمرنا پر یونان کو مسلط کر دیا گیا ہے۔

سمرنا، ایشیائے کوچک کا سب سے زیادہ زرخیز اور سرسبز علاقہ ہے، اور اس کی بندرگاہ اس کے لیے سمندر کا تنہا تجارتی راستہ، لہٰذا اس کو ایشیائے کوچک سے علیحدہ کر کے مسلمانوں کے شدید دشمن (یونان) کے حوالے کرنا سارے ایشیائے کوچک کو اقتصادی حیثیت سے برباد کرنا، اور اس کی خوشحالی پر ایک شدید ضرب لگانا ہے پھر اس کے برباد ہو جانے کے بعد دولت عثمانیہ کا وجود دنیا کی دوسری سلطنتوں کے مقابلہ میں اتنا ہی ضعیف ہو گا جتنا دولت برطانیہ کے مقابلہ میں ریاست حیدرآباد کا وجود ہے۔

(۳)

مگر سمرنا کی اہمیت صرف اسی حد تک نہیں کہ اس کے نکل جانے کے بعد ایشیائے

کو جبکہ (زیادہ صحیح معنوں میں دولتِ عثمانیہ) کی اقتصادی زندگی ختم ہو جائے گی، نہیں دنیا کو یہ بھی دیکھنا چاہیے کہ سمرنا محض ایک ولایت کی حیثیت سے یونان کا حق ہے یا ترکی کا۔

اس کا فیصلہ کرنے کے لیے سب سے پہلے یونان کا دعوےٰ سن لینا چاہیے۔

۱۸ر جون سنہ ۲۱ء کے "ڈیلی ٹیلیگراف" میں یونان کے سابق وزیراعظم موسیو وینزیلوس کا ایک مضمون شائع ہوا تھا، اس میں سمرنا پر یونان کے دعاوی نہایت تفصیل کے ساتھ درج ہیں، وہ کہتا ہے:-

"وہ سرزمین معاہدہ ترکی کی رو سے یونان کے فوجی قبضہ میں دی گئی ہے نہ صرف سنجق سمرنا پر مشتمل ہے بلکہ اس میں منیسہ، قصابہ، ایوالیق، آق حصار کا ایک حصہ اور بالیکسر کے ضلع قمر کا ایک حصہ بھی شامل ہے، اور ان تمام علاقوں کی کل آبادی ۹ لاکھ ۵۰ ہزار ہے، ان میں سے ۳ لاکھ ایک ہزار سے کم مسلمان ہیں، ۵ لاکھ ۵۰ ہزار یونانی ہیں، ۲۰ ہزار یہودی ہیں، ۱۵ ہزار ارمن ہیں، اور ۵۰ ہزار یورپین، اس لحاظ سے ترکی آبادی کل آبادی کا مشکل سے تیسرا حصہ ہے۔

"ان اعداد و شمار کی صحت سے ترکوں کو تامل ہے، مگر امریکن ذرائع سے جو اعداد و شمار حاصل ہوئے ہیں، اور جو مجلس صلح میں پیش کیے گئے ہیں، وہ ان کو تسلیم کرتے ہیں"

اس بیان کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یونان کا دعوے سمرنا پر صرف یہ ہے:،

کہ اس ولایت کی آبادی میں یونانیوں کو اکثریت حاصل ہے۔ اب ہم کو دیکھنا چاہیے کہ یہ دعوے کہاں تک صحیح ہے۔

وینیزیلوس لکھتا ہے کہ میرے پیش کردہ اعداد و شمار امریکن ذرائع سے حاصل کیے ہوئے اعداد سے مطابق ہیں، مگر یہ غلط ہے، امریکن اعداد و شمار جو مجلس صلح کے سامنے پیش گئے تھے وہ حسب ذیل ہیں:۔

| | |
|---|---|
| مسلمان | ۳۲۵۰۰۰ |
| یونانی | ۳۷۵۰۰۰ |
| ارمن | ۱۸۰۰۰ |
| یہودی | ۴۰۰۰۰ |

مگر یہ اعداد حقیقت سے کوئی مطابقت نہیں رکھتے، جن ذرائع سے یہ حاصل کیے گئے ہیں ان کے متعلق صرف یہ کہنا کافی ہے کہ وہ لوگ امریکن مشنری تھے جنہوں نے انہیں مرتب کیا ہے، اور امریکن مشنریوں کا یہ حال ہے کہ التوائے جنگ کے بعد سلیشیا کے ہنگاموں میں ان پادریوں نے ارمنوں کی ایک فوج مرتب کر کے ان سے مسلمانوں کا قتل عام کرایا تھا۔ صرف اسی سے ایک سچا انسان سمجھ سکتا ہے۔ یہ متعصب پادری مسلمانوں کے ساتھ دوستی کریں گے یا عیسائیوں کے ساتھ، پھر یہ جانبدارانہ شہادت یونانیوں کے دعویٰ کے ثبوت میں کیونکر قابل قبول ہو سکتی ہے۔

برخلاف اس کے مسلمانوں کا دعویٰ ہے کہ ولایت سمرنا خالص اسلامی ہے اس

سکے لیے ایک نہیں متعدد غیر جانب دار شہادتیں موجود ہیں، موسیو ڈالی کوئنیٹ ایک مشہور فرنچ مستشرق ہے اس نے اپنی کتاب "ٹرکی ڈی ایشیا" میں ولایت سمرنا کے ۵ صوبوں کی حسب ذیل آبادی درج کی ہے:

| نام صوبہ | مسلمان | یونانی | ارمن | یہودی | غیر ملکی |
|---|---|---|---|---|---|
| سروخان | ۲۹۱۴۶۰ | ۴۷۹۳۳ | ۳۸۸۲ | ۱۹۳۹ | ۹۳۵ |
| ایدین | ۱۸۵۸۹۸ | ۱۶۹۰۷ | ۶۳۴ | ۲۵۲۴ | ۱۱۴ |
| دینزلی | ۲۱۰۹۷۶ | ۲۸۶۵ | ۴۳۰ | | |
| سمرنا | ۲۷۳۷۹۵ | ۱۳۰۹۵۷ | ۱۰۰۴۵ | ۱۸۱۳ | ۵۵۰۲۰ |
| منیسہ | ۱۳۱۴۸۴ | ۱۰۰۳۶ | ۱۱۴ | ۴۲۳ | ۱۰۷ |
| کل | ۱۰۹۳۶۱۳ | ۲۰۸۶۸۳ | ۱۵۱۰۵ | ۲۲۵۱۶۰ | ۵۶۱۷۶ |

سمرنا کے علاوہ جن جن شہروں پر یونانیوں نے قبضہ کیا ہے اور جن پر وینزلوس یونان کا حق جتاتا ہے ان کی آبادیاں موسیو کوئنیٹ نے حسب ذیل تفصیل سے درج کی ہیں:-

| نام شہر | مسلمان | یونانی | ارمن | یہودی | غیر ملکی |
|---|---|---|---|---|---|
| منیسہ | ۲۱۰۰۰ | ۱۰۰۰۰ | ۲۰۰۰ | ۱۰۰۰ | ۶۰۰ |

| نام شہر | مسلمان | یونانی | ارمن | یہودی | غیر ملکی |
|---|---|---|---|---|---|
| قصابہ | ۱۹۰۰۰ | ۱۵۰۰ | ۱۰۰۰ | ۶۰۰ | |
| قرہ اغاچ | ۱۸۰۰۰ | ۲۰۰۰ | | | |
| اللہ شہر | ۱۷۰۰۰ | ۴۳۲۴ | | ۳۳۵ | ۲۳۵ |
| چینی | ۱۰۳۰۶ | ۶۷۳ | ۱ | | |
| نازلی | ۱۹۵۸۵ | ۱۷۰۰ | ۲۷۴ | ۱۲۰ | |
| موغلہ | ۱۳۷۱۱ | ۱۱۱۵ | ۱۱۴ | | |
| میلاس | ۲۶۳۲۰ | ۱۹۳۰ | ۳۱۱ | | |
| بکری | ۱۹۶۲۲ | ۳۸۳۷ | | ۲۶ | ۳۷ |
| میزان | ۱۶۴۵۴۴ | ۲۷۰۷۹ | ۳۷۰۰ | ۲۰۸۱ | ۹۹۷ |

پھر موسیو کوئینٹ ان اضلاع کی مردم شماری کے تفصیلی اعداد پیش کرتا ہے جو بحر آلجین کے کنارے واقع ہیں، اور جن میں یونانی آبادی دوسرے علاقوں کے مقابلہ میں زیادہ ہے مگر مسلمانوں کی آبادی ان کی اس زیادتی پر بھی غالب ہے چنانچہ ذیل میں وہ اعداد درج کیے جاتے ہیں :-

| نام شہر | مسلمان | یونانی | ارمن |
|---|---|---|---|
| ایواجیق | ۲۹۲۱۰ | ۴۴۹۸ | ۴۶۰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ازبینہ | ۱۶۸۰۶ | ۱۷۶۸ | |
| اورامیت | ۴۲۹۲۲ | ۷۴۸۲ | |
| تمسر | ۱۵۷۴۹ | ۳۰۶۲ | |
| ایوالیق | ۹۸ | ۲۱۸۵۲ | ۶ |
| پرغامو | ۲۳۷۳۵ | ۳۴۱۶ | ۱۵۰۰ |
| فوچہ | ۲۸۸۴ | ۸۴۳۵ | ۳۵۰ |
| منیمن | ۲۰۳۰۹ | ۷۷۷۹ | ۵۰۸ |
| اورلا | ۱۹۴۳۵ | ۶۹۵۸ | |
| چشمہ | ۲۰۰۰۰ | ۸۴۱۶ | |
| سیوری حصار | ۲۱۰۰۰ | ۷۵۰۰ | |
| قوچ اوہ سی | ۸۷۷۵ | ۶۱۸۹ | ۵۹ |
| سوقبیہ | ۱۴۹۸۷ | ۸۲۵۸ | ۵۹ |
| موغلہ (ضلع) | ۴۱۵۷۳ | ۱۱۱۵ | ۱۱۴ |
| بودروم | ۱۱۶۱۳ | ۲۲۶۴ | |
| مرمریس | ۱۲۲۲۸ | ۶۴۰ | |
| قوچی غنر | ۲۰۱۲۹ | ۲۴۰ | |
| کل | ۳۲۱۴۶۳ | ۹۹۸۷۲ | ۳۰۵۶ |

ان اعداد کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اگرچہ انفرادی حیثیت سے صرف ایوالیق اور خوچہ میں یونانی آبادی ترکوں سے زیادہ ہے، مگر مجموعی حیثیت سے ترک ان اضلاع میں یونانیوں سے بہت زیادہ ہیں۔

موسیو ڈال کوئینٹ کے تفصیلی اعداد پڑھنے کے بعد ایک شخص کو یونان کے وزیر اعظم کی صداقت اور امریکہ کے مذہبی پیشواؤں کی سچائی کا حال اچھی طرح معلوم ہو سکتا ہے، ان دشمنانِ حق و صداقت کی تکذیب صرف موسیو کوئینٹ ہی کی کتاب نہیں کرتی بلکہ معلوماتِ عامہ کی سب سے زیادہ معتبر کتاب "انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا" بھی اس مسئلہ میں ان کے خلاف شہادت دیتی ہے، چنانچہ اس کی ۱۹۱۰ء والی اشاعت میں سمرنا کے پانچوں صوبوں کی آبادی میں یونانی آبادی کا تناسب اس طرح ظاہر کیا گیا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| صوبہ سمرنا | کی کل آبادی | ۶۳۰۰۰۰ | ہے | اس میں یونانی | ۱۳۰۰۰ | ہیں۔ |
| " ایدن | " " | ۳۰۰۰۰۰ | " " | " " " | ۱۵۰۰۰ | " |
| " سروحان | " " | ۴۵۰۰۰۰ | " | " " | ۲۳۰۰۰ | " |
| " ڈینزلی | " | ۲۷۰۰۰۰ | | " " | ۲۶۰۰ | " |
| منیسہ | " | ۱۹۰۰۰۰ | | " " | ۱۰۵۰۰ | " |

یہ ۱۹۱۰ء کے اعداد ہیں، ان سے زیادہ جدید اعداد ۱۹۱۴ء کی مردم شماری سے حاصل کیے گئے ہیں، اور وہ حسبِ ذیل ہیں،

| | |
|---|---|
| مسلمان | ۱۱۹۵۳۳۵ |
| یونانی | ۲۰۴۲۹۵ |
| ارمنی | ۱۲۵۰۰ |
| دیگر | ۱۸۰۰۰۰ |
| کل | ۲۳۴۷۹۵ |

ان اعداد کا نتیجہ خود یونانیوں کے دعوائے غلط کا بہترین جواب ہے۔

(نہم)

یونانیوں نے یہ بھی دعویٰ کیا ہے کہ شہر سمرنا کی غالب آبادی یونانی ہے اور ک وہاں بہت کم ہیں، مگر یہ دعویٰ بھی اتنا ہی بے بنیاد ہے جتنا ان کا پہلا دعویٰ ات اس کے لیے بھی معتبر کتابوں کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

ٹرکی ڈی ایشیا میں شہر سمرنا کی آبادی حسب ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| مسلمان | ۹۶۲۸۰ |
| یونانی | ۵۷۰۰۰ |
| ارمن | ۷۶۲۸ |
| یہودی | ۱۶۴۹۰ |
| | ۸۱۱۱۸ |

سنہ ۱۲ء کی مردم شماری کا نتیجہ یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| مسلمان | ۱۰۰۳۵۶ |
| یونانی | ۷۳۶۳۶ |

ارمنی ۱۱۱۲۷

یہودی ۱۷۵۰۰

۱۰۲۲۶۳

ان اعداد کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سمرنا میں مسلمان نہ صرف یونانیوں سے زیادہ ہیں، بلکہ اگر ان کے ساتھ ارمنی اور یہودی بھی ملا دیئے جائیں تو ان کی مجموعی تعداد بھی مسلمانوں کے برابر نہیں ہو سکتی۔

لیکن اگر تسلیم کر لیا جائے کہ شہر سمرنا میں یونانی زیادہ ہیں تب بھی یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ایک ملک، جو خالصتہً مسلمانوں سے آباد ہے، مسلمانوں کے پاس رہے مگر اس کی بندرگاہ محض اس لیے کہ اس میں باہر کے تاجر بہت زیادہ آ گئے ہیں، ان تاجروں کے حوالہ کر دی جائے۔ اگر یہ انصاف کا تقاضا ہے تو پھر وہائٹ چیپل میں ایک یہودی ریاست اور مانچسٹر میں ایک یونانی حکومت کیوں نہیں قائم کر دی جاتی۔

اس کے بعد اب یونانیوں کے پاس سمرنا کے لیے ایک دعویٰ رہ جاتا ہے اور وہ یہ کہ سمرنا پر یونان کے تاریخی حقوق ہیں، عہد اسکندر سے قبل یونانیوں نے اسے آباد کیا تھا، پھر اس کے بعد اسکندر نے تمام ایشیائے کوچک کے ساتھ اسے بھی فتح کیا، اور اسکندر کی وفات کے بعد یہ ملک اس کے جانشینوں کی حکومت میں رہا۔ اگر اس دعویٰ کا لحاظ کر کے اتحادیوں نے سمرنا کو یونان کے حوالے کیا ہے تو ایک عرب کھڑا ہو کر اسپین کا دعویٰ کر سکتا ہے، ایک یونانی ایران اور ہندوستان

کا مطالبہ کرسکتا ہے، ایک اٹالین برطانیۂ عظمیٰ اور فرانس پر اپنا حق طلب کرسکتا ہے اور ایک ترک اپنی اس تمام سلطنت کو مانگ سکتا ہے جو افریقہ میں الجزائر تک، ایشیا میں قفقاز تک، یورپ میں پولینڈ اور آسٹریا تک پھیلی ہوئی تھی۔

## مسلمانانِ ہند سے خطاب

برادرانِ ملت: سمرنا میں تمہارے بھائیوں پر جو کچھ گزر گئی، اس کی دردناک داستان تم سن چکے، سینکڑوں مسجدوں کی بے حرمتی اور ہزاروں مومن مسلم بستیوں کی بربادی کا حال بھی تم نے پڑھ لیا۔ اب مجھے بتلاؤ کہ تمہارے دلوں کا کیا حال ہے؟ کیا ابھی تک ان پر جمود و بے حسی کی وہی کیفیت طاری ہے جو اس سے پہلے تھی؟ کیا تم محمد بن عبداللہ روحی فداہ کے باغ کو اجڑتا دیکھ کر کسی چارہ گری کے لیے تیار نہیں؟ اور کیا اب مجھے یقین کر لینا چاہیے کہ رسول کی روحانی بیٹیوں کی بے حرمتی تمہاری حمیت ملی میں ایک ذرا سی حرکت بھی پیدا نہیں کرسکتی۔

آہ میں کیونکر اپنے خون شدہ دل کو سمجھا لوں کہ وہ کسی مسلمان کو اتنا بے حمیت ماننے کے لیے تیار نہیں۔ میری تمہاری شناسائی تو ایثار و قربانی کے صدیق و فاروق نے کرائی تھی اور میں تو تمہیں صرف اس حیثیت سے جانتا ہوں کہ تمہارے عیش و عشرت میں ڈوبے ہوئے بادشاہ بھی جب غیر مسلم کی قید میں مسلمانوں کی مظلومی کا حال سن لیتے تھے تو بے چین ہو کر اپنے کاشانۂ طرب و نشاط سے نکل آتے تھے اور دنیا کا ہر لطف ان پر حرام ہو جاتا تھا جب تک ظالموں سے ایک ایک مسلمان کا بدلہ نہ لیتے تھے۔

مگر آہ! آج میں یہ کیا دیکھ رہا ہوں کہ تم نے وہ سب کچھ سنا جسے سننے سے پہلے ایک مسلمان کو موت آجانی چاہیے، اور تمہاری زندگی میں وہ سب کچھ ہو گزرا جو کبھی زندہ مسلمانوں کی زندگی میں نہ ہونا چاہیے تھا۔ لیکن تم سوتے رہے، اور تم نے اتنی ٹیس بھی محسوس نہ کی، جو ایک سوئی چبھ جانے کے بعد ہر جاندار محسوس کرتا ہے۔

عزیزو! تم ضرور اتنے پرستاران توحید کے خاک و خون میں لوٹ جانے پر آنکھوں سے آنسو بہا چکے، اور یہ بھی مجھے یقین ہے کہ اپنی مسلمان بہنوں کی خانہ بربادی پر تمہاری ماتم گساریاں حد سے بڑھ جائیں گی۔ مگر عورتوں کی طرح رونے سے فائدہ؟ میں تم سے کبھی نہ پوچھوں گا کہ تم نے آنسوؤں کے کتنے دریا بہائے، اور میرا دل ہرگز یہ سننے کے لیے بیتاب نہیں کہ تم ماتم گسار و فغاں سنج ہو، مگر میں تو تم سے صرف یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ تم نے اپنے بھائیوں کو مصیبتوں سے بچانے کے لیے کیا کیا؟

تم کہو گے کہ ہم کیا کر سکتے ہیں؟

ہاں مجھے بھی معلوم ہے کہ تم ایک قیدی ہو، زنجیروں میں جکڑے ہوئے، اور ایک غلام ہو، بے بس اور پابند۔ مگر تم سے کس نے کہا کہ یونان پر حملہ کرو، اور تلوار نیام سے نکال کر مردوں کی طرح اپنے بھائیوں کا بدلہ لو۔ تم سے تو صرف یہ کہا گیا ہے کہ مہاجرین سمرنا کے چھوٹے چھوٹے بچوں پر رحم کرو، جو قسطنطنیہ اور اناطولیہ میں فاقوں سے سسک سسک کر مر رہے ہیں۔ اور ان شریف عورتوں اور مردوں پر ترس کھاؤ جو سمرنا سے ہجرت کر کے یونانی آتش سے محفوظ علاقہ میں چلے گئے ہیں، اور سڑکوں پر

فاقوں سے پریشان، بیماریوں سے خستہ اور مفلسی سے تنگدل پڑے ہوئے ہیں۔

تم سے صرف آٹھ لاکھ روپیہ مانگا جا رہا ہے۔ اور اگر تم چاہو تو یہ رقم ایک منٹ میں جمع کرکے وہاں بھیج سکتے ہو۔ اس کے لیے تم کو اپنے گھروں کے اثاث البیت بیچنے کی ضرورت نہیں، اپنی گاڑھی کمائی کا وہ حصہ جسے تم ایک رقاصہ کے کمالِ رقص اور ایک تماشاگر کے حسنِ تمثیل پر قربان کردیتے ہو، اسے اسلام کی حرمت پر قربان کرو اور فرزندانِ اسلام کو موت کے منہ سے بچالو۔



## مزدوروں کی جمعیت صرف مزدوروں تک ہی محدود نہ رہنی چاہیے۔

آج کل تمام دنیا میں سب سے زیادہ مزدوروں کا طبقہ تکالیف و مصائب میں مبتلا ہے۔ اخراجاتِ زندگی کی ناقابلِ برداشت زیادتی اور اسبابِ حیات کی بے اندازہ گرانی نے اگرچہ ہر شخص کو ایک مستقل پریشانی اور تکلیف میں مبتلا کر دیا ہے، لیکن غریب مزدور جو صبح سے شام تک سرمایہ داروں کی خاطر اپنا خون پانی کر دیتے ہیں، اور اس کے معاوضے میں بمشکل اتنی اجرت پاتے ہیں کہ پیٹ کو روٹی، تن کو کپڑا بھی پوری طرح میسر نہیں آتا، سب سے زیادہ مصیبتوں کا شکار ہیں۔ حالانکہ سرمایہ دار ہر جگہ اپنے فائدے حاصل کرنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں، ہر قسم کے فائدے حاصل کرتے ہیں، اور مزدوروں سے محنت

لے کر خود مزے اڑاتے ہیں، اسی لیے اس وقت دنیا میں اس سرے سے اس سرے تک مزدوروں اور سرمایہ داروں کے درمیان ایک مستقل جنگ، اور ایک نہ ختم ہونے والی کشمکش جاری ہو گئی ہے۔

جب تمام دنیا اس کشمکش میں مبتلا ہے، تو یہ کیسے ہو سکتا تھا کہ ہندوستان، جو مزدوروں کا گھر سمجھا جاتا ہے، اور جہاں سے زبردستی کرایہ پر نوآبادیاں بسانے کو مزدور دُور دُور بھیجے جاتے ہیں، اس جنگ سے محفوظ رہتا۔ اسے تو دنیا کے اور ممالک سے زیادہ اس کشمکش میں مبتلا ہونا چاہیے تھا کہ اس کی آبادی کا پچانوے فیصدی ایسا حصہ ہے جو قسم قسم کے سرمایہ داروں کی خود غرضانہ خواہشات اور اسباب زندگی کی شدید گرانی کے تصادم سے پسا جا رہا ہے ہاں مصائب کے لحاظ سے اگرچہ ہندوستان کے مزدوروں کی بیداری ابھی کچھ زیادہ وقیع نہیں، لیکن جس حد تک وہ پہنچ گئی ہے، اس سے آئندہ بہت سی توقعات قائم ہوتی ہیں۔

اس بیداری کے اثرات ہر روز ہڑتالوں کی شکل میں ظاہر ہو رہے ہیں۔ لیکن معلوم ہے کہ ہر تحریک کی کامیابی کا راز اجتماع اور مرکزیت میں ہے۔ جب تک یہ نہ ہو اس وقت تک تمام ہڑتالیں، تمام مظاہرات محض ایک شور اور ایک بے اثر ہنگامہ ہیں۔

اسی ضرورت کو محسوس کر کے بمبئی کے مزدوروں اور محنت کرنے والوں نے سب سے پہلے ہندوستان کی اس طرف رہنمائی کی ہے، اور ایک جمعیت مزدوران ہند

کے قیام کی بنیاد ڈالی ہے۔ اس جمعیت کا پہلا سالانہ جلسہ ۳۱ر اکتوبر کو بمبئی میں ہوا جس میں تمام ہندوستان کے مزدوروں کے نمائندے جمع ہوئے تھے۔ اس جلسے کی صدارت کے لیے لالہ لاجپت رائے جیسے روشن خیال بزرگ کا انتخاب درحقیقت ایک نہایت موزوں انتخاب تھا۔ اس کے لیے ہم منتظمین جمعیت کو مبارکباد دیتے ہیں۔

لالہ صاحب نے شرکائے جلسہ کے سامنے جو خطبۂ صدارت ارشاد فرمایا اس کا خلاصہ آئندہ اشاعتوں میں درج کریں گے۔ اس میں لالہ صاحب نے بہت بلند خیالات اور صحیح مشوروں سے مزدور پیشہ جماعت کو مستفید کیا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ ہندوستان کے لیے ایک "ٹریڈ یونین کانگریس" بہت قبل از وقت ہے، لیکن اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ موجودہ زمانے میں مزدوروں کے مصائب بہت شدید ہیں۔ اور غیر منظم ہڑتالیں ان کے مصائب کو ہرگز دور نہیں کر سکتیں۔ اس ضرورت اور پھیلی ہوئی بے چینی کا اقتضا ہے کہ تمام مزدوروں کو ایک مرکز پر لانے کی کوشش کی جائے، پہلے سے نقصان رساں دروازوں کو بند کر دیا جائے ــــ ہندوستان میں سرمایہ اور محنت کی کشمکش دنیا کے دوسرے حصوں کے مقابلے میں بالکل مختلف ہے۔ ہر جگہ سرمایہ داروں سے تاجروں اور کارخانہ داروں کا طبقہ مراد لیا جاتا ہے، جو اگرچہ حکومت پر اثر رکھتا ہے، لیکن صاحب حکومت نہیں ہے۔ برخلاف اس کے ہندوستان میں جیسا کہ لالہ صاحب نے فرمایا، خود حکومت ہی سب سے بڑی سرمایہ دار ہے جو ہندوستان پر

نہر، ڈاک، تار، دفاتر اور دوسرے شعبوں میں محنت لے کر دولت حاصل کرتی ہے۔ اس کا نظامِ عمل اُجرت کم، کام بہت اور فائدہ زیادہ حاصل کرنے کے اصول پر مبنی ہے۔ پھر اس پر بھی طرفہ یہ ہے کہ "گورے" اور "کالے" کے ساتھ جداگانہ برتاؤ کیا جاتا ہے۔ گورے عزتیں پاتے ہیں اور کالے ذلتیں۔ گوروں کو دنیا کی بڑی بڑی حکومتوں کے اعلیٰ عہدیداروں سے بھی زیادہ تنخواہیں دی جاتی ہیں؛ اور کالوں کو دنیا کی چھوٹی سے چھوٹی سلطنتوں کے عمّال سے بھی کم۔ گوروں کی بیش قرار تنخواہوں کا اندازہ ذیل کے اعداد و شمار سے ہوگا:-

| | | | |
|---|---|---|---|
| وائسرائے ہند | ۱۶۷۲۰ | پونڈ | سالانہ |
| پریزیڈنٹ امریکہ | ۱۵۶۲۵ | " | " |
| وزیر اعظم برطانیہ | ۵۰۰۰ | " | " |
| پریزیڈنٹ ارجنٹائن | ۶۰۰۰ | " | " |
| " پرتگال | ۲۶۰۰ | " | " |
| " چلی | ۲۰۶۲ | " | " |
| وزیر اعظم جاپان | ۱۲۳۱ | " | " |
| " اٹلی | ۱۰۰۰ | " | " |
| ہندوستان کی اکزیکٹو کونسل کا ہر ممبر | ۵۳۳۳ | " | " |

ہندوستان کا وائسرائے پریزیڈنٹ امریکہ سے، اور اگزیکٹو کونسل کا ہر ممبر وزیر اعظم

برطانیہ سے زیادہ تنخواہ حاصل کرتا ہے، حالانکہ اگر ملک کی عام دولت سے مقابلہ کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ:۔

- ہندوستان کے وائسرائے کی تنخواہ ۸۳۶۰ ہندوستانیوں کی سالانہ آمدنی کے برابر ہے
- پریزیڈنٹ فرانس " " ۸۵۸ فرانسیسیوں کی " " " "
- وزیر اعظم برطانیہ " " ۱۲۵ انگریزوں کی " " " "
- " اٹلی " " ۸۳ اطالیوں کی " " " "
- پریزیڈنٹ پرتگال " " ۱۰۰ پرتگالیوں کی " " " "

یعنی سب سے زیادہ فضول خرچی ہندوستان میں کی جاتی ہے، حالانکہ ہندوستان دنیا کا غریب ترین ملک ہے۔

اب ایک نظر محکموں کے افسروں پر بھی ڈالنی چاہیے جہاں انگریز افسر زیادہ تنخواہ پاتے ہیں۔

- عام دفاتر کے اعلیٰ افسروں کو ہندوستان میں ۳۲۰۰ پونڈ سالانہ
- " " " انگلستان میں ۲۵۰۰ " "
- " " " امریکہ میں ۱۰۴۲ " "
- " " " اسکاٹ لینڈ میں ۱۰۰۰ " "
- محکمۂ تعلیمات کے اعلیٰ افسروں کو ہندوستان میں ۲۴۰۰ " "
- " " " انگلستان میں ۱۸۰۰ " "

• محکمہ تعلیمات کے اعلیٰ افسروں کو امریکہ میں ۱۰۴۲ پونڈ سالانہ
• " " " " اسکاٹ لینڈ میں ۱۲۰۰ " "
• محکمۂ تجارت " " " ہندوستان میں ۳۴۰۰ " "
• " " " " انگلستان میں ۲۰۰۰ " "
• " " " " امریکہ میں ۱۰۴۲ " "
• " " " " اسکاٹ لینڈ میں ۱۲۰۰ " "

یہ ان محکموں کا حال ہے جو گوروں کے لیے مخصوص ہیں۔ جو محکمے کالوں کے لیے ہیں ان میں انتہائی قلیل تنخواہیں دی جاتی ہیں۔ ذیل کے اعداد ملاحظہ فرمائیے:-

• ایک ابتدائی مدرسے کا استاد امریکہ میں ۳۱۲ پونڈ اور ایک سپاہی ۲۱۹ پونڈ سالانہ پاتا ہے
• " " " " انگلستان میں ۱۰۰ " " " " "
• " " " " آسٹریلیا میں ۳۶ " "
• " " " " جاپان میں ۳۱ " " " ۱۶ " " "
• " " " " پرتگال میں ۲۰ "
• " " " " ہندوستان میں ۱۰ " " " ۸ " " "

اعلیٰ عہدوں پر ہندوستانی مقرر نہیں کیے جاتے۔ ذیلی عہدوں پر بھی انگریز زیادہ ہیں بعض ایسے عہدے ہیں جن پہ ہندوستانیوں کو کم اور انگریزوں کو زیادہ تنخواہیں دی جاتی ہیں۔

• یوروپین ۵۰۰ سے ۱۰۰۰ پانے والے ۱۴۵۴ ہیں
• ہندوستانی 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۳۱۴ 〃
• یوروپین ۱۰۰۰ سے زیادہ پانے والے ۱۰۳۰ 〃
• ہندوستانی 〃 〃 〃 〃 ۶۹ 〃
• فوجوں میں گورہ سپاہی شادی شدہ ۲۰۶ اور غیر شادی ۱۵۰ مہینہ تنخواہ پاتا ہے۔ اور
• ہندوستانی سپاہی بہرحال ۲۴ روپے۔

اس مقابلے اور ان اعداد وشمار سے یہ بتانا مقصود ہے کہ ہندوستان میں مزدور پیشہ جماعت صرف وہی نہیں ہے جو کارخانوں میں کام کرتی ہے، بلکہ اس میں وہ لوگ بھی شامل ہیں جو سرمایہ دار حکومت کے کارخانوں (دفتروں) میں رات دن کام کرتے ہیں، اور محنت کے مقابلے میں کم ازکم تنخواہ پاتے ہیں۔ اگر یہ صحیح ہے کہ ہر وہ شخص مزدور ہے جو سرمایہ دار کی خود غرضی کا شکار ہو، تو پھر یہ بھی صحیح ہے کہ ہندوستان کی موجودہ حکومت سرمایہ دار ہے، اور اس کے محکموں میں ہر کام کرنے والا (ہندوستانی) مزدور ہے، جو یہاں کام تنفیذ کرتا ہے اور اپنے اہل وعیال کی پرورش بھی نہیں کرسکتا۔

پس ہندوستان کی مزدور جمعیت کو صرف تجارتی کارخانوں کے مزدوروں تک محدود نہیں ہونا چاہیے، بلکہ اس میں دفتری کارخانوں کے مزدوروں کو بھی اپنے ساتھ شامل کرنا چاہیے اور ایک کامل متحدہ قوت سے سرمایہ داروں کا مقابلہ کرنا چاہیے۔

(۲۴ر نومبر ۱۹۲۰ء "تاج" جبل پور)

# اعتدال پسندوں سے خطاب

ہمارے اعتدال پسند بھائی جس غلط راستے پر چل رہے ہیں، ہماری تمنا ہے کہ گرنے سے پہلے اس راستے کو چھوڑ دیں۔

حکومت نے ملک کی آواز کا جو جواب دیا ہے وہ ہمارے سامنے ہے، اور اس لیے ہم اپنے اعتدال پسند بھائیوں سے یہ درخواست کرتے ہیں کہ وہ دو راستوں میں سے ایک راستہ اختیار کریں۔ یا ملک کا ساتھ دے کر متحدہ قوت سے آزادی کی جنگ میں ایک شاندار فتح حاصل کرنے کی کوشش کریں، یا حکومت کے ساتھ مل کر اپنے بھائیوں کو کچلنے اور امن و سکون کے فریب میں آکر ملک کی تباہی و پامالی کی سعی کریں۔ ان دو راہوں کے سوا کوئی تیسری راہ نہیں ہے، اور اگر ہے تو انسانیت کی نہیں درندگی کی، شرافت کی نہیں ذلت کی راہ ہے۔

یاد رکھو! یہ موت و حیات کی فیصلہ کن کشمکش ہے، جس کا نتیجہ خواہ کسی کی کامیابی کی شکل میں ہو، مگر وہ ایک عرصہ دراز کے لیے آخری اور قطعی ہوگا پس اگر عناصر قومی میں تشتت و افتراق رہا، اور حکومت اپنے مقاصد میں کامیاب ہوگئی، تو سوراج ایک حرف گشتہ آرزو کا نام رہ جائے گا، اور اصلاحات کی وسعت، اور ڈومینین ہوم رول — جس کی تمنائیں تم کر رہے ہو — اک افسانہ ہو جائے گا!

تم امن کے شیدائی ہو، اور بے شک امن ایسی ہی چیز ہے، لیکن ایسا امن

جو پینتیس کروڑ انسانوں کو روند کر قائم کیا جائے، اور جس کا وجود انسانی آبادی کے پانچویں حصے کو بے چین کر رہا ہو، وہ قطعاً اس کا مستحق نہیں ہے کہ ایک لمحے کے لیے بھی زندہ رکھا جائے۔

تم قانون کے حامی ہو، اور حقیقتہً قانون اسی لیے ہے کہ ہر معقول آدمی اس کی حمایت کرے، مگر ایسا قانون جو ایک قوم کو دوسروں کی غلامی پر مجبور کرے، اور جو ایک پوری انسانی آبادی کو اس کی مرضی کے خلاف غلام سازی کے کام میں لایا جا رہا ہے، اسے ایک منٹ کے لیے بھی قانون نہیں کہا جا سکتا۔

امن اس لیے ہے کہ انسانوں کو چین اور آرام بخشے، لیکن جب اس کا قیام عین اپنے مفہوم کے خلاف ہو، اور وہ بنی آدم کے لیے آرام کی جگہ بے آرامی اور چین کی جگہ بے چینی کا باعث ہو جائے، تو امن کے سچے شیدائیوں میں کون ہے جو ایسے امن کو پسند کرے گا؟ — قانون اس لیے ہے کہ عدل و انصاف قائم کرے اور مظلوموں کو ظالموں سے بچائے، لیکن جب قانون ظلم کے لیے ایک آلہ ہو جائے، اور عدل و انصاف کی بیخ کنی کرنے لگے تو خدارا بتلاؤ کہ ایسا قانون کتنی دیر اللہ کے بندوں پر مسلط رہنا چاہیے؟

پس جب امن و قانون کا منشاء و مفہوم ہی بدل گیا ہے تو ان الفاظ کا فریب کب تک قائم رہے گا؟ — اس وقت ضرورت ہے کہ امن و رفاہیت کے سچے حامی کھڑے ہوں، اور اس پُر فریب امن کو بدل کر ملک کے لیے سچا امن

حاصل کریں۔

## ہمارا نصب العین

محترم سید حسرت موہانی نے مطالبہ کیا ہے کہ یہ بات صاف کر دینی چاہیے کہ سوراج سے ہماری مراد کیا ہے؟ — انہوں نے اپنے خطبۂ صدارت میں بھی اس پر زور دیا ہے۔ اور صاف لفظوں میں یہ کہدیا ہے کہ ہمارا مقصود حریت کاملہ ہے، ایسی حریت کاملہ جو ہر بیرونی اثر سے غیر متاثر، اور اپنے اندرونی و بیرونی معاملات میں بالکل آزاد و خود مختار ہو۔ مولانا آزاد سبحانی نے اس مضمون کی دو قراردادیں مسلم لیگ اور کانگریس میں پیش کی تھیں، لیکن لیگ میں مسٹر رضا علی اور مسٹر جناح نے، اور کانگریس میں مہاتما جی اور حکیم صاحب[1] نے مخالفت کی اور تحریکیں مسترد ہو گئیں۔

مہاتما جی نے اس کے خلاف جو دلائل پیش کیے ہیں وہ بالکل بے حقیقت ہیں اور تعجب ہوتا ہے کہ مہاتما جی کی زبان سے ایسی باتیں کیسے نکل سکیں۔ انہوں نے کہا "سوراج کی تعریف، تحدید نامناسب ہے۔ اگر ہم سوراج کی یہ تعریف کریں کہ یہ نام ہے آزادیٔ کامل کا تو اس کے یہ معنی ہونگے کہ ہم اپنے اوپر بہت سی اور ذمہ داریوں اور مصیبتوں کو دعوت دیتے ہیں۔ اور اگر یہ معنی لیں کہ اس کا مطلب

---

[1] حکیم اجمل خاں صاحب مرحوم

زیر سایہ دولت برطانیہ اندرونی آزادی ہے، تو اس کا اظہار غیر ضروری ہے پہلی صورت میں خود حکومت ہی سے ہمیں جو توقعات ہو سکتی ہیں، اور اس کے ماتحت رہتے ہوئے رفع شکایات کا جو امکان ہے، وہ منقطع ہو جائے گا، اور پھر سوائے قطعی آزادی حاصل کرنے کے چارہ کار باقی نہ رہے گا۔ اس لیے بحالات موجودہ سوراج کی تعریف و تعین مناسب نہیں ہے۔"

مہاتماجی نے دوسری دلیل یہ پیش کی کہ ہمیں اس وقت ان باتوں میں نہیں پڑنا چاہیے۔ یہ کام کا وقت ہے، پہلے سوراج حاصل کر لینا چاہیے۔ اس کے بعد اس کی صورتیں متعین کر لی جائیں گی۔

لیکن کیا ہماری جدوجہد کا نصب العین تاریکی میں ہونا چاہیے؟ اور کیا ہماری یہ قربانیاں اک موہوم شے کے لیے ہیں؟ ہم آزادی کے لیے جان دینے کو تیار ہیں، لیکن اس آزادی کے لیے جان دیں گے جو واضح اور متعین ہو۔ جس میں کسی قسم کا شک و تزلزل نہ ہو، اور جو ہر قسم کی غلامی و اثر پذیری سے پاک ہو۔ ہمارا مطمح نظر یہ ہے کہ ہندوستان برٹش حکومت کے حاکمانہ اثرات سے قطعاً پاک ہو۔ ہم اپنے تمام معاملات میں کلیتہً آزاد ہوں، اور ہمارا ملک بھی آزاد ملکوں کے دوش بدوش جگہ پا سکے۔

پھر یہ کہنا کس قدر بے معنی ہے کہ ہمیں پہلے سوراج حاصل کر لینا چاہیے اس کے بعد اس کی صورتیں متعین کر لی جائیں گی۔ حالانکہ جب آپ کے سامنے

کوئی متعین شکل ہی نہیں، یعنی بالفاظ دیگر سوراج کے کوئی معنی ہی نہیں، تو آپ کس چیز کو حاصل کریں گے؟ اس بے جان لفظ میں کونسی جان ڈالیں گے؟ —

سوراج کے لفظ، یا اس کے غیر متعین و غیر معلوم مفہوم کو منزلِ مقصود بنا لینا کسی طرح بامعنی فعل نہیں ہو سکتا۔ ایسی تگ و دو بالکل بے سود و غیر معقول ہے۔ اور اگر سوراج کی وسعتوں میں کسی ایسے مفہوم کی گنجائش بھی ہے جس میں کسی قسم کی بیرونی نگرانی و حمایت داخل ہو، تو یہ وہ سوراج ہے جو ہمارا مطلوب و مقصود نہیں ہے، اور اس سے ہمیں قطعاً کوئی ہمدردی نہیں ہے۔ ہم اس سوراج کے لیے لڑ رہے ہیں جو ہمیں برطانیہ کا دوست بنا دے، اس سوراج کے لیے نہیں لڑ رہے ہیں جو ادنیٰ غلام سے اعلیٰ غلام بنائے۔ جو سوراج آپ کا مقصد ہے وہ وہ طبل بلند بانگ در باطن ہیچ ہے۔ وہ آزادی نہیں، غلامی کی ایک بدلی ہوئی صورت ہے۔ پس اگر موجودہ جدوجہد کا مقصود یہ ہے کہ "بھاری غلامی" سے نکل کر "ہلکی غلامی" حاصل کر لی جائے تو ایسا حصول، اور ایسی جدوجہد کسی تعریف کی مستحق نہیں ہے۔

یہ کہنا کہ اگر دولت برطانیہ سے علیحدگی اختیار کیے بغیر ہماری شکایات رفع ہو جائیں تو ہمیں آزادی کامل کے اعلان سے اس امکان کو ناممکن نہیں بنانا چاہیے، کھلی نادانی ہے۔ برٹش گورنمنٹ کی دو سو برس کی روایات کا جس نے بھی مطالعہ کیا ہے، وہ اس سے ہرگز ایسی غلط توقع نہیں رکھ سکتا۔ اور اگر یہ ممکن ہوتا، اس کے

انصاف و انسانیت سے ہم بالکل مایوس نہ ہو چکے ہوتے، تو ترک موالات
کی راہِ عمل اختیار کرنے پر مجبور نہ ہوتے۔ اس کی کونسلوں، تعلیم گاہوں، خطابوں،
ملازمتوں کو نہ چھوڑتے، اور آئینی جدوجہد سے ایسی غلامانہ آزادی حاصل کر لیتے۔
پس جب ہم اس کی طرف سے پوری طرح مایوس ہو چکے ہیں، تو اب اس سے
کسی قسم کی کوئی منصفانہ توقع بھی نہیں رکھنی چاہیے، اور یک دلی کی سرگرمی سے
اپنے انتہائی مطمحِ نظر کا اعلان کر دینا چاہیے۔ یہ وقت ہے کہ ہم اپنے بلند ترین
نصب العین کا اعلان کر دیں اور یہ کہنے میں کانگریس کیمپ کا ایک فرد بھی باک
نہ کرے کہ ہندوستان سے برطانوی تعلق رہنا ہی ایک مستقل شکایت ہے جسے
دور کرنا ہر ہندوستانی کی غیرت و انسانیت کا سب سے بڑا فرض ہے۔

## مہاتما جی کی گرفتاری

مہاتما جی کے متعلق عرصے سے یہ خبر مشہور تھی کہ وہ عنقریب گرفتار کیے جانے
والے ہیں۔ خود مہاتما جی بھی اپنی گرفتاری کے منتظر تھے۔ آخر وہ وقت منتظر آیا،
اور ۱۰ مارچ کو مہاتما معہ شنکر لال بنکر احمد آباد میں گرفتار کر لیے گئے۔ اگرچہ
انگلستان کے اخبارات، اور خصوصاً ہندوستان کے مشہور دوست لارڈ سڈنہم اینڈ
کمپنی عرصے سے چیخ پکار کر رہے تھے کہ گاندھی کو گرفتار کر لینا چاہیے، اسی طرح
ہندوستان میں بھی اینگلو انڈین حضرات اس پر زور دے رہے تھے، لیکن حکومتِ ہند

نے اس شور و غل کے باوجود اپنے حواس کو مختل نہ ہونے دیا، اور مہاتما پر ہاتھ نہ ڈال کر اپنے تدبر کا ثبوت دیتی رہی لیکن آخر اس نے فیصلہ کر لیا کہ اب وہ اپنے نام کے ساتھ تدبر و عقل مندی کے الفاظ نہیں رکھنا چاہتی، اور اس لیے اس شخص کو گرفتار کر لیا جو ہندوستان کے پیمانہ صبر کو لبریز ہونے سے اب تک روکے ہوئے تھا۔

لارڈ ریڈنگ کی حکومت نے ابتدا سے لا اور آرڈر کا راگ گایا ہے ہر موقع پر اس کی زبان سے نظم و استوار کے الفاظ نکلے ہیں لیکن اب تک اس نے جو کام کیے ہیں، ان سے نظم کی جگہ بدنظمی کے جراثیم پیدا ہوئے ہیں — ۱۰ مارچ اس کے مشن کی تکمیل کی آخری تاریخ تھی۔

یہ غلط ہوگا اگر ہم یہ کہیں کہ ہمیں مہاتما کی گرفتاری سے رنج نہیں ہوا ہمیں رنج ہے کہ ایک ایسا آدمی ہم سے چھین لیا گیا جو پرامن طریقوں سے ہماری رہنمائی کر رہا تھا، اور ہم اس کے پیچھے چل کر منزل مقصود سے بہت قریب ہو گئے تھے۔ لیکن اس کا برا اثر ہم سے زیادہ ان پر پڑے گا جو امن و قانون کا شور مچاتے ہیں اور جن کا وجود اسی وقت تک یہاں قائم ہے جب تک یہاں والوں میں صبر و ضبط کی قوت ہے۔

لارڈ ریڈنگ شاید اپنی کامیابی پر فخر کریں گے کہ انہوں نے ہندوستان کے سب سے بڑے رہنما کو گرفتار کر لیا، اور ہندوستان کے طول و عرض میں ایک جگہ بھی کوئی ہنگامہ برپا نہیں ہوا — لیکن درحقیقت یہ کامیابی نہیں ناکامی ہے! اس نے

آغاز ناکامیوں کا دروازہ کھول دیا ہے۔

غالباً حکومت یہ سمجھتی ہوگی کہ گاندھی جی ہندوستان کی ان اصولوں پر سپاہی کرتے ہیں جن کے ذریعے وہ کامیابی تک پہنچ سکتا ہے۔ اس لیے ان کو گرفتار کرلینا چاہیے تاکہ ملک سنجیدہ اور پرامن راہوں کو چھوڑ کر شورہ ہنگامے، اور پھر اسی بدنظمی میں مبتلا ہو جائے۔ اور پھر اسلحہ کی قوت سے قومیت کی روح کو کچلا جاسکے۔ لیکن وہ اپنے اس منصوبے میں بھی کامیاب نہیں ہوسکتی۔ کوئی شک نہیں کہ ڈسپلن اور نظام کی قوت ضائع ہو جانے کے بعد ملک میں بدنظمی کا پھیل جانا ممکن ہے، اور ایک ہوشیار حکومت کے لیے بدنظمی کو کچل دینا بہت آسان ہے۔ لیکن اس کے علم میں یہ بات بھی آجانی چاہیے کہ ہندوستان میں تشدد کی جانب عام میلان پیدا ہوگیا ہے، اور انہیں یہ یقین ہوتا جاتا ہے کہ کامیابی صرف تشدد میں ہے۔ پھر ہم میں ایسے لوگوں کی بھی کمی نہیں ہے جو آناً فاناً ملک کو تشدد کے لیے تیار کر دیں گے، اور ہندوستان نہایت سرگرمی سے اس راہ پر چل کھڑا ہوگا جس کو آئرلینڈ اور مصر نے اختیار کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ جس دن تشدد ملک میں بنیادوں پر قائم ہوگیا، وہ دن انگلستان کے مستقبل کے لیے بہت خطرناک ہوگا۔

## تشدد اور اس کے نتائج

گرفتاریوں کا سلسلہ دو ہفتے سے مسلسل جاری ہے۔ تمام صوبوں کے

رہنما جیل پہنچ چکے ہیں، اور جب تک یہ سطریں قارئین تک پہنچیں گی اور بہت سے فدائیانِ ملک اپنے بھائیوں سے مل چکے ہونگے۔

۱۹۱۹ء میں ملک کے ہر دلعزیز رہنما کی گرفتاری کا جو سبق ملا تھا، اور دہلی، احمد آباد اور پنجاب میں جو حوادث رونما ہوئے تھے، ان کو یاد کرکے حکومت ڈرتی تھی، اور آج سے چند مہینے پہلے تک اس کا یہ رویہ تھا کہ وہ ممتاز لیڈروں پر ہاتھ نہیں ڈالتی تھی۔ چھوٹے چھوٹے کارکنوں کو پکڑتی اور من مانی سزائیں دیتی تھی لیکن لارڈ ریڈنگ نے مسٹر محمد علی اور ان کے ساتھیوں کو گرفتار کرکے ہندوستان کی امن پسندی اور غیر انشدادی ترک موالات کا امتحان لیا، اور جب انہیں اسمیں خلاف توقع کامیاب نتیجہ نظر آیا، تو اب انہوں نے نظم و قانون کو قائم کرنے کے نام سے چھوٹوں کو چھوڑ کر بڑوں کو گرفتار کرنا شروع کر دیا ہے۔ بنگال میں مولانا ابوالکلام اور مسٹر داس، پنجاب میں لاجپت رائے اور صوبہ متحدہ میں پنڈت نہرو گرفتار کیے جا چکے ہیں۔

ان گرفتاریوں پر ہندوستان کی خاموشی کو لارڈ ریڈنگ اپنی انتظامی خوبی اور اپنی قوت سمجھتے ہیں۔ لیکن یہ ان کا حسن ظن ہے! فسادات کو جس قوت نے روکا ہے، شورشوں کو جس چیز نے دبایا ہے، ہنگامے جس وجہ سے نہیں اٹھے وہ حکومت کی قوت نہیں، بلکہ ہماری امن پسندی ہے، ہماری قانون دوستی ہے اور خود ان اسیرانِ نظم و قانون، ان مجرمانِ جرم بے جرمی کی تعلیمات ہیں۔ اور اگر

ہندوستان کو پُرامن اور تشدد سے باز رہنے کی تلقین نہ کی جاتی، اگر وہی لوگ جن کو نام نہاد امن عامہ کے لیے گرفتار کیا گیا ہے سکون اور شانتی کا پرچار نہ کرتے تو یہ نارمل کی بندش، یہ فوجیوں کی مستعدی، یہ پولیس کی مطلق العنانی، یہ اردھاڑ یہ ہوائی جہازوں کی پرواز، ان کو نہیں روک سکتی تھی۔ یہ سب قوتیں بیکار ثابت ہوتیں اور یہ دن نہ آنے پاتا، بلکہ ہندوستان ایک مستقل بدامنی اور ایک غیر محدود طوائف الملوکی کا گھر بن چکا ہوتا۔

گرفتاری کے اس سلسلے کا آغاز پرنس آف ویلز کے ہندوستان میں قدم رکھنے کے ساتھ شروع ہوا ہے۔ اس سے حکومت کا یہ مطلب ہے کہ امن پسند ہندوستانی گرفتاریوں سے ڈر کر شہزادہ کا استقبال کریں، اور ایک مصیبت زدہ مفلس، پریشانیوں سے گھری ہوئی قوم پر ایک فضول سیاحت کے خیر مقدم کا بار ڈالا جائے۔ لیکن اگر حکومت کے پاس دوراندیشی کا تھوڑا سا سرمایہ بھی ہوتا تو وہ دیکھ سکتی تھی کہ تشدد سے ۳۲ کروڑ انسانوں کے جذبات کو دبا کر نہ شہزادہ کے قدموں کو مسعود و محبوب بنایا جاسکتا ہے اور نہ اس قسم کی کسی کوشش میں حکومت کوئی ادنیٰ سے ادنیٰ کامیابی حاصل کر سکتی ہے۔ لارڈ ریڈنگ نے گرفتاریوں کا سلسلہ شروع کر کے شہزادے کو اک عذاب، اک بلا، اک مصیبت بنا دیا ہے۔

لیکن کیا ارباب حکومت یہ جانتے ہیں کہ ان گرفتاریوں کا نتیجہ کیا ہوگا؟

جو سختیاں اب تک ہو چکی ہیں، اور جن کی تیاریاں کی جا رہی ہیں، وہ ہم پر نہیں بلکہ حکومت خود اپنے اوپر کر رہی ہے۔ اس سے ہمارا کچھ نہیں بگڑے گا، خود اسی کا مستقبل خراب ہو گا ــــ اس وقت لارڈ ریڈنگ نے جو پالیسی اختیار کی ہے وہ شاید ان کے نزدیک مدبرانہ ہو، اور بہت ممکن ہے کہ فی الحال اس سے انگریزی قوم ہندوستان میں اپنی حکومت کا پھریرا قائم رکھنے میں کامیاب بھی ہو جائے، لیکن غافل نہ رہنا چاہیے کہ یہی تدبر اس کے مستقبل کے لیے سخت خطرناک ہو گا۔ لارڈ ریڈنگ اقتدار کے جوش میں صحیح فیصلہ نہیں کر سکتے، لیکن ہم انہیں بتانا چاہتے ہیں کہ جن بنیادوں کو لارڈ چیمس فرڈ نے کھوکھلا کیا تھا، لارڈ ریڈنگ ان میں سرنگ لگا رہے ہیں۔ اور آج نہیں تو کل اس عمارت کی اینٹ سے اینٹ بجے گی۔

لارڈ ریڈنگ خوش ہیں کہ انہوں نے کامیابی سے ہندوستان کی تحریک آزادی کے رہنماؤں کو پکڑ لیا ہے۔ انہیں اس خیال سے بے اندازہ مسرت ہو رہی ہو گی کہ ان کی یہ پالیسی ترک موالات کی جڑوں کو اس سرزمین سے عنقریب اکھاڑ پھینکے گی۔ لیکن فطرت ان کی اس کامیابی کو مستقبل کی ناکامی بنانے پر تل رہی ہے، اور قانون قدرت ان کی اس مسرت پر ہنس رہا ہے، اور اسی کے ساتھ وہ پکار رہا ہے کہ اگر یہ آئینی اور پرامن تحریک ان سختیوں سے ناکام ہو گئی، اگر وہ سب لوگ جو بغیر اک قطرہ خون بہائے آزادی حاصل کرنا چاہتے ہیں بندی خانوں میں بھر دیئے گئے، تو یقین رکھو کہ جس تاریخ کو یہ کام انجام پائے گا، اسی تاریخ سے نظم و قانون کی ناکامی کا عہد شروع ہو گا، اور

غیر خوں ریز انقلاب خواہوں کو دعوت دے گا کہ وہ اس خلا کو پُر کر دیں۔

کسی حکومت پر جب برے دن آتے ہیں تو اس کی عقل معطل ہو جاتی ہے، حواس قائم نہیں رہتے، حقائق کی طرف سے اس کی آنکھیں بند ہو جاتی ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ موجودہ حکومت کا بھی یہی حال ہے۔ اس نے اپنی آنکھیں بند کر لی ہیں، عقل پر بے ہوشی کے پردے ڈال لیے ہیں، اور باوجود یہ جاننے کے کہ فرانس، روس، اٹلی، آئرلینڈ، اور مصر میں کس طرح انقلابی تحریکیں شروع ہوئیں، اسی راستے پر چل رہی ہے، اور ہندوستان کو مجبور کر رہی ہے کہ یہی راستہ اختیار کرے۔

اس بحث سے ہمارا مقصود یہ نہیں ہے کہ ہم حکومت کو نصیحت کریں، اور اسے بے تحاشا گرفتاریوں سے روکیں۔ ہم گرفتاریوں سے خوف زدہ نہیں ہیں۔ ہم اس کے سلاح خانے کے کسی ہتھیار سے نہیں ڈرتے، اور وہ ہمیں اپنی اس نمائش قوت سے کسی طرح نہ ڈرا سکے گی ——— بلکہ اس لکھنے سے ہمارا مقصود یہ اور صرف یہ ہے کہ ہم دل سے یہ آرزو رکھتے ہیں کہ ہندوستان کی سرزمین خون سے رنگین نہ ہو۔ ہمارا اور ہماری حکومت کا دامن خوں ریزی کی گناہ گاریوں سے آلودہ نہ ہو، ورنہ یہ یقینی ہے کہ پُرامن تحریک کو دبانے سے، ہندوستان کے ہر حصے میں بارود کمار گھوش پیدا ہوں گے، آزادی کے طالب ان کی آواز پر لبیک کہیں گے، اور ہر طرف سازشوں کی گرم بازاری ہو جائے گی، جس کا نتیجہ لازمی طور پر سقوط ہو گا۔

---

# کانگریس کا آخری فیصلہ

کانگریس نے اپنا آخری فیصلہ سنا دیا۔ یہ فیصلہ اسی اشاعت میں کسی دوسری جگہ درج ہے۔ باردولی میں جو ریزولیوشن پاس کیا گیا تھا، اس میں کلیتہً اسی کو تسلیم کر لیا گیا ہے، اور جو ترمیم کی گئی ہے وہ صرف اتنی ہے کہ مقامی کانگریس کمیٹیوں کی اجازت سے خاص خاص حالات میں انفرادی قانون شکنی کی جا سکتی ہے۔ ایک ترمیم یہ بھی ہے کہ ان خاص خاص مقامات پر، جہاں بدیشی کپڑے کی دوکانوں پر پہرہ کی ضرورت ہو، اعلیٰ اخلاق کے رضا کار، جنہیں کانگریس کمیٹی منتخب کرے، پہرہ دیں۔ لیکن ترمیمیں کچھ اہم نہیں ہیں، اور ان سے اصل ریزولیوشن کے جمود پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

ہمیں باردولی ریزولیوشن کے ساتھ اصولی حیثیت سے پورا اتفاق ہے لیکن اسی کے ساتھ ہمیں مدافعانہ قانون شکنی ملتوی کرنے سے اختلاف ہے، اور یہ سخت غلطی کی گئی ہے کہ وہ ریزولیوشن، ایک ناقابل لحاظ ترمیم کے بعد، بعینہٖ پاس کر دیا گیا، حالانکہ اس سے اعتدال پسند جماعت کے گنے چنے افراد کے علاوہ راس کماری سے لے کر پشاور تک ایک ہستی بھی ایسی نہیں ہے جو خوش ہو، اور اس فیصلے سے رنجیدہ و مایوس نہ ہو۔

تعمیری کام کے بہتر اور مفید ہونے سے انکار نہیں۔ پرامن فضا کی ضرورت، اور تحریک کے کلیتہً غیر متشدد رہنے کی اہمیت ہمیں تسلیم ہے، اور جماعت کو ترتیب

منظم کرنے کے بھی ہم منکر نہیں، لیکن ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے۔ آپ اگر عین بارش میں مکان بنائیں گے تو شاید کوئی بے وقوف بھی آپ کو عقلمند کہنے کی غلطی نہیں کریگا! آپ کو سوچنا چاہیے کہ جس وقت تعمیر کی تیاری کی جارہی ہے، وہ وقت اس کے لیے موزوں بھی ہے یا نہیں؟ — پھر یہ تو کوئی عقلمندی نہیں کہ آپ ایک مکان بنا چکے ہیں، عنقریب اس کی تکمیل بھی ہو جائے گی، مگر یہ معلوم ہوتے ہی کہ اس کی چھت ایک جگہ سے ٹپکنے لگی ہے، آپ دفعتہً عین بارش کے زمانے میں اس کو ڈھادیں، اور از سر نو تعمیر شروع کردیں۔

تحریک کی بنیاد پہلے اصولوں پر تھی، لیکن اب اس کی کامیابی اور ترقی، بلکہ اس کی زندگی کا انحصار رائے عامہ پر ہے۔ جب رائے عامہ پر اس پسپائی کا یہ اثر ہوتا ہے کہ ہر شخص اس کو شکست سمجھتا ہے، تو یہ سخت غلطی ہے کہ آپ نے رائے عامہ کو نظر انداز کر دیا، اور اصولوں کی جانب لوٹ گئے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ آپ اپنی نئی تجویزوں کے کسی شعبے میں کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ آپ کانگریس کے لیے ایک کروڑ ممبر مانگتے ہیں، لیکن لوگ اس قدر بددل ہو گئے ہیں کہ ممبر ملنے تو الگ رہے، موجودہ ممبروں کی ایک پرجوش جماعت بھی علیحدہ ہو جائیگی۔ آپ تلک سوراج فنڈ کے لیے چندہ جمع کرنا چاہتے، مگر اب آپ کو عوام سے ایک پیسہ ملنے کی بھی توقع نہ رکھنی چاہیے، کیونکہ آپ نے خود اپنے ہاتھوں شکست قبول کی ہے۔ آپ پنچائتیں قائم کرنے کی تبلیغ کرتے ہیں، لیکن جب آپ نے رائے عامہ

کی موافقت کی قوت کو کھو دیا تو اب آپ کا فیصلہ کوئی تسلیم نہیں کرے گا۔ آپ کھدر کو فروغ دینا چاہتے ہیں، مگر آپ کو جاننا چاہیے کہ عوام نے کھدر کو اقتصادی فوائد کے لیے نہیں پہنا تھا، اور آپ نے بھی ان کے جذبات سے اپیل کی تھی، پھر جب جذبات پر اوس پڑ چکی ہے تو آپ یہ امید نہ رکھیے کہ وہ ولایتی کپڑے سے اجتناب کریں گے۔ آپ پر امن جدوجہد قائم کرنی چاہتے ہیں، لیکن امن کا تقاضا یہ تھا کہ آپ کے ہاں ان لوگوں کے جوش کے لیے کوئی گنجائش ہوتی جو اپنے مذہب و ملک کی آگ سے مشتعل ہو رہے ہیں، پھر جب آپ نے ان کے جوش، اور ان کی حرارت کو اپنے قابو سے نکال دیا ہے تو کیوں یہ توقع کی جاتی ہے کہ وہ اب بھی اسی راہ چلتے رہیں گے جس راہ آپ نے ان کو چلایا ہے، اور جب منزل بالکل سامنے تھی تو ایک اندھے کنوئیں میں گرا دیا۔

ہم نے جو کچھ کہا وہ امکانی باتیں نہیں ہیں، بلکہ وہ باتیں ہیں جو پیدا ہو چکی ہیں اور اگر یہی رنگ رہا تو اس سے زیادہ پیدا ہوں گی۔ علانیہ کہا جا رہا ہے کہ تحریک مردہ ہو گئی، حسبِ عادت بیٹھ گئے۔ کھدر جسموں سے اتر رہا ہے، لاکھوں کے آرڈر لنکا شائر جا چکے ہیں، اور امید نہیں کہ جمنالال جی کے علاوہ کوئی اور بزاز بھی سودیشی کے عہد پر قائم رہے۔ ہزاروں رضاکار، جو محض اس توقع پر جیل گئے تھے کہ مہاتما سے بعد ملک بڑھتا رہے گا، اب اس کو پیچھے ہٹتا دیکھ کر بددل ہو گئے ہیں اسی ہفتے کی بات ہے کہ فرید پور جیل سے ۱۶۰ رضاکاروں نے معافی مانگ کر رہائی

حاصل کی ہے۔ سینکڑوں قومی خادم جنہوں نے اپنا کاروبار تحریک پر تج دیا تھا، جو اپنے چین آرام کو سوراج پر فدا کر چکے تھے، اب سوچ رہے ہیں کہ کونسی راہِ عمل اختیار کریں۔

اس بارے میں ملک پر نا سمجھی کا الزام نہیں لگایا جا سکتا۔ وہ اس طرف خود نہیں گیا، بلکہ اسے زبردستی اس طرف دھکیلا گیا ہے۔ اسے جس راہ پر ڈالا گیا تھا، اور جو توقعات دلائی گئی تھیں، ان کی بنا پر وہ سمجھ رہا تھا کہ اس کا جہاز آزادی کے ساحل کے سامنے پہنچ چکا ہے۔ اور اس کے بعد اسے امید تھی کہ اس کے عزیز و محبوب قیدی جیل خانوں سے باہر آ جائیں گے، غیروں کی غلامی کا طوق اس کے گلے سے اتر جائے گا، اور اس کے فرزند انسانیت کے صحیح مفہوم کے مطابق آزاد انسان ہو جائیں گے۔ لیکن عین اس وقت جب وہ ان امیدوں سے لبریز تھے، جب وہ ان تمناؤں پر جی رہے تھے، دفعتہً جہاز کی واپسی کا حکم ملتا ہے اور لنگر اٹھا کر اسی جانب چلا دیا جاتا ہے جہاں سے وہ روانہ ہوا تھا۔ پس اس توقع شکن رجعت قہقری کا یہ لازمی نتیجہ ہے کہ کوئی مایوس ہو کر جہاز سے اتر جائے، اور کوئی تختۂ جہاز سے سمندر میں کود کر منزلِ مقصود تک پہنچنے کی متہورانہ کوشش کرے۔ اس کا الزام نہ مایوس ہو کر بیٹھ جانے والوں پر لگایا جا سکتا ہے، نہ بددل ہو کر سمندر میں کود پڑنے والوں پر، بلکہ اس کے ملزم جہاز کے چلانے والے ہیں۔ جنہوں نے منزلِ مقصود کے تمنائیوں کو وہاں تک پہنچ جانے کی قطعی و یقینی توقع

دلائی، اور پھر عین ساحل کے سامنے پہنچ کر امیدوں پہ پانی پھیر دیا اور جہاز کو واپسی کا حکم دے دیا۔

کہا جاتا تھا کہ مسافروں کے لیے جو قواعد مقرر کیے گئے ہیں انہوں نے ان کی پابندی نہیں کی۔ سوال یہ ہے کہ مسافروں میں سے اگر کسی ایک نے ان کی پابندی نہیں کی تو اس ایک کو جہاز سے نکال دیا جاتا، سارے جہاز کے مسافروں کو جنہوں نے سخت سے سخت اوقات میں بھی قواعد کی پابندی کی تھی، اس کی سزا دینا کونسا انصاف ہے؟ یہ منطق کہ ایک شخص کے قانون توڑ دینے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مسافروں میں ابھی جہاز کے قانون کی خلاف ورزی کا امکان باقی ہے، ایک لغو اور احمقانہ منطق ہے یعنی دوسرے لفظوں میں اس کے یہ معنی ہوتے کہ اگر ایک ہندوستانی چوری کرتا ہے، تو یقیناً اس بات کا امکان ہے کہ ہندوستان کا ہر باشندہ چوری کرے، لہٰذا سارے ہندوستانیوں کو اس کی سزا دینی چاہیے۔ اگر ایک اُستاد کے شاگردوں میں سے کوئی شاگرد فیل ہو جاتا ہے تو ضرور ہے کہ تمام شاگرد کامیاب نہ ہوں، لہٰذا اس کو سبق نہ پڑھانا چاہیے۔ اگر ایک حکومت میں کسی جگہ بدامنی ہوتی ہے تو اس کا امکان ہے کہ ساری حکومت میں بدامنی ہو، لہٰذا یا اس حکومت کو معطل ہو جانا چاہیے، یا تمام رعایا کو سزا دینی چاہیے۔ اگر اس امکان کے وہم میں ساری دنیا مبتلا ہو جائے تو نظام عالم درہم برہم ہو جائے۔ پس اگر یہ کوشش اس لیے ہے کہ تشدد اور بدامنی کا امکان قطعاً مٹا دیا جائے

تو یقیناً یہ فطرت سے ایک مضحکہ انگیز جنگ ہے، جس میں کامیابی کی توقع جنون اور دیوانگی ہے۔ امکان کا مٹانا مہاتما جی کے بس کا کام نہیں۔ اس کو ساری دنیا کی متحدہ قوت بھی نہیں مٹا سکتی۔

حقیقت یہ ہے کہ بار دولی ریزولیوشن کی بعینہٖ تصدیق کرنے میں آل انڈیا کانگریس کمیٹی نے سخت غلطی کی ہے۔ اگرچہ اس نے اپنے ریزولیوشن کے ایک حصے میں تسلی دینے کی بھی کوشش کی ہے، اور یہ بتلا دیا ہے کہ اس التوا کے معنی یہ نہیں ہیں کہ تحریک مردہ ہو گئی، بلکہ اس کے یہ معنی ہیں کہ ہم اپنی بنیادوں کو مضبوط کر رہے ہیں۔ لیکن یہ سب زبانی باتیں ہیں۔ یہ وہ الفاظ ہیں جن میں جان نہیں۔ کانگریس نے جو تجاویز پاس کی ہیں ان کا عملی نتیجہ تحریک کی موت ہے ہمیں یاد آتا ہے کہ لارڈ چیمس فرڈ نے کہا تھا کہ یہ تحریک خود اپنی موت کا باعث ہو گی اب دیکھتے ہیں کہ وہ جان توڑ رہی ہے، نبض ساقط ہونے کا وقت قریب آ رہا ہے" اور کانگریس عملاً لارڈ چیمس فرڈ کے قول کی تصدیق کر رہی ہے۔ اس نے خود اپنے لیے موت کو بلایا ہے۔

ہمیں معلوم ہے کہ ملک کے ممتاز رہنماؤں میں سے اکثر بار دولی ریزولیوشن کے مخالف ہیں۔ بنگال اور مہاراشٹرا پارٹیاں آخر وقت تک اختلاف کرتی رہیں۔ قید شدہ بزرگوں نے بھی اختلافی خطوط بھیجے، لیکن ملکی رائے کے اس زبردست اظہار کو صرف گاندھی جی کی شخصیت پر نثار کر دیا گیا، اور ریزولیوشن کثرت آراء سے

پاس کر دیا گیا۔ شخصیت سے اتنا متاثر ہونے کے معنی یہ ہیں کہ ہم آزادی کی جدوجہد میں بھی غلام ہیں، اور ایک استبداد کی لعنت کو مٹا کر دوسرے استبداد کی لعنت کو اپنے گلے میں ڈال رہے ہیں۔ کانگریس کمیٹی کے جن ارکان نے محض مہاتما جی کی خاطر ان کی موافقت میں رائے دی، انہوں نے ملک کی نمائندگی نہیں کی اور ان لوگوں کے ساتھ، جنہوں نے ان کو اپنا نمائندہ منتخب کیا تھا، دھوکا اور غدر کیا ہے۔ غالباً خود مہاتما بھی اس کو پسند نہیں کریں گے کہ کوئی شخص اظہارِ حق صرف اس لیے نہ کرے کہ مہاتما اسے حق نہیں سمجھتے۔

(یکم مارچ ۱۹۲۳ء)

## ملک پر کانگریس کے فیصلے کے بُرے اثرات

کانگریس کمیٹی کی مجلس عاملہ کی تجاویز میں جو نقائص ہیں، ان سے ہم اربابِ حل و عقد کو متنبہ کرنا چاہتے ہیں، تاکہ وہ آل انڈیا کانگریس کمیٹی کے جلسے میں ان پر غور کریں، اور ان کو دور کرنے کی کوشش کریں۔

کوئی شک نہیں کہ ایک جرنیل کو جب وہ غنیم کے ملک میں بڑھا چلا جا رہا ہو، اپنی کسی کمزوری سے آگاہ ہونے پر پسپا ہونا چاہیے، مگر فتح کی آرزومند اور جذبات سے لبریز فوج کو دفعتہً پسپائی کا حکم دے دینا درحقیقت شکستوں کو اپنے اوپر آپ دعوت دینا ہے۔ ہماری فوج عوام سے مرکب ہے، اور

ظاہر ہے کہ عوام ان ذمے داریوں کو نہیں سمجھ سکتے جو ان کے رہنما پر عائد ہوتی ہیں۔ اور نہ ان نزاکتوں کو محسوس کر سکتے ہیں جن سے ایک تحریک چلانے والے کو واسطہ پڑتا ہے۔ ایسی حالت میں، خواہ پسپائی کتنی ہی ضروری ہو، لیکن اس نفسیاتی اثر کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے جو اس سے فوج پر پڑے گا۔

عام لوگوں پر، بلکہ چند خاص لوگوں کو چھوڑ کر، تمام ملک پر اس پسپائی کا یہ اثر پڑا ہے کہ ہر شخص مایوس ہے۔ نہایت تعلیم یافتہ اور سمجھ دار حضرات بھی اس کو شکست سے تعبیر کرتے ہیں۔ کام کرنے والوں کے دل ٹوٹ گئے ہیں، اور سرگرم قومی خادموں کی ہمتیں پست ہو گئی ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ مایوسی اور عام ناراضی ایسی چیز نہیں ہے جس کو نظر انداز کر دیا جائے۔ ہم کو اس کا لحاظ کرنا پڑے گا، ورنہ یقیناً ہمارا شیرازہ بکھر جائے گا، اور ہم خواہ کتنے ہی ہوشمندانہ فیصلے کریں، مگر ان کی تعمیل کرنے والے ہاتھ ہم سے کٹ جائیں گے، پس اس طرف سے آنکھیں بند نہیں کر لینی چاہئیں۔

اس عام بددلی کے نتائج نہایت خطرناک ہیں۔ سب سے پہلا نتیجہ تو یہ ہوگا کہ جو قبیلے کارکن جماعت تک ترک موالات کی پُرامن تحریک میں صرف اس وجہ سے شریک تھے کہ ان کو اس کے ذریعے جلد سے جلد اپنا مقصود حاصل ہونے، اور اپنی مساعی کا نتیجہ برآمد ہو جانے کی امیدیں تھیں۔ لیکن اب کانگریس کی رفتار کو سست دیکھ کر اور یہ سمجھ کر کہ اس سے تو پچاس برس میں بھی نزرب مقصود

تک پہنچنا مشکل ہے اس سے علیحدہ ہو جائیں گے۔ اس وقت وہ خالی نہ بیٹھیں گے، کچھ نہ کچھ کریں گے، اور جو کچھ کریں گے اس کے متعلق یہ امید کرنا کہ وہ پُرامن ہوگا، سخت حماقت ہے۔ نوجوانوں کا ایک بڑا گروہ ادھر سے مایوس ہو کر تشدد پر اُتر آئے گا، اور ایک شدید بدامنی برپا کر دے گا۔ یعنی جو کام اس وقت امن قائم رکھنے کے لیے کیا جا رہا ہے وہی اس کو توڑنے، اور اب سے زیادہ توڑنے کا باعث ہوگا۔

دوسرا نتیجہ یہ ہوگا کہ سودیشی تحریک بڑی حد تک سرد پڑ جائے گی۔ جتنے لوگ اب گاڑھا پہنتے ہیں، اور جتنے گھروں میں اس وقت چرخا چل رہا ہے، ان میں سے اکثر ایسے ہیں جنہوں نے کھادی اور چرخے کی خوبیوں کو سمجھ کر نہیں بلکہ جذبات سے متاثر ہو کر اختیار کیا ہے۔ جب یہ جوش ٹھنڈا پڑ جائے گا تو وہ گاڑھا پہننا اور چرخا چلانا چھوڑ دیں گے۔ اسی کے ساتھ یہ بھی ہوگا کہ جن سوداگروں نے بدیشی کپڑا نہ منگانے کا عہد کر لیا تھا، پھر اس کی تجارت شروع کر دیں گے۔ وہ گذشتہ چند مہینوں میں شدید نقصانات اٹھا چکے ہیں، اور اب جب کہ سوراج ایک غیر محدود اور غیر معین زمانے کے لیے ملتوی ہو گیا ہے، ان سے یہ امید رکھنا کہ برابر نقصان برداشت کریں گے، سادہ لوحی ہے۔

یہاں اس عام مایوسی کے نتائج بالتفصیل بیان کرنے کا موقع نہیں، لیکن اتنا سمجھ لینا چاہیے کہ عوام اور کارکنوں کی مایوسی کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ہم ملک کو جتنا آگے بڑھا دیکھ چکے ہیں، وہ اس سے بہت زیادہ پیچھے ہٹ جائے گا، اور اس حالت

میں تعمیری کام کرنے کا بھی موقع نہیں رہے گا۔ آپ عوام کو ایک ہنگامہ جنگ میں مبتلا کر چکے ہیں، اور ان کو شور و غوغا، اور ہجوم و اقدام کا مزہ پڑ چکا ہے۔ پھر یہ کیسی غلطی ہے کہ آپ دفعتہً ان کو اس میدان سے ہٹا کر ایک خاموش اور ٹھوس فضا میں لے جانا چاہتے ہیں۔ کیا نفسیات اجتماعی کی اس سے زیادہ کوئی افسوسناک غلطی ہو سکتی ہے؟ — یا تعمیری کی ہوتی اور ملک کو ہنگامے میں نہ ڈالا ہوتا، آپ جو کچھ کر چکے ہیں اس کو جاری رکھتے ہوئے، اقدام و تخریب کے پہلو بہ پہلو تعمیری کام سرگرمی سے جاری کیجیے، اور ملک کو ایسی فضا میں نہ لے جائیے جہاں اس کی آنکھوں پر اندھیرا چھا جائے اور اس کا دل، مایوسیوں سے لبریز ہو جائے لیکن اگر ایسا نہ کیا گیا تو یہ فطرت سے جنگ ہوگی، جس میں آج تک کوئی کامیاب ہوا ہے، نہ آئندہ ہوگا۔

اس وقت جو مایوسی ملک پر طاری ہے وہ تعمیری کاموں سے دور نہیں ہو سکتی۔ دلائل کی وہ پوری قوت، جو آغاز تخلیق سے اب تک انسانوں کو دی گئی ہے اگر وہ کسی ایک زبان میں جمع ہو جائے، اور وہ عوام کو سمجھانے کی کوشش کرے تب بھی ان کی مایوسیاں دور نہیں ہو سکتیں، اس لیے رہنمایان ملک کا فرض ہے کہ وہ ملک کے عام جذبات کی رعایت کے ساتھ اپنی کمزوریوں کو رفع کرنے اور تازہ قوت حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ پسپا ہونے سے بہتر یہ ہے کہ جس تیز قدمی سے آگے بڑھ رہے تھے، اس میں ذرا آہستگی پیدا کریں، اور جو تمام قوتیں تخریب اور اقدام میں لگی ہوئی تھیں ان میں تقسیم عمل کر کے کچھ اقدام کی طرف، کچھ تخریب کی طرف اور

ایک بڑا حصّہ تعمیر میں لگا دیا جائے۔

امید ہے کہ اربابِ حل و عقد اس مشورہ پر غور کریں گے۔

## ہمیں اپنی پالیسی نہیں بدلنی چاہیئے

ترک موالات حکومت کی موجودہ پالیسی سے کامل مایوسی کا نتیجہ تھا۔ ایک شخص جب کسی حکومت سے علیحدگی اختیار کرتا ہے تو گویا وہ اس بات کا اعلان کرتا ہے کہ وہ اس کے انصاف اور قانون سے مایوس ہو گیا ہے۔ اور اس لیے وہ اس سے موالات نہیں کرنا چاہتا۔ پھر جو لوگ موالات کے حامی ہیں، جو ادنیٰ ادنیٰ ناکامیوں پر ترک موالات سے بدعقیدہ ہو جاتے ہیں، انہیں واقعات پر ٹھنڈے دل سے غور کرنا چاہیے، اور مستقل مزاجی سے ایک راہ اختیار کر لینی چاہیے۔ تلون اور ڈگمگاہٹ کسی راہ میں بھی ہو مذموم ہے۔

پے در پے تجربوں سے ہمیں اس بات کا یقین ہو گیا ہے کہ موجودہ حکومت سے ہندوستان کو کسی فائدے کی امید نہیں ہو سکتی۔ ایک طرف حکومت ایسے لوگوں کے ہاتھ میں ہے جو ہندوستان کے ساتھ انصاف نہیں کرنا چاہتے، دوسری طرف سرے سے اس کا نظام ہی ایسی بنیادوں پر مبنی ہے جس میں رہ کر کوئی شخص ملک کی سچی خدمت نہیں کر سکتا۔

وہ نظام جس پر یہ حکومت ہندوستان میں قائم ہے، لوٹ مار، نوچ کھسوٹ

ظلم و زیادتی، اور ملک کی متفقہ مرضی کے خلاف ملک پر حکمران ہے۔ پھر کیا ایسے نظام سے کسی فائدے کی توقع، زہر کھا کر زندہ رہنے کی توقع سے کچھ کم احمقانہ ہے؟ ـــ ظاہر ہے کہ لوٹ مار، نوچ کھسوٹ، ظلم و ناانصافی ایک برائی ہے جس کو مٹانا ہر انسان کا پہلا انسانی فرض ہے۔ لیکن اگر ہم کسی وجہ سے اس برائی کے نظام کو مٹانے سے قاصر ہیں، تو کیا ہمیں اس سے علیحدگی بھی اختیار نہیں کرنا چاہیے؟ برائی کو برائی سمجھتے ہوئے نہ مٹانا، اور اس کے ساتھ محض اغراض و خواہشات کے لیے موالات کرنا، شیطانی عمل ہے۔ پس جو لوگ اس شیطانی نظام کا آلۂ کار بنتے ہیں وہ پاپی ہیں، گناہ گار ہیں۔ اور نہ صرف اپنی مادرِ وطن سے بغاوت کرتے ہیں، نہ صرف اپنے بھائیوں کا گلا کاٹنے کی ذلیل زندگی کرتے ہیں، بلکہ وہ انسانیت کے لیے ایک ننگا داغ ہیں۔ ان کا وجود ایک لعنت ہے، اور وہ مذہب و قانون دونوں کے شدید ترین مجرم ہیں۔

## مسلمانوں کی راہِ عمل اور علماءِ کرام کا فرض

کانگریس کمیٹی کے فیصلے پر اگرچہ بہت کچھ بحث کی جاسکتی ہے، لیکن اب یہ بالکل بے سود ہے۔ آخری فیصلہ ہو چکا، اور جب تک کوئی دوسرا جلسہ ہو کر فیصلہ نہ کیا جائے یہ فیصلہ نافذ رہے گا۔

اب ملک کے لیے دو راہیں ہیں: ایک یہ کہ اپنے جذبات و حسیات کے

مطابق کانگریس کے فیصلے کو نہ مانے، اور جس طرف قدم بڑھ رہے تھے اس طرف تیزی کے ساتھ بڑھتے رہیں۔ دوسری یہ کہ کانگریس کے فیصلے پر عمل کیا جائے، اور ایک لمحے کے لیے بھی اپنے دل میں اس کی خلاف ورزی کا خیال نہ لایا جائے پہلی راہ اختیار کرنے کا نتیجہ ہمارے مقصد کے خلاف ہے۔ وہ افتراق اور پھوٹ کی راہ ہے اس میں ملک کی قوتیں منتشر ہو جائیں گی، شیرازہ بکھر جائے گا، اور بدامنی، تباہی، طوائف الملوکی کی نحوست چھا جائے گی۔ دوسری راہ گو جذبات کے خلاف ہے اور اگرچہ اس کی ترکیب آرزوؤں کے خون، اور ترجیحات کی پامالی سے ہوتی ہے تاہم وہ جماعت اور یکجہتی کی راہ ہے۔ ہمیں ان دونوں میں سے ایک راہ منتخب کر لینی چاہیے۔ اس کے لیے کسی سوچ اور کاوش کی ضرورت نہیں ہے۔ جماعت بہرحال فرقہ بندی سے بہتر ہے۔ ایکا بہر صورت پھوٹ کے مقابلے میں برتری رکھتا ہے، اور یکجائی کو ہر حیثیت سے علیحدگی پر ترجیح ہے۔

لیکن اس ملک میں ایک قوم مسلمان نام بھی بستی ہے جس نے اس تحریک کو مذہبی حیثیت سے اختیار کیا تھا، اور اسی کی خاطر اس نے مصائب برداشت کیے۔ موجودہ حالات میں اس کی پوزیشن بہت نازک ہے۔ وہ نہ آگے بڑھ سکتی ہے کہ آگے بڑھنا تباہی کی طرف پیش قدمی کرنا ہے۔ نہ پیچھے ہٹ سکتی ہے کہ وہ ملکی اغراض کے لیے اس میدان میں نہیں آئی تھی بلکہ اس کی جنگ کا مقصد متاعِ دین و ایمان کو بچانا تھا، جو اب تک اسی طرح خطرے میں ہے۔ اور تنہا اس نقطہ پر

لمحہ کی بھی نہیں رہ سکتی۔ یہ وقت مسلمانوں کے لیے نہایت تکلیف دہ اور پریشان کن ہے۔

جمعیت العلماء کو اس طرف جلدی توجہ کرنی چاہیے اور ایسی راہ بتلانی چاہیے جس میں نہ تو وہ آزادی کی جدوجہد میں ملک کی اور قوموں سے علیحدہ ہوں، اور نہ خلافت اسلامی اور مقامات مقدسہ کے مطالبے سے عملاً دست بردار ہوں۔ یہ مہلک غلطی ہوگی اگر ہم آزادی کے نام پر اپنی انفرادیت کو قربان کردیں۔ خود جمعیت العلماء کا وجود ہماری انفرادیت کا کھلا نشان ہے، اور یہ بات اسی نوبت پر صاف اور واضح ہو جانی چاہیے کہ ہم اول و آخر مسلمان ہیں اور اپنی اسی حیثیت کے استقرار کے ساتھ ہم آزادی کی جدوجہد میں حصہ لیں گے — اول و آخر ہندوستانی، یا اول ہندوستانی اور پھر سب کچھ، اس قسم کے نظریے ہمارے لیے قطعاً ناقابل قبول ہیں۔

## ہمیں ترکوں سے کیوں محبت ہے؟

صلیب کے مقابلے میں اسلام کے لیے کون سینہ سپر ہوتا؟ — اگر جان باز ترک نہ ہوتے تو افریقہ سے اسلام مٹ چکا ہوتا، بلقان میں صدائے تکبیر کبھی کی بند ہو چکی ہوتی، شام، عراق میں ناقوسِ کلیسا گونجتا، اور دنیا پر مسیحی صلیب چھا جاتی۔ مسلمانوں کو مسلمان رہ کر جنگلوں میں بھی پناہ نہ ملتی۔ ترک نہ ہوتے، ان کی خارا شگاف تلواریں نہ ہوتیں، تو روس و انگلستان کی حکومتیں مسلمانوں کو زندہ درگور کر دیتیں۔

ایران کی کمزوری و عیش پرستی نے مشہد مقدس پر وہ قیامت ڈھائی کہ آج تک اس کی دیواریں اس پر نوحہ کررہی ہیں لیکن ترک اگرچہ کمزور تھے، مصیبتوں میں مبتلا تھے، دشمن جونک بنے ان کا خون چوس رہے تھے، تاہم وہ ہمیشہ میدان جنگ کے لیے تیار رہے، اور ساری دنیا میں ایک وہی تھے جو اسلام کی خدمت و حفاظت کے لیے سینہ سپر و شمشیر بکف تھے۔ جسد اسلامی کو ان ہی نے نرغۂ اعداء سے بچایا، اور ان ہی کی تلواروں کی چھاؤں نے جزیرۂ عرب کو مسلمانوں کے لیے پُرامن مسکن بنائے رکھا۔ کیا یہ واقعات ایسے نہیں ہیں کہ ہم ترکوں سے محبت کریں؟ ترکوں سے ہماری محبت اخوتِ اسلامی سے زیادہ ان کی ان خدمتوں اور ان جاں سپاریوں کی وجہ سے ہے۔ سات سو برس سے وہی اسلام کے خادم ہیں، وہی خالد و ابو عبیدہ کے فرزند ہیں، وہی مردانہ وار اپنی جانیں قربان کررہے ہیں، ان ہی نے نصرانی یورشوں کا تنہا مقابلہ کیا ہے، اور یورپ و ایشیا میں ان ہی کی تلوار نے اسلام کو عیسائیت کے پنجۂ استبداد میں دم توڑنے سے بچایا ہے۔

## ظالم کون ہے؟ — ترک یا یونانی؟

یورپ کے رہنمان سیاسی ترکوں کے جتنے مظالم بیان کرتے ہیں وہ سب جھوٹ ہیں۔ ہم لوگوں کو اس فریب میں نہیں آنا چاہیے۔ یہ دراصل ایک سازش ہے جس کا مقصد ترکوں کے دوستوں کو چپ کرنا، اور عیسائیوں کو ان کی مخالفت

پر ابھارنا ہے۔ اس کے مقابلے میں یونانیوں کے مظالم بالکل یقینی اور واقعی ہیں۔ وزیر اعظم انگلستان ہمیں بتائیں کہ موریا کے تین لاکھ مسلمان کہاں گئے؟ تھسلی کے دو لاکھ مسلمانوں میں اب کتنے زندہ ہیں؟ کریٹ کی ستر ہزار مسلمان آبادی کہاں چلی گئی؟ اور مقدونیہ کے دس لاکھ مسلمان کن قبرستانوں میں دفن ہو گئے؟ — موریا، تھسلی اور اپیائرس پانچ سو برس ترکوں کے قبضے میں رہے ہیں، ان کے چپے چپے پر اسلام کے آثار قائم تھے، اور ان کی آبادیوں میں غیر مذاہب کے افراد بھی اسی طرح بستے تھے جس طرح خود مسلمان لیکن ابھی ان صوبوں کو مسلمانوں کے قبضے سے نکلے ایک صدی بھی پوری نہیں ہوئی کہ اب وہاں نہ مسلمان باقی ہیں، نہ ان کی یادگاریں۔ کریٹ تین سو برس مسلمانوں کا مسکن رہا، اور ۱۸۹۸ء میں یونان کے حوالے کیا گیا، مگر اب اس کی ستر ہزار مسلمان آبادی میں سے صرف پندرہ ہزار باقی ہے۔ مقدونیہ سات سو برس سے مسلمانوں کا وطن تھا۔ اور وہاں مسلمانوں کی ساٹھ فیصدی آبادی تھی لیکن اسلامی حکومت سے نکلنے کے بعد آٹھ برس کے اندر ہی اس کے دس لاکھ مسلمان پانچ لاکھ سے بھی کم رہ گئے — یونان کے مظالم کے یہ زندہ ثبوت ہیں، جنہیں تعصب کے کسی پردے میں نہیں چھپایا جا سکتا، خواہ یونان چھپائے، یا اس کے مشفق مکرم مسٹر لائڈ جارج:

جو چپ رہے گی زبان خنجر، لہو پکارے گا آستیں کا!

---

# ممالکِ اسلامیہ کا مستقبل اور برطانیہ عظمیٰ

اس ہفتے ممالکِ اسلامیہ سے جس قسم کی وحشت ناک خبریں آئی ہیں، انہوں نے ان کے مستقبل کو پہلے سے بہت زیادہ نازک بنا دیا ہے۔ اگرچہ اسلامبول پر انگریزی قبضے نے ہمارے دلوں کو رنج و اندوہ سے بھر دیا تھا لیکن اناطولیہ میں نائب خلیفہ کے قیام، قومی جدوجہد، تھریس میں جعفر طیار کی حرکت، اور بلغاریا کی متحدہ قوت فاجعیہ کا اثر، روسی ترکستان میں مسلمان آبادیوں کا ہیجان، اور شام میں موتمر سوری کا جمہوری حکومت کو تاسیس کرنا، یہ سب ایسی باتیں تھیں جنہوں نے ہمارے سامنے امید کی ایک جھلک پیدا کر دی تھی لیکن اس ہفتے نے جو خبریں سنائی ہیں ان سے امیدوں کی جھلک پھر ناامیدیوں کی تاریکی بن جاتی ہے ـــ آدرنہ پر یونان کا قبضہ، جعفر طیار کی گرفتاری، درۂ دانیال پر دشمنانِ اسلام کا تسلط، سلیشیا میں ترکوں کی شکست، دمشق پر فرانس کا استیلاء، اور شام سے امیر فیصل کا فرار، ایسی خبریں ہیں جن سے ایک مسلمان یکسر پریشان و سراسیمہ ہو جاتا ہے۔ آدرنہ کے مفتی صاحب فرشتہ بن کر بھی یہ یقین دلائیں کہ جامع سلیم اب تک مسجد ہی ہے، تو ہمیں یقین نہیں آئے گا، بلکہ ہم یہی سمجھیں گے کہ نہ سلانیک میں کسی مسجد کا نشان باقی ہے، نہ سمرنا میں کسی مسلمان کا گھر سلامت ہے ـــ رپوٹر ہمیں اطمینان دلانا چاہتا ہے کہ شام میں فرانس کے قبضے سے کامل صبر و سکون طاری ہے، لیکن ہم کیسے مطمئن ہو سکتے ہیں جب کہ اسی کے

ساتھ ہمارے کانوں میں شامیوں کی یہ آوازیں بھی آرہی ہیں: "یا آزادی یا موت"۔
رپورٹر کہتا ہے کہ شام اور عراق میں پُرامن فضا پیدا ہوگئی ہے، کوئی شور و ہنگامہ نہیں، نئی حکومتیں دلجوئی کر رہی ہیں، مگر ہم ان باتوں کو کیونکر مانیں جب کہ موریا کا یونانی قتل عام ہمیں یاد ہے، جب کہ کریٹ کے مقتول مسلمانوں کی مصیبت ہمیں یاد ہے، جب کہ سمرنا پر یونانی مظالم ہمیں یاد ہیں، اور جب کہ ہم حریت و جمہوریت کے علمبردار فرانس کے ان مظالم کو بھی نہیں بھولے ہیں جو اس نے تونس اور الجزائر میں کیے تھے — پھر جب یہ واقعات ہمیں یاد ہیں، اور ان کی یاد میں اب تک ہمارا دل خون ہے، تو کیا ہمیں یقین دلانے والے یہ امید کر سکتے ہیں کہ ہم مطلق اب شام کے مسلمانوں کی طرف سے مطمئن ہو جائیں گے؟ —

لیکن، عزیزو! جانتے ہو کہ یہ سب کچھ کیوں ہے؟ — یہ نتیجہ ہے صرف برطانیہ کی دشمنِ اسلام سیاست، اور اس کے دیرینہ طرزِ عمل کا — آج سے نہیں، کامل ایک صدی سے مسلمانوں اور ان کے ملکوں کے ساتھ اس کا رویہ ایسا رہا ہے، جس کو دیکھتے ہوئے اب ہمارے دل میں اس کی نسبت کسی قسم کی خوش فہمی باقی نہیں رہ سکتی، اور اگر رہ سکتی ہے تو صرف اس صورت میں جب ہم اللہ اور اس کے رسول سے باغی ہو جائیں — ہاں! وہ برطانیہ ہی تھا جس نے یونان کی ہمت افزائی کر کے اسے کریٹ اور موریا میں مسلمانوں کے قتلِ عام پر اکسایا، وہ برطانیہ ہی تھا جس نے بلغاریا سے مل کر اسے مشرقی رومیلیا کو دبا لینے پر جری کیا۔

وہ برطانیہ ہی تھا جس نے مصر و قبرص پر قبضہ کر کے فرانس کو تونس اور الجزائر لے لینے پر مجبور کیا، وہ برطانیہ ہی تھا جس نے اٹلی کو اپنی پالیسی سے طرابلس کے احتلال پر دلیر کیا، وہ برطانیہ ہی تھا جس نے روس سے سازش کر کے ایران کی حریت و قومیت کو روندا، اور پھر آج بھی برطانیہ اور صرف برطانیہ ہی ہے جس نے اسلام کی پامالی پر کمر باندھ رکھی ہے، جو یونان کا حامی ہے، رومانیا کا دوست ہے جو فرانس کو ورغلاتا ہے، اور اٹلی کی پیٹھ ٹھونکتا ہے۔ ایک طرف اسے دولت عثمانیہ پر یونان کو پورے امتیازات دیئے جانے اور سیلیشیا کو چک میں اس کی مطلق العنانی پر اصرار ہے، اور دوسری طرف قسطنطنیہ پر قابض ہے۔ عرب لینڈ کو اپنی غلامی کی زنجیروں میں جکڑ رہا ہے، عراق، موصل اور فلسطین پر اپنی حکومت قائم کرنا چاہتا ہے، اور فرانس کو شام میں فوجی کارروائیاں کرنے پر مجبور کر رہا ہے۔

امیر فیصل اور اس کے غدار باپ سے ہم کتنے ہی بدظن ہوں، لیکن ان کا مسئلہ ایک داخلی مسئلہ ہے، اور بہر صورت ہم ان پر بھی غیروں کی دست درازی کو پسند نہیں کر سکتے۔ شام میں فرانس کی پیش قدمی، دمشق کا سقوط، حلب و حماۃ ریلوے پر فرانسیسی تسلط ہمارے لیے حد درجہ تکلیف دہ ہے — مگر ہمیں فرانس سے شکایت نہیں، اس کی ذمہ دار ہماری حکومت برطانیہ ہے — یورپ میں دول کی قوتوں کے توازن، اور فتح میں برابر کے حصے کا سوال، بہت اہم

سوال ہے۔ برطانیہ نے عثمانی ممالک میں عراق و فلسطین پر قبضہ کر لیا ہے۔ موصل کے معاملے میں فرانس کو دھوکہ دے کر دولت کی اس کنجی کو بھی لے لیا ہے۔ ایران پر بھی اپنی حمایت قائم کر دی ہے۔ اور قسطنطنیہ بھی ایک حد تک اسی کے قبضے میں ہے۔ ان حالات میں فرانس شام کے قبضے پر مجبور ہے۔

پس جب صورت حال یہ ہے، جب مطلع گرد و غبار سے پاک ہے جب ممالک اسلامیہ کے مستقبل کا مسئلہ صاف ہے، اور یہ حقیقت آفتاب کی طرح روشن ہے کہ برطانیہ ہی ان تمام باتوں کا ذمے دار ہے، تو اب زیادہ عرصے تک اسے مہلت دینا، اپنے ہاتھ سے اسلام کے مستقبل کو تاریک کرنے کی کوشش کرنا ہے۔ لہٰذا اب یہ ہماری عزت ملی ہی کا سوال نہیں بلکہ ہمارے پاک مذہب کی موت و حیات کا سوال ہے، اور ہمارا فرض ہے کہ اس حکومت سے کامل علیحدگی اختیار کریں۔ "آسمانی حکومت" کے وفادار ہو کر زمین کی تمام حکومتوں سے باغی ہو جائیں۔

## برطانیہ اور ترکی

فرانس کی طرح اٹلی بھی ترکی سے ایک علیحدہ معاہدہ کرنا چاہتی ہے۔ ایک اطالوی مدبر عمل نے ایک اتحاد کوچک کا خواب دیکھنا شروع کیا ہے۔ اسے ان دونوں سے مدد کی توقع نہیں رہی۔

یہ اتحاد کوچک کیا ہے؟ — وہ ریاستیں ہیں جو آسٹریا اور روس کے تباہ ہونے کے بعد قائم ہوئیں — مگر کیا یہ ریاستیں مشرق قریب کے مسائل طے کرنے میں برطانیہ کی مدد کر سکتی ہیں؟ — اس کا جواب لارڈ کرزن کا حریص دل نہیں دے سکتا۔ ان کی منطق ہمیشہ غلط، اور ان کے دلائل سراسر بے بنیاد ہوتے ہیں۔

ان ریاستوں میں بلغاریہ بھی شامل ہے۔ بلغاریہ سے یہ امید کرنا کہ وہ مشرقی تھریس یونان کو دلانے کی کوشش کرے گا، صریح حماقت ہے۔

رومانیا، جو اس اتحاد کا دوسرا رکن ہے، اس مسئلے میں کوئی دلچسپی نہیں رکھتا۔ خصوصاً بحر اسود میں ایک اور رقیب کی مداخلت اس کو ہرگز گوارا نہ ہوگی۔

اسی طرح یوگوسلاویا (سربیا) بھی یونان کی حمایت میں اپنا کوئی فائدہ نہیں دیکھتا۔ اسے کسی طرف اپنے حدود کی وسعت کا امکان نظر نہیں آتا۔ اس پر طرہ یہ کہ وہ یونان سے رقیبانہ مخالفت بھی رکھتا ہے۔

اتحاد کوچک کے یہی تین رکن ایسے ہیں جنہیں مشرق قریب کے مسئلے سے کچھ دلچسپی ہو سکتی تھی لیکن ان حالات میں انہیں مطلق دلچسپی نہیں ہے اور وہ کسی طرح اپنے تئیں برطانیہ کے ہاتھ میں نہیں دے سکتے۔

پھر سوال یہ ہے کہ برطانیہ کو آخر اتنی بے قراری کیوں ہے؟ — اور وہ فرانس و اٹلی سے جدا ہونے کے بعد ترکوں کا گلا گھونٹنے کو دوسروں کا ساتھ کیوں تلاش کر رہی ہے؟ — ترکوں کی سیاست نے برطانی سیاست کو ایسی خاش

شکست دی ہے کہ ہمیشہ یادگار رہے گی۔ ایک مفتوح و مغلوب، بے یار و مددگار، دست و پا بریدہ قوم کا برطانیہ جیسی زبردست قوت کو شکست دینا جو دولت، قوت، سیاسی چال بازی اور بری و بحری طاقت میں دنیا کی سب سے بڑی قوت ہے، ایک حیرت انگیز کارنامہ ہے۔ لارڈ کرزن اور مسٹر لائڈ جارج دنیا کے ہر دروازے کو کھٹکھٹا لیں، لیکن اب انہیں یونان کی حمایت اور ترکوں سے لڑنے کے لیے کہیں کوئی "اتحادی" نہ ملے گا۔ اور اگر بفرضِ محال کوئی آنکھوں کا اندھا مل گیا، تو وہ زیادہ عرصے تک برطانیہ سے اتحاد نہ رکھ سکے گا، اور جس طرح موجودہ اتحاد ٹوٹ گیا اسی طرح وہ اتحاد بھی ٹوٹ جائے گا۔

## ماتحت اقوام کے ساتھ ترکوں کا حسنِ سلوک

یونانیوں کے قتلِ عام پر برطانی پارلیمنٹ میں ایک شور مچا ہوا ہے۔ گو اس شور کا نام حق پرستی اور بنی نوعِ انسان کی ہمدردی بیان کیا جاتا ہے، مگر یہ غلط ہے۔ یہ شور بالکل مذہبی تعصب اور سیاسی دسیسہ کاری پر مبنی ہے۔ ورنہ اگر یہ حقیقتہً بنی نوعِ انسان کی ہمدردی اور ظلم و تعدی کے لیے ہوتا، تو یہ شور اس وقت بھی مچنا چاہیے تھا جب یونانیوں کے ہاتھوں ترک تباہ و برباد ہو رہے تھے، جب تھریس اور سمرنا کی آبادیوں میں ان پر قیامت ٹوٹ پڑی تھی، اور جب ان کے بچے ان کے سامنے قتل، اور ان کی عورتیں ان کی آنکھوں کے آگے بے حرمت

کی جا رہی تھیں۔ لیکن اس وقت سب چین سے بیٹھے رہے، سب پر موت نما سکوت چھایا رہا۔

اس بے معنی شور کے الزامی جواب بہت ہو سکتے ہیں، لیکن اس صحبت میں ہم تحقیقی جواب دیں گے، اور واقعات کے اٹل دلائل سے یہ ثابت کریں گے کہ ترکی قانون عیسائیوں کے ساتھ اتنی زیادہ رعایت کرتا ہے جتنی عظیم الشان دولت برطانیہ کے ماتحت مسلمانوں کے ساتھ نہیں کی جاتی۔ یہ ثابت ہونے کے بعد یہ بحث صاف ہو جائے گی کہ عیسائیوں پر ترکی مظالم کے افسانے محض بے بنیاد ہیں، اور یہ صرف یورپ کو ترکوں کے خلاف ابھارنے کے لیے گھڑے گئے ہیں۔

۱۴۱۹ء میں جب ہیناڈی شاہ ہنگری نے ترکوں کے خلاف عیسائی قوموں اور سلطنتوں کو متحد کرنا چاہا تو برانکووچ شاہ سرویا نے اس سے سوال کیا کہ اگر تم اپنے ارادے میں کامیاب ہو گئے تو ہمارے ساتھ کیا کرو گے؟ اس نے کہا کہ "میں تمام سرویوں کو رومن کیتھولک عقائد اختیار کرنے پر مجبور کروں گا۔"

برانکووچ نے بالکل یہی سوال سلطان محمد (اول) سے کیا۔ سلطان نے جواب دیا:

"اگر میں سرویا میں کوئی مسجد بناؤں گا تو اس کے ساتھ ایک گرجا بھی تعمیر کروں گا اور اس بات کا اعلان کر دوں گا کہ میری حکومت میں ہر شخص کو اس کی آزادی ہے کہ جو مذہب چاہے اختیار کرے۔"

سلطان محمد ثانی نے جب قسطنطنیہ فتح کیا تو اس نے سب سے پہلے یونانیوں کے نام یہ فرمان جاری کیا کہ

"تم جس طرح قیاصرہ کے زمانے میں آزاد تھے اسی طرح اب بھی آزاد ہو گے تمہارے مذہب میں کوئی مداخلت نہیں کی جائے گی"

اس نے نہایت فراخ حوصلگی سے انہیں اپنا مذہبی سردار بھی منتخب کرنے کی اجازت دی۔ انہوں نے جارج اسکولاریوس کو اپنا سردار منتخب کیا۔ جارج جب پہلی دفعہ دربار سلطانی میں گیا تو سلطان نے تخت سے اتر کر دس قدم آگے بڑھ کے اس کا استقبال کیا، اور تخت پر اپنے برابر جگہ دی؛ حالانکہ سلاطین کسی کے استقبال کو کھڑے نہیں ہوتے۔

۱۸ فروری ۱۸۵۶ء کو سلطان عبدالحمید خاں کی طرف سے عیسائیوں کے لیے یہ فرمان جاری کیا گیا کہ

"فرمان گل خانہ میں ہم نے اپنی غیر مسلم رعایا کے لیے جو وعدے کیے تھے، ان کی پابندی کی جائے، اور ہمارے اسلاف نے ان کو جو رعایات عطا کی تھیں، ان کو ایک نظام و قانون کے ماتحت منظم کر دیا جائے"

فرمان گل خانہ کا خلاصہ یہ ہے:۔

تمام غیر مسلم قومیں اپنے اندرونی انتظامات اپنے بطرالقیوں کے ذریعہ کرنے میں آزاد ہیں، اور ان کی سول کونسل کو پورا اختیار ہے کہ اپنے

معاملات میں جو چاہے کرے۔

کیا یورپ کے یہ بلند بانگ سیاسی عمائد و اکابر اپنی پوری تاریخ میں ایک واقعہ بھی ایسا پیش کر سکتے ہیں، جس میں انہوں نے اپنی غیر عیسائی محکوم اقوام کے ساتھ ایسا شریفانہ برتاؤ کیا ہو؟

یہ واقعات محمد فرید بک کی تاریخ دولت عثمانیہ سے ماخوذ تھے۔ کہا جائیگا کہ یہ یک طرفہ داستان ہے لیکن اب جادو سر پہ چڑھ کے بولتا ہے۔ مسٹر اوبی سنی جدید ٹرکی کا مصنف لکھتا ہے:۔

"ترک نہ مذہبی مظالم سے واقف ہیں، نہ ان کے ہاں عہد متوسطی کی خونخوار پاپائیت کا کوئی نمونہ ہے۔ ان کا ملک آج سے نہیں صدیوں سے بے گناہ مجرموں کے لیے پرامن مسکن ہے۔ تاریخ کو دیکھو! پندرہویں صدی میں ہزاروں یہودی اسپین و پرتگال سے جلاوطن کیے گئے، لیکن انہیں ترکوں کی سلطنت کے سوا کہیں جگہ نہ ملی۔ اس وقت کے نکلے ہوئے وہ یہودی آج تک دولت عثمانیہ کے ماتحت امن و سکون کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اس کے مقابلے میں، اور اس بیسویں صدی کے روشن زمانے میں، ہم دیکھتے ہیں کہ انگلستان میں ایسٹر کے دن کوئی یہودی اپنے گھر کی کھڑکی سے سر نکالنے کی بھی جرأت نہیں کر سکتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ عیسائی ممالک سے مقابلہ کر کے دیکھو! خود عیسائی مذہب کی ایک شاخ کیتھولک کو پیرس

سے زیادہ قسطنطنیہ میں آزادی حاصل ہے۔ ترکی کا کوئی قانون مذہبی رسوم برسرعام ادا کرنے سے نہیں روکتا، اور نہ کسی مذہب کو اس کے عبادت خانے میں قید کرتا ہے۔"

"ٹرکی اور تنظیمات" کا مصنف، ٹرکی میں مذہبی آزادی کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

"اس کے مقابلے میں دیکھو کہ تہذیب جدید کے مرکز میں مذہبی آزادی کا کیا حال ہے؟ — اسپین میں اب تک کیتھولک فرقے کو اپنی مذہبی رسوم ادا کرنے سے روکا جاتا ہے۔ ابھی کچھ زمانہ گزرا کہ ٹسکی اور نیپلز میں حکومت کے ذمہ دار افسروں کے سامنے لوگوں کو زبردستی پروٹسٹنٹ بنایا جاتا تھا۔ حال کا واقعہ ہے کہ سوڈن میں ایک لوتھرین کو کیتھولک ہو جانے پر جلاوطنی اور جائداد کی ضبطی کی سزا دی گئی۔ یونانی قانون تبدیل مذہب کو روکتا ہے۔ پرلینڈ میں گریک چرچ کے خلاف جیسے سخت احکام جاری ہوتے تھے، وہ سب کو یاد ہونگے۔ خود انگلستان میں پوپ کی سرداری کا اعتراف اور پارلیمنٹ میں یہودیوں کا انتخاب جاری ہوتے کتنا عرصہ گزرا۔"

ایک کیتھولک عالم، مسٹر جوزف ڈیٹائس، لکھتا ہے:۔

"ترکی سپاہی ہمارے مذہبی جلوسوں کے ساتھ اعزازی دستے کی

حیثیت سے نکلتے ہیں۔ ہمارے پادریوں کی عزت کرتے ہیں اور اصطباغ کی رسم میں اپنے ہتھیار پیش کرتے ہیں۔ یہ ہیں ان لوگوں کے حسن اخلاق کے مظاہر جو دنیا میں وحشی اور متعصب مشہور ہیں۔"

پرنس ٹاؤن امریکہ کی یونیورسٹی کے معلم قانون بین الاقوام (مسٹر فلپ مارشل براؤن) لکھتے ہیں:۔

"ترکی قانون غیر مسلموں کو اپنے بطریق کے ماتحت، اپنے اندرونی انتظام خود کرنے کے لیے تمام امکانی آزادیاں اور قوتیں عطا کرتا ہے بطریق عثمانی افسروں کی جگہ اپنی قوم کے افسر، یا دوسرے الفاظ میں بااختیار دنیا ہوتے ہیں۔ یہ بات یقیناً قابل قدر ہے کہ ترک باوجود فاتح ہونے کے نہایت فیاضی اور فراخ دلی سے مفتوحوں کو ان کے حقوق عطا کرتے ہیں، اور ان کو اپنے رسم و رواج اور اپنے مذہبی قانون کے مطابق خود اپنا اندرونی انتظام کرنے کے لیے آزاد چھوڑ دیتے ہیں۔"

ترکوں کے جانی دشمن، ایم پالی ٹس نے، جو ۱۹۱۹ء میں یونان کا وزیر خارجہ اور صلح کانفرنس میں یونان کا نمائندہ تھا، ۱۸۹۷ء کے ریویو پالٹیک انٹرنیشنل میں لکھا تھا:۔

"کسی سلطنت کے ماتحت یونانیوں کے مفاد و مصالح اس قدر محفوظ نہیں رہ سکتے جس قدر ترکی حکومت میں ہیں۔"

۱۸۵۶ء کے عہد نامہ پیرس کے مباد یات طے کرنے کے لیے جو کمیشن قسطنطنیہ بھیجا گیا تھا، اس نے دوران مباحثہ یہ بات تسلیم کی کہ:۔

"ترکی میں رعایا کو جو حقوق و مراعات حاصل ہیں، وہ اس قدر غیر معمولی ہیں کہ کوئی خود مختار حکومت بمشکل ان کو گوارا کر سکتی ہے"

۱۷۷۲ء میں پولینڈ کی پہلی تقسیم کے بعد پولوں کی ایک جماعت نے روس کی سیادت قبول کرنے سے انکار کر دیا، اور بیس ہزار کی تعداد میں ہجرت کر کے ترکی میں آ گئے۔ سلطان نے بڑی خوشی سے ان کو اپنے ہاں جگہ دی۔ ڈینیوب کے کنارے انہیں وسیع زمینیں عطا کیں، اور ان کو پوری اجازت دے دی کہ اپنے مذہبی قانون کے مطابق اپنا اندرونی انتظام خود کریں۔

یہ تاریخی شواہد، یہ بے لاگ اعترافات، ان لوگوں کی زبانی ہیں جو اپنے مذہب غیر ہیں، جو مسلمان نہیں عیسائی ہیں، جس میں شک و شبہ کی کوئی گنجائش نہیں ہو سکتی پھر کیا یہ کہنا غلط ہے کہ یہ حشر انگیز مظالم کی فسانہ طرازی برطانیہ کی عیاری ہے جس کا مقصد یورپ کو ترکوں کے خلاف مشتعل کرنا ہے۔

## پیرس کانفرنس کی تجاویز اور اس کے بنیادی اصول

گذشتہ دو اشاعتوں میں پیرس کانفرنس کے متعلق ہم نے جو کچھ لکھا تھا، وہ پوٹر

کی اطلاعات پر مبنی تھا۔ اب حکومت ہند نے بھی ان تجاویز کو شائع کیا ہے، جس میں کچھ باتیں ریوٹر سے کم اور کچھ زیادہ ہیں۔ لیکن جس چیز نے ان کی طرف ہمیں متوجہ کیا ہے وہ حکومت کی تشریح و توضیح ہے، جس میں اس نے بڑی کوشش سے ان کو منصفانہ تجاویز ثابت کرنا چاہا ہے۔

اس سلسلے میں سب سے پہلے ہمارے سامنے وہ بنیادی اصول آتے ہیں جن کے متعلق کمیونک میں لکھا ہے کہ وہ کانفرنس کے مباحث کا مبنیٰ و اساس تھے۔ یہ اصول گنتی میں آٹھ ہیں، مگر قابلِ ذکر صرف چار ہیں، اور وہی اس صحبت کا موضوعِ گفتگو ہیں۔

پہلا اصول یہ ہے کہ جنگ اس طرح ختم کی جائے کہ فریقین میں سے کسی کو فتح و شکست محسوس نہ ہو۔ اصول واقعی نہایت عمدہ ہے لیکن دریافت طلب یہ ہے کہ یونان کی فتح کی صورت میں بھی یہی اصول بنیادِ صلح ہوگا؟ — دولِ یورپ کی مشرقی سیاسیات کی تاریخ بتاتی ہے کہ یہ اصول صرف ان جنگوں کے لیے ہے جن میں ترک فتحیاب ہوتے ہوں۔ مگر جب انہیں شکست ہوتی ہے تو فاتح کو فتح کا ثمرہ دلوایا جانا ضروری ہوتا ہے، اور کوئی قانون و اخلاق انہیں اس سے محروم نہیں رکھ سکتا — گذشتہ جنگوں میں ہمیشہ یہی ہوا ہے۔ ۱۸۹۷ء کی جنگ روم و یونان، جس کا انجام ایتھنز کے سقوط تک پہنچ گیا تھا، دول نے بیچ میں پڑ کر اسی فتح و شکست محسوس نہ ہونے دینے والے اصول پر صلح کرائی، اور نہ صرف ترکوں کو زبردستی ان کے

جائز ثمراتِ فتح سے محروم رکھا، بلکہ اسے کریٹ پر ایتپسمہ دلوایا، اور ترکی کو مجبور کیا کہ وہ یونانیوں کے امتیازی حقوق برقرار رکھے — ۱۹۱۲ء کی جنگ بلقان میں جب بلغاریوں کو پے در پے کامیابیاں ہوئیں، اور وہ بڑھتے ہوئے قسطنطنیہ تک پہنچ گئے، تو یہ زریں اصول رخصت ہو گیا، اور لندن کانفرنس میں صاف کہہ دیا گیا کہ فاتح کو فتح کے ثمرات سے محروم نہیں کیا جا سکتا۔ اب چونکہ ترکی کو فتح حاصل ہوئی ہے اس لیے اس روایت کو تازہ کیا جا رہا ہے: دونوں میں سے کسی کو فتح و شکست محسوس نہ ہو، ترک سمرنا لے لیں اور یونانی ایڈریانوپل میں رہیں۔

دوسرا اصول مسلمانوں کے ساتھ خیراندیشانہ برتاؤ، اور خلافتِ عثمانیہ کی برقراری ہے۔ یہ پہلا موقعہ ہے کہ اتحادیوں کی زبان سے یہ الفاظ نکلے ہیں لیکن یہ اصول شرمندۂ عمل نہیں ہے — مسلمانوں میں ابھی اتنی قوت پیدا نہیں ہوئی کہ یورپ ان کے آگے جھکے، اس لیے صرف لفظی اعتراف کر لیا گیا ہے، ورنہ کانفرنس کی کارروائیوں میں کوئی تجویز ایسی نہیں ہے جسے اس اصول کی تفسیر و تعبیر کہا جا سکے۔ جزیرۃ العرب کا مسئلہ، جو اس اصول کا اولین تابع ہے، اس طرح فراموش کر دیا گیا ہے جیسے اس کا وجود ہی نہیں۔

تیسرا اصول اتحادیوں کی احسان مندی کا جذبہ ہے۔ اس کا منشا یہ ہے کہ یونانیوں کو ان کی قربانیوں کا معاوضہ دیا جائے جو کم از کم ایسا ہونا چاہیے جس سے ان کی قومی و اقتصادی ترقی کو مدد ملے۔ یہ ایک نہایت مضحکہ خیز دعویٰ ہے۔ جو اس قربانی والی

ہے۔ سب سے پہلا سوال یہ ہے کہ یونانیوں نے قربانیاں کس لیے کیں؟ — اپنے لیے یا ترکوں کے لیے؟ — لیکن یہ معاوضہ ان قربانیوں کا ہے جو یونانیوں نے اتحادیوں کے لیے کیں! اگر وہ کیا تھیں؟ — اتحادیوں کے حکم کی تعمیل میں تھریس اور سمرنا پر فوجیں بھیجنا، وہاں کی آبادی کو تباہ و برباد کرنا، عورتوں، بچوں، جوانوں، بڈھوں کا قتل عام، اور اس کے اخراجات تھے — یہ اس سوال کا ایک اور اٹل جواب ہے، کیونکہ آغاز جنگ میں یونانی کابینہ کی پالیسی پرو جرمن تھی قسطنطین اتحادیوں کا ساتھ دینے پر تیار نہ تھا، اور اتحادیوں نے جب سالونیکا پر قبضہ کر کے اسے تخت سے اتار دیا، اس وقت بھی یونانی گورنمنٹ نے اتحادیوں کی مدد نہ کی — پھر کیا یہ غلط ہے کہ یہ معاوضہ مسلمانوں کے قتل عام اور ان کی بستیوں کو جلانے کا معاوضہ ہے

شاعر نے تعجب سے کہا تھا ؎

یہ عجب رسم دیکھی بروز عید قرباں
وہی ذبح کرے ہے وہی لے ثواب الٹا

ہم سیاسی فیصلوں میں اس کو دیکھتے ہیں!

اس اصول کا دوسرا حصہ پہلے سے زیادہ حیرت انگیز ہے۔ اتحادی یونان کو ایسا معاوضہ دینا چاہتے ہیں جو اس کی قومی و اقتصادی ترقی میں ممد و معاون ہو، اور یہ معاوضہ تھریس اور سمرنا ہے۔ ہم حیران ہیں کہ قومی و اقتصادی ترقی کس شئے کو قرار دیں؟ — یہی الفاظ جب یونان کے لیے بولے جاتے ہیں تو ان کے معنی یہ ہوتے ہیں

کہ یونان کو علاوہ جزائر ایجین، مقدونیہ و کریٹ کے اڈریانوپل اور پورا مشرقی تھریس بھی ملنا چاہیے لیکن جب ترکی کے لیے بولے جاتے ہیں تو ان کے یہ معنی ہو جاتے ہیں کہ ان کو ترقیوں سے محروم ہو جانا چاہیے، خلیج کا گوشہ ان کے لیے سب سے بڑی اقتصادی فلاح ہے، عراق کی اسے ضرورت نہیں، فلسطین کے دوسرے مستحق ہیں، شام اس کے پاس نہیں رہنا چاہیے، حجاز پر اس کی حکومت ناروا ہے۔ اور مشرقی تھریس اس کو کسی طرح نہیں مل سکتا۔ اناطولیہ اور قسطنطنیہ اس کے لیے بہت ہے۔ سمرنا بین الاقوامی ہوگا۔ ایشیائے کوچک کے لیے اس اقتصادی دروازے کے کھلے رہنے کی ضرورت نہیں، دردانیال اور آبنائے ترکی اقتدار سے آزاد رہنی چاہئیں، ان راستوں سے اس کا اپنے قلب کی حفاظت کرنا مفاد عام کے منافی ہے!

چوتھا اصول یہ ہے کہ آئندہ کے لیے ترکی سے جنگ کا دروازہ بند ہو جائے اس اصول کا ہم بہت پُر جوش خیر مقدم کرتے، اگر اس سے غلامی کی بو نہ آتی! اس اصول کے معنی یہ ہیں کہ ترکی کی تمام قوتوں کو سلب کر کے اتنا کمزور و بے بس کر دیا جائے کہ وہ آئندہ یورپ کی مستعمرانہ کارروائیوں کی مطلق مزاحمت نہ کر سکے۔

قارئین کرام غور کریں کہ جب اصول اس قدر پُر فریب اور بے بس ٹھہرے ہیں تو صلح کا ہونا کس قدر ناممکن ہے۔

اب ایک نظر ان تجاویز اور دفاعی دلائل پر ڈالنی چاہیے جو حکومت کے

کمیونزم ، میں درج ہیں:

"قلیل التعداد اقوام کی حفاظت کے معاملے میں لکھا ہے "ترکی اور یونان کے ماتحت رہنے والے پورپ میں جتنی قلیل التعداد اقوام بستی ہیں ، بلا امتیاز عیسائی و مسلم ان کی حفاظت کی جائے "۔۔ اس سے پہلے ہم نے یورپ کی زبان سے کبھی مسلمانوں کی حفاظت کے بول نہیں سنے ۔ ان کی زبان پر ہمیشہ ترکی کے عیسائیوں کی دردناک حالت اور مظلومی کا مرثیہ رہا ہے ۔ لیکن کیا ان کا یہ احساس واقعی اور حقیقی ہے ؟ ۔۔۔ کیا یہ سچائی سے مسلمان اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت کرینگے ؟ ۔ یہ وہی ہیں جن کی نگاہوں کے سامنے کریٹ میں یونانی درندوں نے مسلمانوں کا قتل عام کیا ہے ، اور انہوں نے ان کو پناہ دینے کے بجائے ان سے اسلحہ بھی لے لیے ہیں ۔ یہ وہی ہیں جن کے سامنے جنوبی مقدونیہ سے چار لاکھ مسلمان زبردستی جلاوطن کیے گئے ، ہزاروں کو موت کے گھاٹ اتارا گیا ، اور یہ فرسے سے تماشا دیکھتے رہے ۔ یہ وہی ہیں جو تھسلی کے ۹۰ ہزار مسلمانوں کو خانہ ویران کیا جانا دیکھتے رہے اور ان کے حقوق کی حفاظت کا نہیں ، بلکہ ان کی جانوں کی حفاظت کا جذبہ بھی ان میں پیدا نہ ہوا ۔ پھر کیا ان سے مسلمان قلیل التعداد جماعتوں کی حفاظت کی توقع کی جاسکتی ہے؟ کہا جائے گا کہ اب زمانہ بدل گیا ۔ ان باتوں کو بھول جاؤ ۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ اب بھی سب کچھ ہو چکا ہے ۔ دو برس کے اندر اندر سمرنا کے چار لاکھ مسلمان برباد ہو گئے ، مشرقی تھریس سے ۴۰ ہزار مسلمانوں کو جلاوطن کر دیا گیا ، بروصہ ، بالی کیسر ، قرہ مرسل

دردانیال، اور اسمارک کے ۱۲۰ ہزار مسلمانوں کو اپنے گھر بار چھوڑنے پر مجبور کیا گیا، مگر کسی اتحادی قوت کی زبان پر ان کی حفاظت اور ان کے ساتھ انصاف کا لفظ نہ آیا جب اتحادیوں کی شرافت کا یہ حال ہے تو مسلمان اقلیتوں کی حفاظت کی توقع ان سے بے جا حسن ظن ہے مشرقی تھریس کا جو فیصلہ کیا گیا ہے، وہ سب کو معلوم ہو چکا ہے لیکن اس سے زیادہ وہ وجوہ ظالمانہ ہیں جن کی بنا پر یہ فیصلہ کیا گیا ہے۔ سرکاری کمیونکس کے الفاظ یہ ہیں :-

"عہدنامہ سیورے کی رو سے مشرقی تھریس کا یونان کے حوالے کر دیا جانا جائز سمجھا جائے یا ناجائز، مگر یہ واقعہ ہے کہ یونانی فوجیں پوری طرح اس پر قابض ہو چکی ہیں، اور یونانی حکومت وہاں اپنا نظام قائم کر چکی ہے اس کے علاوہ اس علاقے میں قابل لحاظ اس کی آبادی اور اس کی اکثریت ہے۔ اور پھر یونان سے اناطولیہ خالی کرا لینے کے بعد، جس پر قبضہ کرنے کی ۱۹۱۹ء میں خود ہم نے اسے دعوت دی تھی، اب اسے مشرقی تھریس کے تخلیہ پر بھی مجبور کرنا، ایسی نازک ذمے داری ہے جسے وزراء اپنے ذمے لینے کے لیے تیار نہیں ہیں۔"

اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مشرقی تھریس یونان کو اس لیے نہیں دیا جاتا کہ اس میں یونانیوں کی اکثریت ہے، بلکہ اس لیے دیا جاتا ہے کہ یونانی اس پر قبضہ کر چکے ہیں، اور اتحادی اس سے سمرنا خالی کرانے کے بعد نہیں کہہ سکتے کہ تھریس خالی کر دو۔

اللہ اکبر! کیسی عظیم الشان نیک نیتی اور وفاداری ہے!! ایک شخص زبردستی دوسرے کے کھیت پر قبضہ کر لیتا ہے، آپ بھی اس کو ناجائز سمجھتے ہیں، لیکن چونکہ وہ قبضہ کر چکا ہے، اس لیے کھیت اس کا ہے۔ ایک چور کسی کا مال چرا لیتا ہے لیکن جج یہ فیصلہ کرتا ہے کہ گو چوری ناجائز ہے، مگر مال پر قبضہ چور کا ہے، اس لیے اب وہ مالک کو نہیں دلایا جا سکتا۔ اگر دنیا میں یہی قانون جاری ہو جائے، تو دنیا پر چوروں اور ڈاکوؤں کی ملکیت قائم ہو جائے گی۔

لیکن سب سے زیادہ بڑی وجہ یہ ہے کہ اتحادیوں نے خود یونان کو تھریس و سمرنا پر قبضہ کرنے کا حکم دیا تھا، اس لیے اب وہ اسے وہاں سے نکلنے کا حکم نہیں دے سکتے!

اس قسم کے نامعقول دلائل پیش کر کے اتحادیوں کو معقولیت کا دعوےٰ ہے پھر اس نامعقولیت کے بھی صغریٰ کبریٰ درست نہیں! — اتحادی وزراء تھریس اور سمرنا کو نہیں لے سکتے — لیکن اس کی وجہ صاف یہ ہے کہ ترک اس وقت کمزور تھے، اس لیے ان کے مقبوضات ان سے چھین لیے گئے، اور یونان چونکہ عیسائی ہے اس لیے یہ واپسی ناممکن ہے یعنی اس تجویز میں وہ دو اصول کام کر رہے ہیں جن میں ایک کا منشا یہ ہے کہ قوت ہی حق ہے، اور دوسرے کے معنی یہ ہیں کہ جو چیز ہلال کے قبضے سے صلیب کے پاس آجائے وہ واپس نہیں کی جا سکتی۔

مالی نگرانیوں کے متعلق لکھا ہے:۔

وہ ترکی سے اتحادی مفاد و مصالح کی حفاظت، قبل جنگ کے قرضوں کی ادائی، اور اس قدر تاوانِ جنگ کی جسے وہ بآسانی ادا کر سکیں، ضمانت لی جائے گی۔ عہد نامے پر دستخط ہونے کے تین ہفتے بعد ایک کمیشن مقرر کیا جائے گا جس میں برطانیہ، جاپان، فرانس، اٹلی، اور ترکی کے نمائندے اور ان سلطنتوں کے اقتصادی ماہرین ہونگے، جنہیں ترکی میں امتیازات حاصل ہیں۔ یہ کمیشن امتیازات پر نظرثانی کرے گا، اور غیر ملکی باشندوں کو بے جا ٹیکسوں سے محفوظ رکھنے کی تدابیر اختیار کرے گا۔"

یہ عنایت یقیناً مستحقِ شکریہ ہے۔ مگر کیا نگرانی اٹھانے کے بعد جو کچھ کیا جائیگا، بصورتِ نگرانی اس سے کچھ زیادہ کیا جاتا؟ ترکی سے اتحادیوں کے اقتصادی مفاد و مصالح کی حفاظت کے لیے ضمانت، اس قدر وسیع شے ہے جس میں ترکی کا پورا انتظامِ مالیات آسکتا ہے۔ اگر ترک اس ضمانت کے لیے تیار ہو جائیں تو انہیں اپنے تمام اقتصادی مصالح کو قربان کر دینا پڑے گا۔ پس جب تک اس اصطلاح کی پوری تحدید نہ کر دی جائے، اس وقت تک یہ کمیشن ناقابلِ قبول ہے۔

امتیازات کے متعلق بھی اس کمیشن کا تصور بالکل بے معنی ہے۔ امتیازات کا کسی مہذب ملک میں وجود نہیں ہے، اور نہ اس چیز کو کوئی خود دار و خود مختار قوم ایک لمحے کے لیے برداشت کر سکتی ہے۔ ان پر نظرِ ثانی، اور ان کی اصلاحات،

جاہل فریب جمہوریت گری ہے۔ یہ چیز کلیتہً منسوخ ہونی چاہیے، خصوصاً ایسی حالت میں جب کہ ترکی گزشتہ ۱۲ سال سے ہولناک لڑائیوں میں تباہ ہو چکا ہے، ان امتیازات کا باقی رہنا ایک نحیف و نزار شخص کے جونکیں لگانا ہے۔

# مصر کی اندرونی آزادی کا اعلان

اور

# ایک لمحۂ عبرت و بصیرت

عین اس زمانے میں جب کہ آئرش قوم کی صریح ناراضی اور علانیہ بغاوت کے باوجود برطانی فوجیں آئرلینڈ میں گولہ باری کر رہی ہیں، اور ٹھیک اس زمانے میں جب کہ وزیر اعظم انگلستان دنیا کی آزادی اور دولت پر ڈاکے ڈال رہے ہیں مصر کو اندرونی آزادی دینے کا فیصلہ حیرت انگیز ہے۔ وہ ملک جسے چالبازیوں سے لیا گیا، جس کے لیے سیاسی بداخلاقی کی قابل شرم سنت جاری کی گئی، اور جس کی خاطر جھوٹ کی مذموم عادت کے جال پھیلائے گئے، اس کو اس طرح آزاد کر دینا یقیناً اس دور کا محیر العقول واقعہ ہے۔

لیکن جانتے ہو کہ اس کی وجہ کیا ہے؟ — مصری تمہاری ہی طرح محکوم، بےبس، اور تم سے زیادہ قلیل التعداد تھے تاہم انہوں نے ۴۰ برس کی مدت میں وہ چیز حاصل کر لی جسے ہم نے ایک صدی سے کھو رکھا ہے، اور جس کے لیے

مسلسل ۳۶ برس سے کوشش کر رہے ہیں، مگر اب تک حاصل نہیں کر سکے اس کی وجہ صرف ان کی قوت ارادی، ان کی ہمت، ان کی غیرت اور سچی وطن پرستی ہے۔ جان و مال کو انھوں نے آزادی کی قربان گاہ پر بھینٹ چڑھایا، غلامی کی زنجیریں کاٹیں، ایوانِ حکومت میں زلزلہ ڈالا، اور برطانیہ کو اپنے مطالبات کے آگے سر جھکانے پر مجبور کر دیا۔

فرانس و انگلستان نے سب سے پہلے ۱۸۷۹ء میں مصر کی آزادی کو سلب کرنا چاہا، اور حکومت پر اپنے نگران کار بٹھا دیئے۔ اس پر ۱۸۸۲ء میں احمد عرابی نے تل الکبیر پر چڑھائی کر کے مادرِ وطن پر اپنی جان قربان کی۔ اس کے بعد مصطفیٰ کامل اٹھا، اور مصر کے مصائب کو دول یورپ کے سامنے پیش کیا۔ اس نے اپنی تحریر و تقریر سے دنیا کو یہ بتا دیا کہ مصر پر انگریزوں کا قبضہ مصری قوم پر صریح ظلم و بے انصافی ہے۔ اس زمانے میں مصر پر لارڈ کرومر کی حکومت تھی، اور وہ مصریوں کو غلام بنانے، ان کی روحِ حریت کو دبانے، اور ان کو لوٹنے کے لیے ایسی شرمناک حرکتیں کر رہا تھا کہ شاید انگلستان کی شاندار تاریخ میں ان سے زیادہ شرمناک حرکتوں کی مثال نہ ملے۔ کرومر نے مطابع کی آزادی کو سلب کیا، حریت پسندوں پر اخلاقی الزامات قائم کر کے سزائیں دیں، خدیو کو اپاہج کر دیا، محبانِ وطن سے بندی خانے بھر دیئے، اور تمام بڑے بڑے عہدے مصریوں سے چھین کر انگریزوں کو دے دیئے۔ ایک طرف کرومر کی یہ مسلق العنان زیادتیاں تھیں، اور دوسری طرف

انگلستان کے داعیانِ حکومت کے یہ اعلان تھے کہ ہم مصر کو ترقی دینا چاہتے ہیں، خدیو کی حکومت کو قائم کرنے، اور آزادی کی اعلیٰ نعمتوں سے متمتع کرنے کے لیے گئے ہیں۔ اور اس مقصد میں بہت جلد کامیاب ہو کر واپس ہو جائیں گے۔

سنہ ۱۹۱۲ء میں مصریوں کی چیخ پکار پر ان کو ایک قانونی کونسل بھی دی گئی جو سرکاری و غیر سرکاری ممبروں سے مرکب تھی۔ خارجی معاملات پر اس کا مطلق اثر نہ تھا، اور نہ انتظامی حکومت اس کے قبضے میں تھی۔ یہ صرف قانون بنانے کی مشین تھی، مگر حکومت مجبور نہ تھی کہ اس کے بنائے ہوئے قانون پر عمل بھی کرے۔

سنہ ۱۴ء میں، اعلانِ جنگ ہوتے ہی یہ کونسل برخاست کر دی گئی، اور باقاعدہ یہ اعلان کر دیا گیا کہ مصر دولت برطانیہ کا غلام ہے۔ اس اعلان کے ساتھ یہ اور زیادتی کی گئی کہ فوجی حکومت بھی قائم کر دی گئی۔ جب مصریوں نے اس پر بہت غل مچایا تو سنہ ۱۵ء کے اوائل میں ملک معظم کی طرف سے اعلان کیا گیا کہ فوجی حکومت عارضی ہے۔ اس وقت مصالح جنگ کی وجہ سے ایسا کیا گیا ہے۔ جنگ ختم ہونے کے بعد کامل آزادی دے دی جائے گی۔

سنہ ۱۸ء میں جب جنگ ختم ہو گئی، اور پریسیڈنٹ ولسن کے حق انتخاب حکومت کے پیغام کے ساتھ دنیا کو اس مصیبت سے کسی قدر نجات ملی، تو مصریوں نے آزادی کا مطالبہ کیا۔ مطابع نے پر زور مضامین لکھے، انجمنوں نے جماعتوں میں نظام اور ڈسپلن قائم کرنے کی کوششیں کیں۔ وادیٔ نیل آزادی کے پُر جوش نعروں

سے گونجنے لگی لیکن انگلستان نے سنہ ۱۵ء کا وعدہ پورا کرنے کے بجائے آزادی کی خواہش کو سختی سے دبانا شروع کر دیا۔ اخبارات سے ضمانتیں لی گئیں، آزادی خواہ گرفتار کیے گئے، قومی رضاکاروں کو سزائیں دی گئیں۔ یہ حالت دیکھ کر رشدی پاشا نے وزارت خارجہ سے مستقبل مصر پر گفتگو کی درخواست کی، لیکن وزارت خارجہ نے گفتگو کرنے سے انکار کر دیا۔ اس پر رشدی پاشا (وزیر اعظم) کی حکومت نے استعفا دے دیا۔ رشدی کے بعد وزارت کے لیے کوئی تیار نہ تھا، اس لیے کئی مہینے تک کوئی حکومت نہ رہی۔ اسی زمانے میں سعد زغلول نے (جو سنہ ۱۹۰۶ء میں وزیر تعلیمات تھے) یورپین دول کے سامنے اپنے معاملے کو پیش کرنے کے لیے ایک وفد مرتب کیا۔ ان کا ارادہ تھا کہ مجلس صلح میں جگہ حاصل کرنے، اور اس کے ارکان کو مصر کے معاملات کی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کریں گے، لیکن اس سفر کے لیے انہیں پاسپورٹ نہیں دیا گیا اور اس ارادے کی پاداش میں ان کو مع تین ہمراہیوں کے گرفتار کر کے مالٹا بھیج دیا گیا۔ یہ گرفتاری شریف مصریوں کی حمیت ملی کے لیے تازیانہ بیداری تھی، جس نے انہیں ان کاموں پر آمادہ کر دیا جو خواہ کیسے ہی خلاف قانون ہوں، مگر آزادی، اور انگریزوں کی گرفت سے آزادی صرف انہی کے ذریعے حاصل کی جا سکتی ہے۔ مارچ سنہ ۱۹ء میں انہوں نے ایک عام بغاوت کی۔ انگریز افسروں کو قتل کیا، تار کاٹے، ریلوں پر حملے کیے، پولیس نے گولی چلانے سے انکار کیا، نوکروں نے نوکریاں چھوڑ دیں، اور

مظالم سہنے کے بعد بھی اپنے ارادے سے باز نہ آئے۔ ان پر مشین گنوں سے آتش باری کی گئی، ہزاروں گھر جلا دیئے گئے، سینکڑوں کو جیل خانوں میں بند کر کے سخت سخت سزائیں دی گئیں، عورتوں کو بے حرمت کیا گیا، گاؤں کے گاؤں اور بستیوں کی بستیاں تباہ کر دی گئیں، ہزاروں آدمی بے خان و مان، سینکڑوں بچے یتیم اور بیسیوں عورتیں بیوہ ہو گئیں، انگریز افسروں کو زبردستی سلام کرائے گئے، شریفوں کو سڑکوں پر پیٹ کے بل رینگوایا گیا، لیکن شرافت و آزادی کے عاشق مصریوں نے یہ سب گذر جانے کے بعد بھی انگریزوں کی غلامی پسند نہ کی، غیر ملکی حکومت اور اس کے ایک ایک فرد سے کامل علیحدگی اختیار کر لی، ہڑتالیں کر کے حکومت کی مشین بیکار کر دی، مزدوروں نے کام چھوڑ دیا، کئی مہینے دفتر محرروں سے خالی پڑے رہے، پورٹ سعید مہینوں کوئلہ دینے والے مزدوروں کی آمد و رفت سے چین میں رہا، مدرسوں سے لڑکے اٹھ آئے، کسانوں نے ٹیکس بند کر دیا، اور حکومت کو مجبور کر دیا کہ وہ ان کے مطالبات کے آگے سر جھکائے۔ سب سے پہلے اس نے قیدیوں کو رہا کیا، لیکن مصر ہندوستان نہ تھا کہ قیدیوں کو لے کر خوش ہو جاتا۔ اس کے بعد لارڈ ملنر ایک تحقیقاتی وفد لے کر آئے۔ لیکن مصریوں نے ان کا بھی بائیکاٹ کر دیا۔ وکلا، طلبا، اور مزدوروں نے عام نفرت کا اظہار کر دیا، وزارت مستعفی ہو گئی، علمائے ازہر نے آزادی کا اعلان دے دیا، غرض اس طرح ذلیل و خوار ہو کر، اور فوجوں، توپوں، ہوائی جہازوں کی حفاظت میں رہ کر لارڈ ملنر انگلستان واپس تشریف

گئے۔ اس کے بنا ہی فوراً مصریوں نے بھی ایک وفد مرتب کیا، اور یورپ و امریکہ عوام و حکومت تک اپنی مظلومی اور برطانی مظالم کے واقعات پہنچائے جگہ جگہ ریریں کیں، اخبارات میں مضامین شائع کرائے ظلم و مظلومی کی تصویریں اور فعات کے رسالے شائع کیے، یہاں تک کہ حکومت برطانیہ مجبور ہوگئی۔ لارڈ ملز سعد زغلول کو آزادیٔ مصر پر گفتگو کرنے بلایا، اور آخر وہ معاہدہ تحریر پایا جو آزادی کا اعلان ہے، اور جس میں آئندہ آزادی کے واضح نشان ہیں۔

عزیزانِ ملت! یہ واقعات تمہارے لیے عبرت و بصیرت کا بہت وافر مان ہیں، ان کو پڑھو اور سبق حاصل کرو۔ دیکھو کہ آزادی کے لیے انہوں نے کس رح اپنا جان و مال قربان کیا۔ بیشک ان کے بھی تھے، عزتیں وہ بھی رکھتے تھے اولاد کے بھی تھی، جائدادوں کے وہ بھی مالک تھے، عہدے اور خطابات ان کو بھی تے تھے، عیش و آرام اور شان و شوکت کی زندگی کے وہ بھی عادی تھے، لیکن آزادی لیے ان سب کو تج دیا۔ اور وہ چیز حاصل کر لی جسے تم بھی حاصل کرنا چاہتے ہو، اپنی بزدلی بے غیرتی، کم ہمتی، اور موت نما آرام پسندی سے حاصل نہیں کر سکتے ۔۔ یاد رکھو! زندگی وہی ہے جو آزاد ہو، جس میں کسی کی غلامی و محکومی نہ ہو، اور جو گی ایسی نہ ہو وہ زندگی نہیں موت ہے۔

---



# سو برس پہلے کا ہندوستان

برطانویوں کے تسلط نے ڈیڑھ سو برس کی مدت میں ہمارے ملک کی تمدنی
معاشی اور اخلاقی حالت کو جس حد تک بدل دیا ہے اس کا صحیح اندازہ کرنے
لیے ہمارے سامنے اس عہد کے اجتماعی حالات کا مفصل نقشہ ہونا چاہیے
اس تسلط کی ابتدا ہو رہی تھی۔ ہم آج سے سوا سو برس پہلے کے ہندوستان کے
خدوخال کو دیکھے بغیر مشکل سے اپنے ذہن میں ان نقوش کی حقیقت کا کوئی تص
قائم کر سکتے ہیں جو ایک اجنبی نقاش کے موقلم نے بنائے ہیں۔ اجمالی حیثیت
تو ہم میں سے ہر شخص جانتا ہے کہ آج ہماری صنعت، تجارت، تہذیب، طرز
کو سمندر پار سے آئے ہوئے تاجروں نے اس حد تک متاثر کیا ہے کہ ہماری اجت
زندگی کا کوئی چھوٹے سے چھوٹا شعبہ بھی ایسا باقی نہیں رہا ہے جس پر خالص د
ہونے کا اطلاق ہو سکتا ہو۔ لیکن تحقیقی طور پر اس اثر کی کیفیت و کمیت کو
اس وقت تک نہیں جان سکتے جب تک ہمیں یہ نہ معلوم ہو کہ جب ہم اپنے
آقاؤں کے غلبہ سے مغلوب نہ ہوئے تھے، اس وقت ہمارا کیا حال تھا،
کیونکر رہتے تھے، ہماری معیشت کس قسم کی تھی، شہری و دیہاتی زندگی میں کی

تھا، عورتیں کیا کرتی تھیں، مردوں کا کیا کام تھا، جماعت کی شیرازہ بندی کس نہج پر تھی، تمدنی زندگی کے مختلف شعبوں میں کونسے معاشی قوانین کارفرما تھے، قومیت کے جملہ عناصر میں کس قسم کا تعلق تھا، اور ملک کی صنعت و تجارت اور عام معاشی حالت کیسی تھی۔

اس موضوع پر دیسی ذرائع سے ہمیں جو مواد ملتا ہے وہ زیادہ تر اس عہد کے حالات پر مشتمل ہے جو ہماری وطنی تہذیب کا درخشاں عہد تھا، اور اس اعتبار سے وہ ہمارے لیے کچھ زیادہ مفید نہیں ہے۔ ہمیں جس عہد سے خاص طور پر بحث کرنی ہے وہ انگریزی تسلط کا ابتدائی زمانہ ہے اور وہ آزاد ہندوستان کی تاریخ میں سب سے زیادہ تاریک زمانہ ہے۔ اول تو اس زمانے کے حالات میں ہمیں کوئی ایسی تاریخ نہیں ملتی جو ملک کے اس نازک دور کے تفصیلی حالات پر مشتمل ہو۔ لیکن مختلف مقامات اور واقعات کے متعلق جتنی تاریخی تحریریں دستیاب ہوتی ہیں ان سب میں ملک کے ذہنی انحطاط کا اثر نمایاں نظر آتا ہے۔ تحقیق و کاوش کی کمی، لفاظی و انشاپردازی کی فراوانی، واقعات میں صحت کا فقدان، روایات میں راوی کی صداقت پر اعتماد، اور خصوصیت کے ساتھ ملک کے معاشی و اجتماعی حالات سے بے اعتنائی! یہ ایسی چیزیں ہیں جو ہمارے لیے اس مواد کی افادیت کو قریباً بالکل زائل کر دیتی ہیں اور ہمیں ان تصریحات پر اعتماد کرنا پڑتا ہے جو خود "فاتح" قوم کے ـــــ اگر حقیقت میں مکروفریب سے

غلبہ حاصل کرنے والے کو "فاتح" کہا جا سکتا ہے ـــــ سرکاری دستاویزیں اور رسمی تحریریں ملتی ہیں۔ ان تحریروں میں اس موضوع پر اس قدر وافر مواد موجود ہے کہ اس سے زیر بحث عہد کی جزئی تفصیلات تک مرتب کی جا سکتی ہیں۔ مگر ان سب میں مستند ترین دستاویز وہ روداد ہے جو ڈاکٹر فرانسس بکینن (BUCHANAN) نے جنوبی اور شمالی ہندوستان کے معاشی حالات کے متعلق چھوڑی ہے۔ ان صفحات میں اس روداد پر تلخیصی تبصرہ مقصود ہے۔

ڈاکٹر بکینن طبیب کی حیثیت سے ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت میں کام کرتا تھا۔ اس کو معاشی تحقیقات سے خاص دلچسپی تھی اور قدرتاً ان استخراجی ملکات سے بہرہ ور تھا جو ایک اچھا اعداد نویس (STATISTICION) بنانے کے لیے ضروری ہوتے ہیں۔ لارڈ ولیزلی کے عہد میں جب اٹھارہویں صدی ختم ہو کر انیسویں صدی شروع ہوئی تو انگریزی قوم کی فطری تاریخ پسندی نے تحریک کی کہ اس صدی کی ابتدا میں ہندوستان کے عام اجتماعی و معاشی حالات کی اعدادی تحقیقات کر کے ایک جامع و مبسوط روداد مرتب کی جانی چاہیے تاکہ اس ملک کی صحیح کیفیت آئینہ ہو جائے، جسے ان کو اپنے "تابع فرمان" کرنا ہے۔ گورنر جنرل نے اس کام کے لیے ڈاکٹر بکینن کو منتخب کیا اور ۲۴ فروری ۱۸۰۰ء کو اسے حکم دیا کہ جنوبی ہندوستان میں سیاحت کر کے اہل ملک کی حالت اور ان کے زراعتی و صنعتی امور کے متعلق مفصل روداد پیش کرے۔ اس حکم کے مطابق

اس نے ۲۳ اپریل کو مدراس سے اپنی سیاحت شروع کی اور کرناٹک، میسور، کوئمبتور، ملیبار، کنارا میں تقریباً سولہ مہینے تک پھرنے کے بعد ۱۸ جولائی ۱۸۰۱ء کو اپنا دورہ ختم کیا۔ ۱۸۰۷ء میں اس کی رپورٹ (JOURNEY THROUGH MYSORE, CANARA AND MALABAR) کے نام سے تین جلدوں میں شائع ہوئی اور کمپنی کے ڈائرکٹر دل نے اس تحقیقات کی افادیت کو محسوس کر کے اس کو شمالی ہندوستان کی سیاحت پر مامور کیا اور اس نے ۱۸۰۷ء میں اپنا کام شروع کر کے ۱۸۱۴ء میں ختم کیا۔ اس دوسری سیاحت کے نتائج اس نے ایک مبسوط روداد کی شکل میں حکومت ہند کے سامنے پیش کیے اور وہ انگلستان بھیج دیئے گئے، مگر یہاں ایک مدت تک یہ روداد ایسٹ انڈیا ہاؤس کی الماری میں پڑی رہی اور کسی نے اس سے فائدہ اٹھانے کی کوشش نہیں کی۔ بیندرہ برس بعد مشہور مورخ مانٹ گری مارٹن نے کمپنی سے ڈاکٹر بکینن کے مسودے حاصل کر کے ان کو مرتب کیا اور ۱۸۳۸ء میں بڑے اہتمام سے شائع کیا۔ یہ دونوں رپورٹیں انیسویں صدی کے ابتدائی ہندوستان کی سب سے زیادہ مستند، مفصل اور جامع تاریخ شمار کی جاتی ہیں۔ اور ان کے مطالعہ سے ہمیں اس زمانے کے معاشی و اجتماعی حالات کا ایسا علم حاصل ہوتا ہے کہ شاید خود ان لوگوں کو بھی اتنی جامعیت کے ساتھ حاصل نہ ہو گا جو اس زمانے میں زندہ تھے۔

## جاگیر مدراس

ڈاکٹر بکینن ۲۳ اپریل کو مدراس سے روانہ ہوا۔ شہر کے نواح میں تمام زمینیں

دوسرے پڑنے لگتے ہیں ——— حامئ سنت اور قامع شرک و بدعت ——— اس علمی وقار اور غیر معمولی شہرت کے باوجود عام لوگوں سے اس قدر بے تکلفی، سادگی اور خوش طبعی سے ملتے ہے جیسے وہ اپنے کو کسی سے ذرا بھی ممتاز اور بلند نہیں سمجھتا ——— صرف عالم، مفکر، مقرر اور انشاپرداز ہی نہیں مجاہد بھی کہ سزائے موت کی خبر سُن کر بھی جس کے ماتھے پر شکن نہیں دیکھی گئی ——— تاریخ کی پیداوار نہیں بلکہ خود "تاریخ ساز"!

---

# ایک رفیق کے تاثرات

## ملک غلام علی

ادارۂ تسنیم کے معزز ارکان نے مجھ سے یہ چاہا ہے کہ میں مولانا سید ابوالاعلیٰ صاحب مودودی کی سیرت و شخصیت پر ایک مختصر مضمون لکھوں۔ اس موضوع پر کچھ سپردِ قلم کرنا مجھے کئی وجوہ سے بہت دشوار نظر آرہا ہے۔ مجھے اگرچہ پندرہ سال سے مولانا کی قربت کا شرف حاصل رہا ہے لیکن میرا اور خود مولانا محترم کا مزاج اور مذاق کچھ اس طرح کا ہے کہ ایک دوسرے کے ذاتی حالات اور سوانح حیات پر تفصیلی گفتگو کے مواقع شاذ و نادر ہی پیدا ہوسکے ہیں۔ مولانا کے سابقہ شخصی حالات کو مرتب اور مفصل طور پر معلوم کرنے کی تحریک میرے اندر اس وجہ سے بھی پیدا نہیں ہوئی کہ آپ کے ساتھ چند ماہ رہ کر ہی میں نے محسوس کر لیا تھا کہ آپ کی زندگی ایک ایسی کھلی ہوئی کتاب ہے اور اس کے متعدد ابواب،

باہم دگر ایسے مربوط اور مشابہ ہیں کہ ان میں سے کسی ایک باب کا بلکہ ایک ورق کا بھی مطالعہ بغور کر لیا جائے تو بقیہ ابواب و اوراق کے مطالعے کی ضرورت باقی نہیں رہتی اور پوری کتاب کے بارے میں ایک صحیح اور جامع رائے قائم کر لینا بالکل آسان ہو جاتا ہے۔

شخصی حالات کے علاوہ جہاں تک مولانا کی عمومی سیرت و کردار کا تعلق ہے خوش قسمتی سے اس سے متعارف ہونے کے مجھے بہت قریبی مواقع میسر آئے ہیں، لیکن یہ واقعہ ہے کہ کسی عظیم شخصیت کی صحبت و رفاقت کے دوران میں گوناگوں تجربات مشاہدات اور تاثرات کے جو نقوش دل و دماغ پر قائم ہو جاتے ہیں انہیں الفاظ کا جامہ پہنانا اور پھر انہیں کسی مختصر مضمون کی شکل میں سمیٹنا کوئی آسان کام نہیں ہے ایسی حالت میں انسان کی سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ کہاں سے شروع کرے اور کہاں جا کر ختم کرے۔ کس چیز کو بیان کرے اور کس چیز کو چھوڑ دے۔ تاہم محض تعمیل ارشاد کی خاطر میں کوشش کروں گا کہ اپنے علم و احساس کی حد تک مولانا مودودی کی سوانح حیات اور ان کی سیرت و کردار کا ایک اجمالی خاکہ پیش کروں۔

مولانا مودودی کا سن ولادت ۱۳۲۱ھ (۱۹۰۳ء) اور جائے پیدائش اورنگ آباد دکن ہے۔ آپ کا آبائی تعلق سادات کے ایک ایسے خاندان سے ہے جو ابتداً میں ہرات کے قریب چشت کے معروف مقام پر آ کر آباد ہوا تھا۔ اسی خاندان کے ایک مشہور بزرگ خواجہ قطب الدینؒ مودود چشتی تھے جو خواجہ معین الدینؒ اجمیری کے شیخ الشیوخ تھے۔ مولانا محترم کا خاندان خواجہ مودودؒ کے نام نامی سے ہی منسوب ہے۔ اس خاندان

کی جس شاخ سے مولانا مودودی وابستہ ہیں اس شاخ کے جد امجد حضرت ابوالاعلیٰ مودودی سکندر لودھی کے زمانے میں ہجرت کر کے ہندوستان تشریف لائے تھے اور آپ کی اولاد دہلی میں اقامت پذیر ہوئی۔ مولانا مودودی کا نام والدین نے اپنے انہی بزرگ کے نام پر رکھا تھا۔ بعض لوگ غلطی سے اس نام کو کنیت سمجھ لیتے ہیں۔ مولانا کی خاندانی قرابت سر سید احمد خاں مرحوم سے بھی ہے۔ اسی وجہ سے سر سید مرحوم نے خود مولانا کے والد سید احمد حسن صاحب مرحوم کو علی گڑھ کالج میں داخل کرایا تھا۔ بعد میں انہوں نے وکالت کی تعلیم بھی حاصل کی اور کئی سال تک وکالت کرتے رہے۔ اسی سلسلے میں وہ اورنگ آباد بھی تشریف لے گئے۔ مولانا کے والد ماجد پر خاندانی ماحول اور گھر کی تربیت کے اثرات تو تھے ہی، اس پر اورنگ آباد میں اپنے ہی خاندان کے ایک باخدا بزرگ کے فیض صحبت کا مزید اضافہ ہوا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ وہ اپنے پیشے میں انتہائی محتاط ہو گئے اور جھوٹے اور مشتبہ مقدمات کی پیروی ترک کر دی۔ مولانا کے بقول "وہ موکل پر فریق مخالف کے وکیل اور مجسٹریٹ کی طرح جرح کیا کرتے تھے اور جب تک اس کے برسر حق ہونے کا کامل یقین نہیں ہو جاتا تھا مقدمہ ہاتھ میں نہیں لیتے تھے۔" ایسی صورت میں وکالت کا ترقی کرنا ایک امر محال تھا۔ آخر کار انہوں نے اس کام کو چھوڑ دیا۔ اس اثنا میں ان پر نیکی اور دینداری کا بہت گہرا رنگ طاری ہو چکا تھا اور دنیا داری سے طبعاً علیحدہ اور یکسو ہو گئے تھے۔

یہی زمانہ مولانا کے تولد کا بھی ہے۔ مولانا کے والد صاحب کے تصور و امکان

میں دینی و اخلاقی تربیت کا جو بہتر سے بہتر طریقہ ہو سکتا تھا اسے اختیار کرنے میں انہوں نے کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی۔ چنانچہ مولانا نے ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ گو مادی لحاظ سے والد صاحب نے میرے لیے کوئی ورثہ نہیں چھوڑا لیکن ان کا بہترین ورثہ جو میرے حصے میں آیا ہے وہ ان کی اخلاقی تربیت ہے۔ پورے گیارہ برس تک انہوں نے اپنے بیٹے کو اپنی چوبیس گھنٹے کی براہ راست نگرانی میں رکھا اور کسی مکتب یا مدرسہ میں بھیجنا بھی گوارا نہیں کیا، گھر پر اتالیق کا انتظام کر رکھا تھا جو مولانا کو عربی ادب اور علوم دینیہ کی تعلیم دیتے تھے۔ پڑھنے پڑھانے کے علاوہ فارغ اوقات میں مولانا کے والد انہیں ہمیشہ اپنے سے قریب رکھتے تھے۔ مجھے ابتدا میں جب مولانا سے نیاز حاصل ہوا تھا تو ایک بات عجیب محسوس ہوئی تھی اور وہ یہ کہ مولانا کی زبان میں وہ تیزی، طراری اور زود گوئی مطلق نہیں تھی جو اکثر اہل زبان میں ہوتی ہے۔ مولانا اتنے دھیرے دھیرے اور اطمینان سے بولتے ہیں کہ کوئی چاہے تو سن کر لکھتا چلا جائے۔ میں نے اس کی وجہ دریافت کی تو فرمانے لگے "بچپنے سے ہی مجھے بازاری لونڈوں اور لاابالی نوجوانوں میں گھلنے ملنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ گالی سے میری زبان آج تک آشنا نہیں ہوئی۔ مجھے والد صاحب ہمیشہ اپنے ساتھ رکھتے تھے، حتیٰ کہ اگر کہیں گھر سے باہر جاتے تھے تو مجھے ساتھ ہی لے جایا کرتے تھے ان کا آنا جانا عموماً سن رسیدہ، ثقہ اور سنجیدہ لوگوں کے ہاں ہوتا تھا۔ ظاہر ہے کہ اس ماحول میں گفتگو ہمیشہ ٹھنڈے اور پرسکون طریق پر ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسی وقت سے ایسا طرز تکلم میرے لیے فطرت ثانیہ بن چکا ہے۔"

مولانا تیرہ برس کے تھے کہ آپ کے والد پر فالج کا حملہ ہوا اور وہ چار سال صاحبِ فراش رہ کر سنہ ۱۹۲۰ء میں انتقال فرما گئے۔ یہ خلافت اور دوسری تحریکات کا دور تھا اور پکڑ دھکڑ کا سلسلہ جاری تھا۔ اس زمانے میں ایک تنظیم انجمن اعانت نظر بندانِ اسلام کے نام سے قائم ہوئی تھی، اور اس کا ایک اخبار "تاج" جبل پور سے نکالا گیا تھا۔ سنہ ۱۹۱۹ء میں مولانا مودودی نے سولہ برس کی عمر میں اس کی ادارت سنبھالی۔ یہ اخبار پہلے ہفت روزہ تھا، بعد میں روزنامہ ہو گیا۔ جبل پور کے قیام کے دوران میں ۱۶ برس کی عمر میں مولانا مودودی نے انگریزی سیکھنا شروع کی اور ایک سال کے دوران میں ہی اتنی استعداد پیدا کر لی کہ ہر قسم کی علمی اور فنی کتابوں کا انگریزی میں مطالعہ کرنے کے قابل ہو گئے۔ سنہ ۱۹۲۰ء میں یہ اخبار ایک قانونی گرفت کی وجہ سے بند ہو گیا اور مولانا دہلی آ گئے۔ اسی سال جمعیۃ علماء ہند نے دہلی سے ایک اخبار "مسلم" نکالا جس کی ادارت مولانا کو پیش کی گئی۔ یہ اخبار سنہ ۱۹۲۳ء تک نکلتا رہا اور آخر وقت تک مولانا ہی اس کے مدیر رہے۔ اس دوران میں بھی عربی اور انگریزی میں کتب بینی اور مطالعہ کا سلسلہ جاری رہا۔ "مسلم" کے بند ہو جانے پر مولانا بھوپال میں جا کر اقامت پذیر ہو گئے اور وہاں ڈیڑھ برس تک سوائے خالص مطالعے کے دیگر جملہ مشاغل ترک کر دیئے۔ مولانا نے ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ "اس ڈیڑھ سال کو میں نے بالکلیہ پڑھنے اور سوچنے کے لیے وقف کر دیا تھا۔ علوم قدیمہ و جدیدہ کے جتنے ذخائر تک میری رسائی ممکن تھی، میں نے ان سے استفادہ کرنے میں کوتاہی نہیں کی۔ غور و فکر اور مطالعہ

کو میں نے اتنی شدت اور تسلسل سے جاری رکھا کہ آخر کار میرے اعصاب پر تکان کے آثار ہویدا ہونے شروع ہو گئے تھے۔"

۱۹۲۵ء کے آغاز میں "مسلم" کا جانشین اخبار "الجمعیۃ" نکلنا شروع ہوا اور اس کی ادارت دوبارہ مولانا کے سپرد کی گئی۔ اس ذمہ داری کو وہ ۱۹۲۸ء کے آخر تک نبھاتے رہے۔ یہاں اس امر کا ذکر کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جس زمانے میں مولانا کا ادارتی تعلق "الجمعیۃ" سے رہا ہے اس زمانے میں جمعیۃ علمائے ہند کانگرس کے نظریات و عملیات کی ہمنوا نہیں تھی، بلکہ اس آزادانہ پالیسی پر چل رہی تھی جو مولانا محمد علی مرحوم نے اس زمانے میں ملکی و ملی مسائل کے بارے میں اختیار کی تھی۔ مولانا مودودی کی "الجمعیۃ" کی ادارت سے سبکدوشی کے دو سال بلکہ زیادہ مدت کے بعد جمعیۃ علمائے ہند نے اپنا مستقل تعلق کانگرس سے جوڑا تھا۔ مولانا "الجمعیۃ" کے مدیر ہی تھے کہ ۱۹۲۶ء کے آخر میں شدھی کے بانی شردھانند کو قتل کر دیا گیا۔ اس پر کانگرسی اور غیر کانگرسی ہندوؤں نے ایک طوفان کھڑا کر دیا کہ اسلام خونخواری سکھاتا ہے۔ گاندھی جی نے بھی کہا تھا کہ "اسلام میں فیصلہ کن چیز پہلے بھی تلوار تھی اور اب بھی تلوار ہے۔" اس زمانے کا ذکر کرتے ہوئے مولانا نے خود بیان کیا کہ یہ غوغا آرائی ایک مدت تک بڑے زور شور سے جاری رہی۔ مولانا محمد علی مرحوم نے ان بہتان تراشیوں سے تنگ آکر جامع مسجد دہلی میں ایک تقریر کی اور آبدیدہ ہو کر کہا کہ کاش کوئی اللہ کا بندہ ان الزامات کے جواب میں اسلام کا صحیح نقطۂ نظر پیش کرتا

تقریر سننے والوں میں سے ایک میں بھی تھا۔ میں جب وہاں سے اُٹھا تو یہ سوچتا ہُوا اُٹھا کہ کیوں نہ میں ہی اللہ کا نام لے کر اپنی سی کوشش کروں"۔ بہرکیف اس ہنگامے اور مولانا محمد علی مرحوم کی اس اپیل نے مولانا مودودی کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ مسلمانوں اور اسلام کی مدافعت کے لیے قلم سنبھالیں۔ اگرچہ اخبار نویسی اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ اس کے ساتھ ساتھ کوئی طویل علمی یا تحقیقی تصنیف کی جائے لیکن مولانا نے ۱۹۲۷ء کے شروع میں الجمعیتہ ہی کے کالموں میں اس مبسوط بحث کا آغاز کر دیا جو آج کتابی شکل میں بڑے سائز کے پانسو صفحات پر پھیلی ہوئی "الجہاد فی الاسلام" کے نام سے موجود ہے۔ یہ پوری کتاب مصنف نے چوبیس برس کی عمر میں چھ ماہ سے کم مدت کے اندر تحریر کی ہے۔ اس کتاب کی جامعیت و افادیت کے بارے میں ڈاکٹر اقبال مرحوم نے فرمایا تھا کہ "اسلام کے نظریہ جہاد اور اس کے قانون صلح و جنگ پر یہ ایک بہترین تصنیف ہے اور میں ہر ذی علم آدمی کو مشورہ دیتا ہوں کہ وہ اس کا مطالعہ کرے"۔

مولانا نے اس کتاب کے بارے میں ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ "اس کتاب سے سب سے زیادہ فائدہ خود مجھے پہنچا ہے، میں نے جب اس کتاب کے لکھنے کا ارادہ کیا تھا تو میرے اندر دینی حمیت سے زیادہ قومی حمیت کا جذبہ کام کر رہا تھا لیکن تالیف و تحقیق کے دوران میں جب مجھے ایک ترتیب کے ساتھ اسلام کے اساسی نظریات اور اس کے تفصیلی احکامات کا غور سے مطالعہ کرنے کا موقع ملا، تو اس کا نتیجہ یہ نکلا

کہ مجھ میں نہ صرف نظامِ شریعت کا فہم اور اس کی حقانیت کا غیر متزلزل یقین ابھر آیا۔ بلکہ اس نظام کے احیاء کا ولولہ بھی مجھ میں پیدا ہوگیا اور اس کے لیے کام کرنے کا طریقہ بھی میری سمجھ میں آگیا۔ اس کے بعد میں نے اخبار نویسی کے مروج اور پامال راستے کو خیرباد کہنے کی ٹھان لی، الجمعیۃ سے علیحدگی اختیار کرلی اور یہ طے کیا کہ صحافت کی دنیا میں اگر آئندہ قدم رکھوں گا تو صرف اس شرط پر کہ اسے دینِ حق کی خدمت کا ایک ذریعہ بناؤں۔ اس کے بعد میں مزید پانچ سال تک پھر صرف مطالعہ، لکھنے پڑھنے اور اپنی علمی استعداد بڑھانے کا کام کرتا رہا۔" آخرکار ۱۹۳۳ء میں رسالہ ترجمان القرآن کے ذریعے سے مولانا نے اس دعوت کو پیش کرنا شروع کر دیا جسے وہ آج تک برابر پیش کر رہے ہیں۔

مولانا مودودی کی زندگی کا موجودہ دور ۱۹۳۳ء سے شروع ہوا ہے، اس کے حالات کا علم حاصل کرنا کچھ زیادہ مشکل نہیں ہے۔ ان حالات کا ریکارڈ صرف "ترجمان" کے اوراق میں ہی محفوظ نہیں ہے، بلکہ ان کے ایک بڑے حصے کا نقش ہماری قومی و ملی تاریخ کے صفحات پر بھی مرتسم ہو چکا ہے۔ اس مضمون کی تنگنائی مجھے اجازت نہیں دیتی کہ میں اس اکیس سالہ دور کا ایک سرسری سا بھی جائزہ لے سکوں۔ اس لیے میں مجبوراً اس سے صرف نظر کرتے ہوئے اب مولانا محترم کی سیرت کے چند ایسے پہلوؤں کی طرف اشارہ کروں گا جنہیں ان کی خدمت میں رہ کر میں نے نمایاں طور پر محسوس کیا ہے۔

مولانا مودودی کے ساتھ تھوڑا ہی عرصہ رہ کر جو چیز مجھے سب سے پہلے محسوس ہوتی ہے اور جس کے احساس میں ہمیشہ اضافہ ہی ہوتا رہا ہے وہ یہ ہے کہ مولانا ایک انتہائی حلیم الطبع اور بردبار انسان ہیں۔ میں نے ان سے زیادہ ٹھنڈی طبیعت کا آدمی نہیں دیکھا۔ طیش اور اشتعال کے بہت سے ممکن مواقع پر میں نے دیکھا ہے کہ مولانا کے جذبات سرے سے برانگیختہ ہی نہیں ہوتے اور اگر ان میں کوئی معمولی تحریک ہوتی بھی ہے تو وہ غیر معمولی ضبط سے کام لیتے ہیں۔ ناگواری کا اثر کبھی ان کے چہرے کو کچھ متغیر کردے تو کردے، مگر زبان میں تیزی اور تلخی میں نے کبھی پیدا ہوتے نہیں دیکھی۔ اس بارے میں ایک خاص بات میں نے یہ دیکھی ہے کہ مولانا کی تحریر میں بلاشبہ بعض اوقات اتنا زور اور ایسی شدت پیدا ہو جاتی ہے کہ بعض معترضین اسے سختی اور تندی پر محمول کرنے لگتے ہیں لیکن گفتگو اور تقریر میں جہاں جوشِ بیانی کا زیادہ امکان ہوتا ہے مولانا ہمیشہ ایک ایسے فطری وقار اور سکون سے کام لیتے ہیں جس کی نظیر بہت کم پائی جاتی ہے۔ ہم لوگ جب دارالاسلام پٹھانکوٹ میں تھے تو ایک مرتبہ قادیانیوں کی ایک پارٹی "تبلیغ" کے لیے وہاں آئی۔ ایک مجلس میں مولانا اور ہمارے سامنے ان لوگوں نے اپنے فن مناظرہ اور علم کلام کے خوب خوب کرتب دکھائے۔ کئی گھنٹے تک اُلٹے سیدھے سوالات و جوابات کا سلسلہ جاری رکھا۔ ہمیں کوفت بھی ہوتی تھی اور غصہ بھی آتا تھا کبھی ہمارا جی یہ چاہتا تھا کہ ان سے رخصت اور معافی طلب کی جائے اور کبھی ہم اس پر آمادہ ہوتے تھے کہ انہیں

ترکی بہ ترکی جواب دیئے جائیں۔ مگر مولانا تحمل سے ان کی باتیں سنتے رہے، نرمی سے جواب بھی دیتے رہے اور حق کو ان پر واضح کرنے کی کوشش بھی کرتے رہے۔ آخر کار جب مولانا نے دیکھا کہ ہمارے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے تو قادیانی حضرات سے دھیمے لب و لہجہ میں کہنے لگے کہ "میں نے اپنے ساتھیوں کو بڑی محنت سے کافی مدت تک ضبط اور برداشت کی مشق کرائی ہے خطرہ ہے کہ آپ لوگ میرے سارے کیے کرائے پر پانی پھیر کر نہ جائیں۔" اللہ بہتر جانتا ہے کہ یہ بات کام کر گئی یا مبلغین اتمام حجت کرتے کرتے تھک گئے۔ بہر حال اس کے بعد وہ تشریف لے گئے۔

مولانا مودودی جماعت اسلامی کے بانی اور داعی ہیں اور اسیری کے زمانوں کو چھوڑ کر وہ ہمیشہ جماعت کے امیر رہے ہیں لیکن شاذ و نادر ہی کبھی ایسا ہوا ہے کہ انہوں نے محض تحکمانہ اور آمرانہ انداز میں اپنے کسی حکم کو جماعت کے کسی رکن پر نافذ کیا ہو۔ ایسا کرنے کے بجائے وہ اپنے فیصلوں اور اپنی سوچی سمجھی آراء کو بھی ہمیشہ مشفقانہ نصائح اور دوستانہ مشوروں کی شکل میں پیش کرتے ہیں اور دلائل سے قائل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ دوسری طرف آپ کی للہیت و شفقت کا ارکان جماعت پر اتنا گہرا اخلاقی اثر ہے کہ انہوں نے آپ کے مشورے کو بھی ہمیشہ احترام کی نگاہ سے دیکھا ہے اور اسے بلا وجہ کبھی نظر انداز نہیں کیا۔ کئی مرتبہ مجھے خیال آیا ہے کہ جو لوگ مولانا سے آج تک نہیں ملے اور محض ان کی تحریریں پڑھ کر انہیں ایک سخت گیر آدمی سمجھے بیٹھے ہیں ان کی اگر ان حضرات کے اندر اختلاف یا مخالفت کی کوئی اور وجہ موجود نہیں ہے

نوازن کا مولانا سے بل لینا بہت سے حجابات اور غلط فہمیوں کو دور کرنے کا باعث ہو سکتا ہے۔ صبرو تحمل کے ساتھ ساتھ دوسری نمایاں خصوصیت جو میں نے مولانا میں دیکھی ہے وہ ان کی منصف مزاجی چشم پوشی اور عفو و درگزر کی عادت ہے۔ اس میں شک نہیں کہ جس شخص یا گروہ کو وہ دین کے لیے حقیقی خطرہ یا اللہ کی راہ میں اصل رکاوٹ سمجھتے ہیں اس سے وہ پوری قوت اور پورے عزم کے ساتھ متصادم ہوتے ہیں اور اس معاملے میں کسی طرح کی مداہنت یا مجاملت روا رکھنے کے بالکل قائل نہیں ہیں۔ لیکن حق کے مخالفین کے خلاف مزاحمت میں بھی انہوں نے عدل و انصاف کو کبھی ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔ اگر کسی فرد کی وجہ سے مولانا کو ذاتی تکلیف یا صدمے سے دوچار ہونا پڑتا ہے تو متعدد مرتبہ میں نے دیکھا ہے کہ وہ اخلاقی فیاضی سے کام لے کر ایسے صدمات کو جلد بھلا دیتے ہیں مگر ایک ہی فرد کا رویہ بار بار اذیت کا موجب بنے تو وہ بار بار بھول جانے اور بھلا دینے کے لیے بھی آمادہ رہتے ہیں۔

مولانا مودودی کی سیرت کی ایک اور خوبی ان کا انفاق فی سبیل اللہ اور مالی ایثار ہے۔ مولانا ساٹھ سے زائد کتب کے مصنف ہیں۔ برعظیم ہند و پاکستان میں شاید ہی کوئی مصنف ہو جو اپنی تصانیف کی کثرت اشاعت میں آپ کا مقابلہ کر سکے۔ اگر مولانا ان کتابوں کی آمد سے خود استفادہ کرتے تو بلا مبالغہ لاکھوں روپے کما سکتے تھے لیکن سوائے چار پانچ کتابوں رسالہ "ترجمان القرآن" اور "تفہیم القرآن"

کے مولانا نے اپنی تمام کتابیں جماعت کو دے دی ہیں۔ مولانا ان کتابوں کی آمد اور اس کا حساب کتاب جماعت کی تشکیل سے قبل بھی ایک امانت کے طور پر بالکل علیحدہ اپنے پاس رکھتے تھے جس روز جماعت بنی ہے اسی روز ان کتابوں کی آمد اور آئندہ کے لیے ان کا دائمی حق اشاعت انہوں نے جماعت کے سپرد کر دیا۔ جماعت اسلامی کے مالیات کا بہت بڑا سہارا یہی مطبوعات ہیں۔ مولانا مودودی کے پاس کوئی جائداد، کوئی پس انداز سرمایہ، حتیٰ کہ ذاتی مکان تک نہیں ہے۔ اس وقت جبکہ وہ جیل کے مکین ہیں ان کے بچے ایک کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں۔ جس طرح اللہ کی راہ میں کسی ہنگامی تقاضے یا ضرورت کے تحت ایک ہی دفعہ اپنا سب کچھ یا بہت کچھ لٹا دینا بڑی ہمت اور ایثار کا کام ہے، اسی طرح اپنے آپ کو اور اپنے فرزند کو محض اللہ کی خاطر اپنی آمد کے بیشتر حصے سے مستقلاً محروم کر دینا بھی کوئی معمولی درجے کی قربانی نہیں ہے۔

مالی قربانی کے علاوہ جانی ایثار اور عزم و استقلال کا جو زبردست مظاہرہ مولانا نے پھانسی کی سنگین کوٹھری میں رہ کر کیا ہے وہ دنیا کے سامنے ہے، سزائے موت کے بعد سے اب تک کے حالات سب پر عیاں ہیں ان کے یہاں دہرانے کی ضرورت نہیں ہے لیکن مولانا کی عزیمت اور پامردی کا امتحان ایک مرتبہ پہلے دارالاسلام میں بھی ہو چکا ہے۔ تقسیم ملک کے وقت جو حالات مشرقی پنجاب میں تھے وہ سب کو معلوم ہیں۔ اس وقت دارالاسلام کی بستی میں ہم مرکزی ادارے کے

چند گنے چنے افراد تھے، مکانات ایک دوسرے سے علیحدہ تھے، چاروں طرف گھنا جنگل تھا، اردگرد کے شہر جن میں ہزاروں کی تعداد میں مسلمان بستے تھے دُور دور تک مسلمانوں سے خالی ہو چکے تھے۔ ہردم حملے کا خطرہ لگا رہتا تھا۔ ہم میں سے ہر ایک شخص اگرچہ ہر وقت سر بکف رہتا تھا لیکن مولانا کی ذمہ داری اس وجہ سے زیادہ کٹھن تھی کہ گشت، پہرے اور دیگر سارے حفاظتی انتظامات آٹھوں پہر براہ راست انہی کے ہاتھ میں ہوتے تھے۔ وہ رات رات بھر جاگا کرتے تھے اور بار بار جا کر خود معلوم کیا کرتے تھے کہ کوئی آدمی غفلت یا نیند میں تو مبتلا نہیں ہو گیا۔ کچھ عرصہ اس طرح گزرنے کے بعد پنڈری فورس کے بعض مسلمان سپاہیوں نے آ کر یہ پیش کش کی کہ وہ مولانا اور ان کے ساتھیوں کو نکال کر لے جا سکتے ہیں۔ نذائد آدمیوں کا لے جانا ان کے بس میں نہیں تھا۔ مولانا نے فرمایا "کہ یہ چاروں طرف کی مار دھاڑ سے بچ کر ہمارے ہاں بے سروسامان مسلمانوں کی ایک کثیر تعداد جمع ہو گئی ہے۔ انہیں چھوڑ کر جانا بڑی بزدلی کی بات ہے۔ ان کے دل پہلے ہی ڈوبے جا رہے ہیں۔ اگر ہم اس نازک وقت میں ان کا ساتھ چھوڑ دیں تو ان کے جان و مال اور عزت و ناموس کے بچاؤ کی کوئی شکل باقی نہ رہے گی" بعد میں رفیق گرامی غازی عبدالجبار صاحب ایک مختصر کنبہ لینے کے لیے پہنچے۔ ان کے ساتھ بھی جماعت کے افراد کے علاوہ مزید مسلمانوں کا جانا ناممکن تھا، اس لیے ان کے ساتھ بھی جانے سے انکار کر دیا گیا، البتہ عورتوں اور بچوں کو غازی صاحب

لاہور لے گئے۔ ہم لوگ مولانا کی معیت میں اُس وقت لاہور آئے جب کہ دارالاسلام پناہ گزینوں کا باقاعدہ کیمپ بنا دیا گیا، فوج نے اس کا چارج لے لیا اور گاڑیوں کے ذریعے مہاجرین کے لانے کا سلسلہ بھی شروع ہو گیا۔

مولانا کے مزاج میں ایک اور خصوصیت جو میں نے ذاتی طور پر محسوس کی ہے وہ یہ ہے کہ سب ایک آدمی کو ان سے پہلی مرتبہ تعارف حاصل کرنے یا قریب ہونے کا موقع ملتا ہے تو بظاہر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ وہ "نو واردانِ بزم" کا استقبال کچھ زیادہ تپاک اور گرمجوشی کے ساتھ نہیں کرتے۔ اپنے ابتدائی تعارف میں میرا احساس بھی یہی تھا کہ مولانا ایک روکھے پھیکے اور جذبات سے معرا انسان ہیں، جن کی شخصیت بزبانِ حال یہ کہہ رہی ہے کہ ؎

ما ہماں بے گرم پہلو از بیم شیخ از ما مجو
سایہ ہیچ کوہ بالا میرود از بال ما

لیکن مولانا کی خدمت میں تھوڑا ہی عرصہ رہ کر میں نے یہ واضح طور پر محسوس کر لیا کہ وہ اپنے باطن میں اپنے ظاہر سے بھی اور اپنی خلوت میں اپنی جلوت سے بھی زیادہ بہتر و برتر ہیں اور ان کی ظاہری کم آمیزی ان کی کسی اندرونی سرد مہری پر ہرگز دلالت نہیں کرتی۔ ہو سکتا ہے کہ فکری انہماک، کثرتِ مشاغل یا اپنی افتادِ طبع کی بنا پر مولانا اپنی بول چال یا میل جول میں زیادہ بے تکلف یا ملنسار دکھائی نہ دیں لیکن جب کچھ دیر ان کے ساتھ رہنے یا معاملہ کرنے کی نوبت آتی ہے

تو اس بات کا اندازہ ہوتا ہے کہ ان کا دل اسلامی محبت و اخوت اور انسانی دلسوزی اور شفقت کے کتنے گہرے جذبات سے بھرپور ہے۔ قیام پاکستان کے بعد جب ہم لوگ لاہور پہنچے تو مرکزی ادارے کے سارے افراد کے لیے رہائشی مکانات کا کوئی انتظام نہ ہو سکا۔ آخر کرائے کے چھوٹے چھوٹے خیمے اچھولداریاں لے کر انہیں ایک کھلے افتادہ میدان میں گاڑ دیا گیا۔ اور انہی میں ہم سب لوگ اقامت گزیں ہو گئے۔ مولانا محترم اور جماعت سے حُسنِ ظن رکھنے والوں کو جب اس کا علم ہوا تو انہوں نے فوری طور پر آ کر مولانا کے لیے مکان کی پیش کش کی اور اصرار کیا کہ کم از کم مولانا مع اہل و عیال دوسری جگہ منتقل ہو جائیں۔ خود ہماری بھی یہ دلی خواہش تھی کہ مولانا اس سے فائدہ اٹھائیں۔ ان کی تکلیف خود ہمارے لیے موجب تکلیف تھی۔ سردی اور برسات کا موسم قریب تھا۔ اس طرح کی خانہ بدوشانہ زندگی کا تجربہ ہم میں سے کسی کو نہ تھا۔ بچوں کا ساتھ تھا۔ پردے کا، اٹھنے بیٹھنے کا اور دیگر ضروریات کا کوئی معقول انتظام نہ تھا۔ خیمے اتنے چھوٹے تھے کہ آدمی کا ان میں سیدھا کھڑا ہونا بھی محال تھا، اس کے باوجود مولانا اس طرح کی پیش کشوں کے جواب میں شکریے کے ساتھ یہ کہہ کر معذرت کر دیتے تھے کہ "ہمہ یاراں دوزخ، ہمہ یاراں بہشت۔ یہ بات مروت کے خلاف ہے کہ میں یا میرے بچے تو پختہ مکانوں میں رہیں اور میرے ساتھی اور ان کے بچے خیموں میں پڑے رہیں۔" بعد میں انہی خیموں میں ہم سب نے برسات اس شان سے گذاری کہ اوپر چھت سے بھی پانی برستا تھا

اور نیچے زمین کا پانی بھی چاروں طرف سے اندر جمع ہو جاتا تھا، آخر کار تلاش کے بعد اچھرہ کی آبادی میں مسلمانوں کے چند کرائے کے مکان ایک دوسرے کے قرب و جوار میں دستیاب ہو گئے اور بدویانہ زندگی کو خیرباد کہہ کر ہم ان مکانوں میں آکر رہائش پذیر ہو گئے۔

# مولانا مودودی اپنے گھر میں

## بیگم مودودی

(۱)

مودودی صاحب ایک معمولی انسان ہیں مگر اللہ تعالیٰ نے انہیں قرآن اور سیرت رسول کریمؐ کی جو معرفت دی ہے اس کی بنا پر میں اگر یہ کہوں کہ ان کا عمل قرآن کے مطابق ہے تو شاید مبالغہ نہ ہوگا۔

میں ایک راہ گم کردہ انسان تھی۔ مودودی صاحب میرے سامنے مشعل ہدایت بن کر آئے۔ ان کی زبان خاموش تھی، بس عمل تھا جو ہر لمحہ ہدایت کی طرف راہنمائی کرتا رہا۔ اگر کہیں وہ زبان کھولتے، بات بات پر اعتراض کرتے، ایک ایک چیز پر انگشت نمائی کرتے تو میرا سدھرنا تو کجا، شاید میں ان کے ساتھ زندگی کے دن بھی نہ گزار سکتی۔ یہی وہ حکمت تبلیغ تھی جو انہوں نے قرآن مجید سے سیکھی تھی پھر

وہ بہت وسیع النظر، حلیم اور شفیق ہیں۔ مجھے یاد نہیں کہ اِن پندرہ سال میں انہوں نے کبھی امر بالمعروف یا نہی عن المنکر کے سلسلے میں میرے ساتھ تحکمانہ لہجہ استعمال کیا ہو۔ یہی ان کی سیرت کا حسن ہے، کہ جس کا ان سے تھوڑی دیر بھی معاملہ پڑتا ہے وہ اُن کا شیدائی بن جاتا ہے۔

مودودی صاحب ظاہر کی اصلاح سے زیادہ باطن کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ ایک مرتبہ وہ سخت تھکے ہوئے تھے اور اسی وقت آکر لیٹے تھے کہ باہر سے پیغام آیا "مولانا کو بھیج دیں" ! میں نے کہہ دیا کہ مولانا سو رہے ہیں۔ جب میں نے کہا کہ میں نے کہہ دیا ہے کہ وہ سو رہے ہیں تو بس صرف اتنا کہا "کیا تم نے جھوٹ کہہ دیا"

ایک مرتبہ ہم سب کھانا کھا رہے تھے۔ میں اپنے بڑے لڑکے کو نصیحت کر رہی تھی کہ بیٹا نماز پڑھا کرو۔ دیکھو لوگ کیا کہیں گے کہ مودودی صاحب کا بیٹا نماز نہیں پڑھتا؟ اس پر مودودی صاحب بولے "بیٹا جب بھی نماز پڑھنا اللہ تعالیٰ کے لیے پڑھنا، باپ کی نماز نہ پڑھنا۔"

بچوں کے ساتھ ان کی شفقت کا یہ عالم ہے کہ میں نے کوئی باپ ایسا شفیق نہیں دیکھا۔ جب بھی گھر میں آئیں گے ایک ایک بچے کا نام لے لے کر پکاریں گے۔ دارالاسلام میں ہمارے پاس ٹانگہ تھا۔ خود مجھے اور بچوں کو لے کر شام کو جاتے تھے کبھی کسی کے ساتھ بچوں کو نہیں بھیجتے تھے کہ کہیں کوئی بچہ گر نہ جائے یا ایک دفعہ

کسی وجہ سے خود نہ جا سکے اور کوچوان کے ساتھ بچوں کو پٹھان کوٹ بھیج دیا۔ خود نہر پر ٹہلنے چلے گئے۔ مغرب سے پہلے نہر سے واپس آگئے۔ باہر ہی پوچھا بچے آگئے ہیں؟ معلوم ہوا نہیں آئے۔ باہر ہی بیٹھ گئے۔ بچوں کو آنے میں دیر لگ گئی۔ ایک ڈیڑھ گھنٹہ باہر ہی بیٹھے رہے۔ جب بچے آگئے تو انہیں لے کر اندر آئے۔ میں نے پوچھا "آپ نے اتنی دیر کہاں لگائی؟" کہا "میں تو باہر بیٹھا تھا۔ اور بچوں کی فکر میں مجھ سے تو نہر پر بھی نہیں ٹھیرا گیا۔ اور بچوں کے انتظار میں باہر ہی ٹھیرا رہا۔ ان کے بغیر میرا اندر آنے کو جی نہیں چاہا"۔

عموماً بچے باپ سے ڈرتے اور ماں کے سامنے شرارتیں کرتے ہیں۔ مگر میرے بچے باپ کی گھر میں موجودگی پر بڑے شوخ ہو جاتے ہیں اور جس چیز کی ضرورت ہوتی ہے جھٹ باپ کی سفارش لے آتے ہیں۔ بچے ان کی کیسی ہی قیمتی چیز خراب کر دیں کبھی انہوں نے بچوں کو نہیں مارا۔ بس زیادہ سے زیادہ یہی کہیں گے کہ "بیٹا تم کیوں چیزیں خراب کیا کرتے ہو"۔

مودودی صاحب کے والد جب ان کی عمر پندرہ سال کی تھی --- انتقال کر گئے تھے۔ والدہ صاحبہ بفضل خدا حیات ہیں۔ ان کا وہ اس قدر احترام کرتے ہیں کہ شاید ہی کوئی بیٹا کر سکے۔ بعض چیزیں ان کی انہیں ناپسند بھی ہوتی ہیں مگر بالکل خاموش رہتے ہیں کبھی اُف تک نہیں کی۔ جو چاہیں وہ کہہ لیں، کبھی آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھا، ہر طرح ان کی خدمت کے لیے تیار رہتے ہیں۔

(۲)

مولانا مودودی کی زندگی کا ایک رخ!

میرا خاندان شاہجہان کے وقت میں بخارا سے نقل مقام کرکے دلّی میں آ بسا تھا کئی پشت سے دلّی جیسے شہر میں رہنے کی وجہ سے شہری زندگی کی عادی تھی جب مولانا حیدر آباد سے دارالاسلام منتقل ہوئے تو یہ میری زندگی کے لیے بہت بڑا انقلاب تھا۔

دارالاسلام اور اس کی آبادی صرف ہمارے گھر اور دو گھروں پر مشتمل تھی۔ گاؤں کا سادہ گھر نہ بجلی نہ نل نہ زندگی کی دوسری سہولتیں، یہ پہلا صبر آزما مرحلہ تھا۔

ایک دفعہ ہمارے پاس لکڑی نہ تھی۔ مولانا صبح ناشتہ کرکے دفتر چلے گئے۔ میں حیران بیٹھی تھی کہ کیا کروں، گھر آئے تو کہا کہ کیا بات ہے؟ میں نے کہا لکڑی نہیں ہے۔ کھانا پکانے والی بیٹھی ہوئی ہے۔ آپ نے کہا "بس صرف اتنی سی بات کے لیے پریشان ہو"۔ یہ کہا اور ہاتھ میں کلہاڑی اٹھا کر باہر چلے گئے۔ گھر کے سامنے بغیر چری لکڑی پڑی تھی۔ خود جا کر پھاڑنے لگے۔ ابھی انہوں نے ایک دو ہاتھ ہی مارے تھے کہ آس پاس کے کئی آدمی دوڑے ہوئے آئے، اور آن کی آن میں لکڑی کا ایک ڈھیر لگ گیا۔

اسی طرح ایک روز پانی بھرنے والا کسی وجہ سے پانی نہیں لایا۔ گرمی سخت تھی۔ مولانا گھر میں آئے تو میں پریشان بیٹھی تھی۔ پوچھا کیا بات ہے؟ میں نے کہا

پانی نہیں ہے۔ سنتے ہی دو بالٹیاں اٹھا کر کنوئیں پر پہنچ گئے اور پانی بھرنا شروع کیا۔ لوگ دیکھتے ہی دوڑ پڑے، اور فوراً گھر میں پانی ہی پانی تھا۔

مولانا میرے آرام کا بہت ہی خیال رکھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ میں راہِ خدا کی سختیاں جھیلتی رہی۔ اگر مولانا لاپرواہ ہوتے تو میں راہِ خدا میں شاید ان کا ساتھ نہ دے سکتی۔ دارالاسلام کی دیہاتی زندگی کی تکالیف کی وجہ سے میری صحت بہت خراب ہو گئی تھی۔ مولانا نے لاہور سے ڈاکٹر پہ ڈاکٹر بلائے اور تین مہینے تک میرے علاج اور آرام و آسائش میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا تھا۔ پچاس کے قریب انجکشن لگنے تھے۔ ایک دن بیچ چھوڑ کر خود تانگہ چلا کر لے جاتے اور انجکشن لگوا لاتے۔ اس طرح ان کا پورا دن ضائع ہوتا اور اس روز کوئی لکھنے کا کام نہ کر سکتے تھے۔

مولانا کا طرزِ عمل گھریلو زندگی میں قرآن کی اس آیت کے مطابق رہا ہے۔ ان تعفوا اقرب للتقوی ولا تنسوا الفضل بینکم۔ وہ میری بڑی سے بڑی کوتاہی کو نظر انداز کر دیتے تھے۔ اور میرے آرام اور آسائش کا ہر وقت خیال رکھتے تھے۔

جو لوگ اپنی خانگی زندگی میں اصلاح اور مسرت چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ وہ خود حدود اللہ کے مستقل مزاجی سے پابند ہوں۔ اور آپس میں تجارتی لین دین کا معاملہ کرنے کی بجائے احسان سے کام لیں۔ انشاءاللہ حالات درست ہو جائیں گے۔

# قید و بند کی منزل میں

نعیم صدیقی

گرفتاری —— اور اچانک گرفتاری سے جب سامنا ہوتا ہے تو ایک صاحبِ دعوت اور صاحبِ مقصد کی سیرت کے ایسے گوشے اپنی جھلک دکھاتے ہیں جن سے اس کے قریب ترین ساتھی بھی پہلے کبھی پوری طرح واقف نہیں ہو سکتے۔ ایک ادنیٰ درجے کے آدمی کی وہ کمزوریاں اس وقت بے نقاب ہوتی ہیں جن سے وہ خود بھی پوری طرح آگاہ نہیں ہوتا، اور اونچے درجے کے مردانِ کار کی شخصیتوں کی عظمت کے ایسے پہلو دکھائی دے جاتے ہیں جو ان کی قدر و قیمت کو چار چاند لگا دیتے ہیں۔

## وہبی شخصیت

مولانا اس نفسیاتی لمحے کی آزمائش سے جب پہلی مرتبہ (اکتوبر ۴۸ء) میں گزرے

تھے تو یہ واضح ہو گیا تھا کہ اس شخص کی سیرت عام حالات میں جتنی اونچی ہے، آزمائش میں آکر وہ اس سے زیادہ اونچی ہو جانے والی ہے۔ اس زمانے میں حکومت کے براہ راست اور بالواسطہ پروپیگنڈے نے، نیز بعض اخبارات کے مخالفانہ محاذ اور بعض مولویوں کے فتووں اور خطبوں نے، رائے عام کی فضا کو اتنا مکدر کر دیا تھا کہ دماغی سکون کو برقرار رکھنا کوئی آسان کام نہ تھا لیکن مولانا اس طوفانی ماحول میں جس شان سے عزیمت کی چٹان بنے رہے اس نے جماعت کے ایک ایک فرد میں سچائی پر قائم رہنے کا مضبوط جذبہ پیدا کر دیا۔ حال یہ تھا کہ مسجد کے ممبروں سے مولانا کے قتل کیے جانے کی علانیہ ترغیب دلائی جا رہی تھی اور سڑکوں پر چلتے پھرتے کارکن بسا اوقات یہ اندیشہ محسوس کرتے تھے کہ ہم پر کہیں بھی غنڈوں کی طرف سے حملہ ہو سکتا ہے۔ اور ایک ایک چیز کی اطلاع لے کر ہم سب بار بار مرکز آتے تھے، لیکن مولانا سے بات کرتے ہی ساری تشویش رخصت ہو جاتی اور عزم و ہمت کی ایک نئی لہر دوڑ جاتی۔ مولانا کارکنوں کی گھبراہٹ کا پرتو قبول کرنے کے بجائے ہمیشہ ان پر اپنی عزیمت کا پرتو ڈال دینے میں کامیاب رہے جب کوئی آتا تو وہ دور ہی سے اس کے چہرے سے نفسیاتی مطالعہ کر لیتے اور سلام کا جواب دینے کے ساتھ ہی ہشاش بشاش چہرے کے ساتھ پوچھتے: کہیے جناب! کیا حالات ہیں؟ —— اور آنے والے کی جذباتی کیفیت بات کرنے سے پہلے ہی بدل جاتی۔ مجھے یاد ہے کہ اسی زمانے میں کسی موقع پر غالباً کسی اخبار

(نام لینا غیر ضروری ہے) کے نوٹ کا میں نے مولانا سے تذکرہ کیا کہ اس نے ہمارے بارے میں یہ یہ الزام تراشی کی ہے اور یوں یوں حکومت اور عوام کو اکسایا ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ اس کی تردید کی ضرورت نہیں، اس اخبار کو اپنا کام کرنے دیجئے اور صاف صاف کہیے کہ ہم لوگ "اقراری مجرم" ہیں! ــــ میری تشویش ختم ہو گئی اور یہی الفاظ ایک مصرعہ بن کر ذہن نشین ہو گئے۔ اسی رات میں نے اپنی نظم "ہم لوگ اقراری مجرم ہیں" مکمل کر لی مجھے یاد تو نہیں، لیکن خیال ہے کہ ہمارے اس مستقل کرم فرما اخبار نے صاف صاف لفظوں میں ہمیں غدار قرار دیا تھا۔ چنانچہ اسی وجہ سے ایک مصرعہ یوں ڈھلا:

یہ نگری اندھی نگری ہے تو ہم سے راجا! غدار ہیں ہم

مولانا کی تلقین یہ تھی کہ مخالفت سے مخالف ماحول کے خطرناک ترین گوشوں میں گھس بیٹھیے اور پوری ہمت کے ساتھ اپنی صحیح پوزیشن پیش کر دیجیے۔ چنانچہ کارکنوں کا یہ حال تھا کہ انہوں نے حکومت، پریس اور مولویوں کے وسیع مخالفانہ محاذ کے بالکل سامنے آ کر جھوٹ کے غبار سے فضا کو صاف کرنے کی حوصلہ افزا مثالیں قائم کر دیں۔ پھر جب مولانا نے تجویز کیا کہ شہر کے عین بلوائی مرکز میں جلسے کیے جائیں، اور عوام کو براہ راست اپنے موقف سے آگاہ کیا جائے، تو پہلا آزمائشی موقعہ برکت علی محمڈن ہال کو مقرر کیا گیا، جس میں ہاتھ خان صاحب کو صدارت کے لیے اور مجھے تقریر کے لیے بھیجا گیا۔ واقعہ یہ ہے کہ حالات کی ناسازگاری میں

جب ہم نکلے تو ہر اس کا شائبہ تک نہ تھا، بلکہ ایک بڑی بازی کھیل جانے کی اسپرٹ دلوں میں کام کر رہی تھی۔ مولانا خود اس روز یہ اندیشہ رکھتے تھے کہ کسی ناخوشگوار واقعہ کا امکان ہے، اور ہماری واپسی تک برابر دفتر کے صحن میں موجود رہے اس کے بعد شہر کے تمام حصوں میں پے درپے چھوٹے چھوٹے جلسے کیے جانے لگے۔

اس دوران میں متعدد لوگوں نے مولانا کی گرفتاری کے امکان سے آگاہ کر دیا تھا۔ دوسری طرف ایک خطرناک تر سازش کی افواہ بھی ملی اور ہم نے چاہا کہ مولانا کسی قدر احتیاط سے کام لیں، لیکن انہوں نے ہمیشہ کی طرح کہا کہ جب تک اللہ تعالیٰ مجھ سے اپنے دین کی خدمت لینا چاہتا ہے، میں اپنے لیے کوئی خطرہ محسوس نہیں کرتا، اور جب اس کی طرف سے یہ مہلت ختم ہو جانے والی ہوگی تو پھر کوئی احتیاط حفاظت کی ضمانت نہیں بن سکتی —— ایک روز کا واقعہ ہے کہ میں دفتر "کوثر" میں کام کر رہا تھا کہ اچانک اپنے ہی ایک نوجوان آئے، اور انہوں نے علیحدگی میں مجھ سے کہا کہ مولانا کی گرفتاری کا قطعی فیصلہ ہو چکا ہے۔ میں نے یہ خبر سن کر فوراً کام بند کر دیا اور معمول کے خلاف قبل از وقت مرکز آگیا۔ دوپہر کا وقت تھا۔ مولانا کو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ آرام کر رہے ہیں۔ میں نے کسی بچے کے ذریعے کہلوایا کہ بہت ضروری پیغام دینا ہے، اور مولانا جس حال میں ہوں مجھے ابھی ملنا ہے۔ اطلاع اندر گئی، دروازہ کھلا اور مولانا کو میں نے

مطلع کر دیا۔ مولانا کے چہرے کی معمولی جھلک میں کوئی فرق نہیں آیا ـــــ یہ تھی اس شخص کی عظمت!

## سیفٹی ایکٹ

۱۴ اکتوبر ۱۹۴۸ء کو گلے کی شدید خرابی کی وجہ سے مجھے حرارت تھی۔ نہ میں دفتر گیا، نہ اور کہیں باہر نکلا۔ مغرب کے وقت عبدالوحید خاں صاحب کے ایک عزیز آئے اور انہوں نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اور مجھے بلا کر اچانک یہ خبر سنائی کہ

"طفیل صاحب گرفتار ہو گئے، اور وہ تھانے میں ہیں اور مجھے اُن کا بستر لے جانے کے لیے بھیجا ہے؟"

جلدی میں انہوں نے یہ بھی بتایا کہ:

"تلاشی ہوئی اور مطالبۂ حق (میرا لکھا ہوا ضبط شدہ پمفلٹ) کی ایک کاپی برآمد کر کے پولیس ساتھ لے گئی ہے"

اب میں نکلا کہ جا کر مرکز میں اطلاع کروں۔ وہاں پہنچا تو درس آخری مرحلے پر تھا۔ وہ ختم ہوا تو ڈی۔ ایس۔ پی صاحب، جو وہاں موجود تھے، انہوں نے مولانا سے علیحدگی میں بات کرنے کی خواہش کی، اور بات ہو گئی، بلکہ فوراً ہی بات کھل گئی۔ مولانا کھانا کھانے اور تیار ہونے کے لیے اندر چلے گئے۔ ہم سب لوگوں پر اس بات کا گہرا اثر تھا کہ حکمراں طاقت مسلمانوں اور ان کے ملک کے حقیقی

خیر خواہ کے ساتھ بالآخر وہی ظالمانہ سلوک کرنے پر تُل گئی ہے جس کے نمونوں سے ہماری تاریخ بھری پڑی ہے۔ کچھ دیر کے بعد مولانا کا بستر آ گیا۔ پھر کچھ وقفے کے بعد مولانا شیروانی پہنے ٹھیک اسی طرح ہشاش بشاش چہرے کے ساتھ نمودار ہوئے جیسے وہ کسی سفر پر جاتے ہوئے دکھائی دیتے تھے ــــ کوئی فرق نہ تھا! اور برآمدے کے کنارے پر کھڑے انہوں نے یہ کہہ کر پان طلب کیا کہ

"ڈبیہ بٹوا کہاں ہے، آخری پان کھا لیا جائے"۔

پوچھا گیا کہ آخری کیوں؟ ہنستے ہوئے فرمانے لگے۔

"بس اب طلاق دے رہا ہوں"۔

پان جیسے رفیق کے بارے میں مولانا کا یہ فیصلہ سن کر میں نے پوچھا کہ کیا جیل کے بعد بھی یہ طلاق جاری رہے گی؟ تو فرمایا

"نہیں! یہ طلاق رجعی ہے، مغلظ نہیں"!

اس پر سید نقی علی صاحب اور دوسرے لوگ خوب قہقہہ لگا کر ہنسے۔ بعد ازیں یہ شخص ہنستے ہنساتے مصافحہ کر کے نامعلوم مدت کی قید کے لیے مسلح پہرے میں جیپ گاڑی کے اندر بیٹھ کر روانہ ہو گیا۔

## مارشل لا

یہ سماں ذہن میں رکھتے ہوئے دوسری گرفتاری کا منظر معلوم کرنے کی جو

خواہش دل میں تھی، اسے پورا کرنے کے لیے فقیر حسین صاحب سے دریافت کیا کہ مولانا کس طرح روانہ ہوئے۔ فقیر حسین صاحب سے خاص طور پر میں نے یہ بھی پوچھا کہ رات کو مولانا سے ملنے والا، یا ان کے بارے میں کچھ دریافت کرنے والا آخری شخص کون تھا۔ انہوں نے بتایا کہ ایک نوجوان طالب علم مولانا سے دیر تک ڈارون کے نظریے پر گفتگو کرتے رہے۔ ان کے بعد اور کوئی آدمی نہیں آیا۔ مولانا اندر چلے گئے اور یحییٰ صاحب اور فقیر حسین صاحب سو گئے۔ فقیر صاحب کو جب جگایا گیا تو ہر طرف روشنی ہو رہی تھی۔ اٹھتے ہی ان کی نگاہ یحییٰ صاحب پر پڑی جو جلدی جلدی اپنی ٹانگوں سے سُتلی کھول رہے تھے۔ (ٹانگوں میں درد کی وجہ سے انہوں نے یہ انوکھی تدبیر اختیار کی تھی) فقیر صاحب بیان کرتے ہیں کہ میں نے پوچھا "کیا معاملہ ہے؟" جواب میں یحییٰ صاحب نے دونوں ہاتھ کسی قدر اٹھا کر دبے لفظوں میں کہا "پولیس!" بہت جلد ان کو مطلع کر دیا گیا کہ ان کے گھر کی بھی تلاشی ہوگی، اور ان کو گھر چلنا ہے۔ فقیر حسین صاحب اٹھ کر مولانا کے دفتر کی طرف جانے کے لیے نکلے، جہاں اس وقت کارروائی ہو رہی تھی، تو باہر پولیس اور خفیہ ہر طرف پھیلی نظر آئی۔ معاً دو آدمی ان کے گرد ہو گئے۔ فقیر صاحب مولانا کے کمرے میں پہنچے تو انہوں نے دیکھا کہ چند اصحاب مولانا کی میز کے گرد بیٹھے ہیں اور تلاشی ہو رہی ہے۔ مولانا اپنی تیاری کے سلسلے میں غسل خانے سے نکلے۔ فقیر صاحب کہتے ہیں کہ مولانا اس سے بالکل بے نیاز تھے کہ ان کے کاغذات کے ساتھ کیا

سلوک ہو رہا ہے؛ اور کون کس حرکت میں مصروف ہے۔ فقیر صاحب کو جماعت کے خزانے کی فکر تھی، وہ چاہتے تھے کہ مولانا سے سیف کی کنجیوں کے بارے میں کوئی ہدایت حاصل کریں کہ یہ کس کی تحویل میں دی جائیں لیکن غالباً ان کے ذہن میں یہ بات تھی کہ کنجیوں کے بارے میں "اغیار" کو کچھ معلوم بھی نہ کرایا جائے۔ اسی وہ حیران تھے کہ مولانا سے کس طرح بات کریں۔ آخر کنجیاں دکھا کر انہوں نے محض اشارے سے سوال کیا۔ مولانا نے بغیر کسی اہتمام کے وہیں سے کہا کہ ان کو بیگ صاحب کے حوالے کر دیجیئے ——— اور کنجیاں پولیس کے قبضے میں چلی گئیں، بلکہ خود خزانہ بھی، اور حساب کتاب کے کاغذات بھی!!

مولانا کی کیفیت یہی تھی کہ جیسے سفر پر جا رہے ہوں!

(کسے معلوم تھا کہ یہ سفر ایسا ہے کہ جس کی راہ میں پھانسی کی کوٹھری بھی آئے گی!)

## شاہی قلعے میں

قلعے سے تقریباً ہر روز کچھ لوگ نکال کر بورسٹل جیل لائے جاتے۔ آنے والے اس تاریخی جہنم عقوبت کی اندرونی آبادی کے بارے میں کچھ نہ کچھ خبریں لے آتے تھے۔ چنانچہ یہ اطلاع مل گئی کہ مولانا مودودی بھی قلعے میں ہیں۔

مولانا اصلاحی، چراغ الدین، نقی حسین، عبدالوحید خاں قلعے سے واپس

پہنچے اور اپنی اپنی سرگزشت بیان کی۔ یاد نہیں ان میں سے کس نے بتایا کہ کہیں آتے جاتے ان کی نگاہ بھی مولانا پر پڑی ہے۔ نیز یہ معلوم ہوا کہ وہ ان حضرات کی کوٹھڑیوں سے دور کسی کمرے میں رکھے گئے تھے۔ یہ بھی بتایا گیا کہ گھر کے لوگوں کو ان سے ملاقات کرنے کی اجازت نہیں دی گئی، نیز ان کو کوئی سامان مطالعہ حتیٰ کہ قرآن شریف بھی نہیں دیا گیا۔

## سنٹرل جیل

یہ تو محفوظ نہیں رہا کہ مولانا کس تاریخ کو سنٹرل جیل لائے گئے۔ وہ بہر حال ہمارے بورسٹل جیل سے سنٹرل جیل لے جائے جانے سے پہلے پہنچ چکے تھے۔ اس کی اطلاع ہمیں بورسٹل جیل ہی میں مل چکی تھی۔ اغلباً ۱۴ اپریل کے لگ بھگ مولانا قلعے سے باہر لائے گئے۔ گھنٹی گھر کے میدان میں اندراجات ہو جانے کے بعد ہمارے پہلے حبیب سیاست خانہ الاٹ ہوا تو اصلاحی صاحب کو بتایا گیا کہ انہیں دیوانی گھر جانا ہے، جہاں مولانا مودودی پہلے سے ہیں چنانچہ پہلے اصلاحی صاحب نمبردار کی معیت میں ہم سے رخصت ہوئے، اور اس وقت وہ ایک شدید تاثر میں تھے "اچھا رفیقو! خدا تم سب کا نگہبان ہو" یہ کہا اور مصافحہ کر کے چلے گئے۔

غالباً اسی رات کی تاریکی میں آتے جاتے وارڈروں نے مولانا کی خیر و عافیت

سے آگاہ کیا، اور اگر کوئی واسطہ نہ بھی ہوتا تو خدا کے فرشتے تو تھے جو ہماری طرف سے سلامتی کی دعائیں ادھر پہنچاتے تھے، اور ادھر سے محبت کے پیام ادھر لاتے تھے۔

— اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مولانا کو بالکل ہماری طرح "سی کلاس" دی گئی ہے ہمیں تو خیر "زیڈ" کلاس بھی دے دی جاتی تو ہمارے ملک کی حکومت عالیہ کو احساس نہ کرنا چاہیے تھا، لیکن مولانا مودودی کو "سی کلاس" دے کر جس انتقامی پستی کا ثبوت دیا گیا وہ جمہوریت کے دامن پر شرمناک داغ ہے۔ مودودی ایک تحریک کا رہنما ہی نہ تھا، ایک نئے دورِ تاریخ کا افتتاح کرنے والا تاریخ ساز بھی ہے۔ وہ الجہاد فی الاسلام، تنقیحات، پردہ، اور تفہیم القرآن جیسی اونچی تصانیف کا مصنف ہی نہیں، وہ نئی نسل کے ذہن و کردار کا معمار بھی ہے۔ وہ زندگی بخش نظریات و خیالات دینے والا ادیب ہی نہیں، اپنے نظریات و خیالات کو عملاً غیر اسلام سے ٹکرا دینے والا بھی ہے۔ وہ صرف پاکستان ہی کے لیے سرمایۂ فخر نہیں، ساری دنیا میں اس سے دلچسپی لینے والے پھیلے ہوئے ہیں۔

کیا اسے "سی کلاس" میں رکھ کر تم اس کا ایمان بدل سکتے ہو؟ تم اس کی عظمت کو اس سے چھین سکتے ہو؟ تم اس کی عزت میں کوئی کمی پیدا کر سکتے ہو؟ تم اس کے تاریخی مقام کو اس سے چھین سکتے ہو؟ تم اس کی قدر کرنے والوں کی تعداد گھٹا سکتے ہو؟ —

مارشل لا کے تمام حوالاتیوں کو گھنٹہ گھر طلب کیا گیا۔ ہم بھی بلائے گئے۔ اس مرتبہ ملٹری کے سامنے پیشی تھی۔ ہم جب موقع پر پہنچے تو کچھ ہماری وضع قطع کو دیکھ کر، اور کچھ نام پوچھنے کے بعد یہ جان کر کہ ہم جماعت اسلامی کے کارکن ہیں، ہمیں ان حضرات نے میز کے ساتھ رکھے ہوئے بنچ پر بیٹھنے کی دعوت دی۔ پھر نام پتے پوچھے، اور اندراجات کیے۔ ایک ذرا اپنی اہمیت محسوس کرنے والے فوجی افسر نے (جو بعد میں مولانا مودودی کے مقدمے کی سماعت کرنے والے ججوں میں شامل تھا) ہم سے کچھ باتیں چھیڑ دیں۔ جماعت کے مقصد وغیرہ کے متعلق وہ معلومات لیتا رہا۔ اس کا انداز یہ تھا کہ جماعت کی کسی چیز کی تعریف کر کے پہلے اکساہٹ پیدا کرتا، پھر سوالات کرنے لگتا۔ ہمارے رفقا میں سے بعض مبلغانہ جوش میں آکر اس کے سوالات کا جواب کچھ نہ دے سکتے تھے، بلکہ یہ کہتے کہ ہماری طرف سے تو کچھ بھی نہیں ہو رہا ہے، پولیس نے آپ گرفتار کیا ہے۔ اس پر سی۔ آئی۔ ڈی کے ایک افسر (جو اس گروپ کے ساتھ شامل تھے) کہنے لگے کہ آپ لوگوں کے خلاف جو چیز لائی گئی وہ بڑی سخت چیز تھی، خدا کا شکر کیجیے کہ آپ لوگ اس سے بچ نکلے ہیں، اب تو معمولی بات ہے۔ ہم نے پوچھا کہ وہ کیا چیز تھی، تو ان صاحب نے بات گول کر دی۔ اس گفتگو کے دوران میں نہ صرف چاروں طرف لوگ کھڑے اس گفتگو کو توجہ سے سن رہے تھے، بلکہ ایک نوعمر فوجی افسر بالکل خاموشی سے ٹکٹکی باندھے ہماری طرف دیکھ رہا تھا ___ جیسے وہ ہمیں سمجھنے

کی کوشش کر رہا ہو۔

بہرحال ہمیں معلوم ہو گیا کہ مولانا پر کوئی مقدمہ چلایا جانے والا ہے۔

## فوجی عدالت

۷ رمئی کو طے شدہ پروگرام کے مطابق ناشتہ کرتے ہی فوجی عدالت جانے کی تیاری شروع ہو گئی، جہاں مولانا مودودی کا تاریخی مقدمہ زیر سماعت تھا۔ عدالت سنٹرل جیل کی ڈیوڑھی کے اس ملحقہ ہال میں منعقد ہو رہی تھی جس کی چھت کے نیچے اس سے قبل سیاسی مقدمات فیصل ہو چکے تھے۔ اب یہاں مارشل لا کے خاص خاص مقدمات کا فیصلہ کیا جا رہا تھا۔ اسی تاریخی ہال میں اب پاکستان کی وہ شخصیت مجرموں کے کٹہرے میں آ رہی تھی جس کا سب سے بڑا گناہ ملک بھر میں اسلامی نظام زندگی کی تڑپ پیدا کر دینا ہے، لیکن جسے اس کے اصل گناہ پر نہ پکڑ سکنے کی وجہ سے "قوت" ہمیشہ دانت پیستی رہی ہے، اور سازشی ذہن کے ساتھ برابر کسی زریں موقع کی تلاش میں رہی ہے — یہ زریں موقع ہاتھ آ گیا تھا۔

سنٹرل جیل پہنچے تو مقدمے سے دلچسپی لینے والوں کا ایک ہجوم موجود پایا۔ اکثر رفقا سے یہیں جیل گیٹ پر ہو کر ملاقات کرنے کا موقع ملا۔ معلوم یہ ہوا کہ اندر صرف پندرہ آدمیوں کے داخلے کی اجازت ہے، مگر ایک ایک کرتے کرتے بہت بڑی تعداد ہال میں جا پہنچی، اور زائرین مقدمہ کی گیلری اور اس کی سیڑھیاں پوری طرح بھر گئیں۔

ہم سب پاؤں داخل ہوئے، اور کارروائی کے دوران میں سیڑھیوں پر جا کر بیٹھ گئے۔ مناظر ملزم بالکل ججوں کے سامنے ٹیبل کے متصل کھڑا اپنا تحریری بیان پڑھ رہا تھا ___ جو اس رات ۲ بجے طفیل صاحب کو املا کرا کے تیار کیا تھا ___ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ ملزم "جواب دعویٰ" نہیں پیش کر رہا ہے، بلکہ وہ کوئی جج ہے جو تاریخ کی عدالت میں کسی مقدمے کے ملزموں کو اپنا فیصلہ سنا رہا ہے۔ اس کا لب و لہجہ سنجیدگی، وقار اور حوصلہ مندی کا مظہر تھا۔

بیان ختم ہوا تو مولانا اپنی کرسی پر بیٹھ گئے۔ چوہدری نذیر احمد خاں (مولانا کے وکیل) اور عنایت صاحب کی کرسیوں سے ذرا پیچھے ہال کے ایک پاسے کے ساتھ تھی۔ پیچھے کٹہرے میں سید نقی علی، اور قادیانی مسئلہ چھاپنے والے دو مالکان مطابع، بحیثیت ملزمان بیٹھے تھے۔ مقابل میں حکومت پنجاب کے سرکاری وکیل اور ان کے معاون کی نشست تھی۔ ججوں میں سے صدر (آئی-آئی-گیلانی) کا چہرہ سنجیدگی اور کسی قدر ذہنی تعمق کے آثار رکھتا تھا۔ صدر کے دائیں ہاتھ جو صاحب بیٹھے تھے ان سے پہلے ایک موقعہ پر بات کرنے کا موقع جیل میں مل چکا تھا۔ یہ تیز طرار آدمی تھے، اور چہرہ بھی اسی کا غماز تھا۔ صدر وقتاً فوقتاً انہی سے مشورہ کرتے رہتے تھے۔ صدر کے بائیں ہاتھ ایک صاحب اور تھے، جو کارروائی کے دوران میں بالکل بے حس و حرکت بالعموم آنکھیں بند کیے بیٹھے رہتے ___ ممکن ہے کہ سو بھی جاتے ہوں ___ ایک چھوٹے صاحب کارروائی کے نوٹس لینے اور کاغذات

وغیرہ کو محفوظ کرنے والے تھے۔ صدر کے متعلق بتایا گیا تھا کہ وہ فوجی قانون کے علاوہ سول قانون سے بھی واقف ہیں۔ یہ تھی مارشل لا کی وہ نمائندہ طاقت جو مولانا مودودی ـــــ اور تحریک اسلامی ـــــ کی قسمت کا فیصلہ کرنے بیٹھی تھی۔

کارروائی سے اندازہ یہی ہو رہا تھا کہ ملزم کا پلہ بھاری ہے، اور مدعی کا کیس بالکل کھوکھلا ہے۔ فریقین کے وکلا پر گہری نگاہ تنقید جمی رہی۔ اندازہ بالعموم یہی تھا کہ چودھری نذیر احمد نے کیس پلیڈ کرنے میں بڑی ذہانت اور محنت کا ثبوت دیا ہے۔ دوسری طرف حکومت پنجاب کے سرکاری وکیل تھے، جن کو ذہانت و محنت سے کام لینے کی نسبتہً کم ضرورت تھی۔ چودھری نذیر احمد خاں میں ایک تو اہم نکات پیدا کرنے کی صلاحیت نمایاں تھی، دوسرے زور بیان سرکاری وکیل سے زیادہ تھا۔ واضح رہے کہ زور بیان سے مراد محض شور بیان نہیں ـــــ چودھری نذیر احمد بہت دھیمی آواز میں متانت اور سنجیدگی سے بات کرتے تھے، لیکن انداز اتنی خود اعتمادی اور اتنا بڑا پن لیے ہوتا تھا کہ عدالت اس سے متاثر ہوتی تھی۔ جہاں کہیں دونوں میں بحث ہوتی ہے تو سرکاری وکیل پچھڑ گیا ہے۔ سرکاری وکیل کے چہرے پر، اور خصوصاً سفید آنکھوں پر تاثرات اندازِ پوری طرح جھلکتا تھا۔ ان کا بحث کے لیے اٹھنا اور اٹھنے سے پڑھ کر بیٹھنا، بڑا ولولہ انگیز ہوتا تھا۔ پھر گواہوں پر جرح کر کے جیسے کوئی نکتہ جیت کر، یا برعکس صورت میں بازی ہار کر آپ بیٹھتے تھے تو دونوں صورتوں میں انداز اتنا مختلف ہوتا تھا کہ ان کی ذہنی کیفیت ان کی آنکھوں سے

ٹپک پڑتی تھی۔ کامیابی کی صورت میں وہ ہم سامعین کو ایک اور ہی انداز سے دیکھتے تھے، اور ناکامی کی صورت میں نگاہوں کے زاویے بالکل دوسرے ہی ہوتے تھے۔

عدالت میں ایک نمایاں شخصیت ملک سعید کی تھی، جو مولانا کی کرسی کے ساتھ زمین پر کاغذات کے انبار رکھے ان میں کھوئے ہوئے تھے اخبارات کے فائلوں اور لٹریچر کی کتابوں کے اندر نشانات کی سلپس جا بجا چسپاں تھیں، اور جس جس چیز کی ضرورت پڑتی، نہایت پھرتی سے آپ پیش کر دیتے۔

کارروائی کے بیچ میں وقفہ ہوا تو مولانا خود ہی ہماری طرف بڑھے مصافحہ کرتے ہی پہلا فقرہ یہ کہا کہ

"آپ لوگوں نے سخت غداری کی"

میں نے فوراً جواب دیا کہ

"نہیں، مولانا! فکر نہ کیجیے، ہم دوبارہ لائے جانے والے ہیں"

اور میری نگاہ اچانک رشید خاں صاحب پر پڑی جو ہمارے گرفتار کنندہ تھے۔

مولانا سے اتنے دنوں بعد یہ پہلی ملاقات تھی۔ قلعہ کا حال پوچھا تو فرمانے لگے کہ

"ظالموں نے مجھے پورے ۲۱۶ گھنٹے کامل تنہائی میں رکھا ہے"

پھر یہ بھی پوچھا کہ آپ کو وہاں تنگ تو نہیں کیا گیا؟ فرمانے لگے کہ

"نہیں، معاملہ شریفانہ رہا ہے، اور میرے ساتھ یہ اس طرح کی حرکت نہیں کر سکتے۔"

پنڈلیوں کی تکلیف کا حال پوچھا تو معلوم ہوا کہ جو مرض مہینوں کے علاج سے نہیں جا رہا تھا، وہ ہر علاج سے محروم ہو جانے کی حالت میں شافیٔ مطلق کے فضل و کرم سے خود بخود ختم ہو گیا۔

میں نے باتوں باتوں میں مولانا سے ذکر کیا کہ سگریٹ چھوڑ دیا ہے، فرمانے لگے کہ

"ایسے نہیں! جیل آ گئے تو اس طرح چھوڑ دیجیے کہ گویا کبھی پیا ہی نہ تھا، اور پھر موقع ملے تو پھر پیجیے، اور خوب پیجیے! اس کے بعد پھر وقت آئے تو پھر چھوڑ دیجیے۔"

درحقیقت مولانا نے پان کے بارے میں اپنے مسلک کو سگریٹ کے ذکر میں بیان کر دیا۔ واضح رہے کہ مولانا کو ان دنوں پان ملتا ہے اور کھاتے ہیں، لیکن عادت پر کنٹرول اتنا ہے کہ جب چاہیں باگ کھینچ لیں، اور جب چاہیں ڈھیلی چھوڑ دیں۔

پھر میں نے اپنا ایک شعر سنایا:

یا تو تجربے کی شامت آئی ہے
یا مرے بال و پر کی خیر نہیں!

بولے :

"شامت تو بس پنجرے ہی کی آئی معلوم ہوتی ہے"

فوجی عدالت کے مقدمے سے گذرنے والے اس شخص کو یوں اپنی اصلی حالت پر مستقل دیکھ کر خیال آیا کہ ایسے مضبوط آدمی کو پھانسنے کے لیے یہ تدبیریں! اور یاد پڑتا ہے کہ اسی لمحے یہ خیال شعر کے سانچے میں ڈھل گیا :

تارِ عنکبوت کے جال میں الجھے ہوئے

لومڑی کی گھات میں، شیر کا شکار ہے

کیا عجب دیار ہے!

بعد میں اس شعر پہ ایک مکمل نظم تیار ہو گئی۔

بقیہ کارروائی کے خاتمے پر دوپہر کو عدالت برخاست ہو گئی۔ مولانا عدالت سے نکلے تو لوگوں کا ہجوم کا ہجوم ساتھ ہو گیا۔ یہاں تک کہ یہ جلوس سنٹرل جیل کے دروازے تک پہنچ گیا۔ آخر مولانا سلام کہہ کر اندر داخل ہو گئے اور کھڑکی بند ہو گئی۔

ہم گھروں کو واپس روانہ ہو گئے۔ ملک سعید صاحب نے دوپہر میرے ہاں گذارنے کا فیصلہ کیا، کیونکہ دوستی کا تقاضا یہی تھا۔ ملک سعید صاحب پنجاب کے صوبائی نظام جماعت کے امیر اور مقدمے میں جماعت کی طرف سے چودھری نذیر احمد صاحب کے معاون ہیں۔ ملک سعید صاحب مزاحاً کہنے لگے کہ "میں اب ۱۲۴ الف کے مقدمے کا اتنا ماہر ہو گیا ہوں کہ اگر ضرورت پڑے تو بطور خود مقدمہ لڑ سکتا ہوں۔

ملک صاحب ایک طرف مقدمے سے متعلق حوالے جمع کرنے میں مصروف رہتے، دوسری طرف ہر روز شام کو چودھری صاحب کے ہاں جا کر ان سے اگلے دن کی کارروائی کے بارے میں ہدایات حاصل کرتے، اور جماعت کی پوزیشن بھی ان کو ذہن نشین کراتے۔

۸ رمئی کو بحث مولانا کے ایک بیان پر تھی، جس میں حکومت کے بارے میں کہا گیا تھا کہ وہ تھانیدار کے دماغ سے سوچتی ہے۔ چودھری نذیر احمد خاں نے یہ مشورہ بھی دیا تھا کہ اگر مولانا پسند کریں تو وہ صرف اتنی بات کہہ دیں کہ تسنیم میں شائع ہونے والے حرف حرف کا درست ہونا اور میری تحریر کے مطابق ہونا ضروری نہیں ہے، پھر میں خود بحث کر سکوں گا۔ لیکن مولانا نے اس مشورے کو قبول کرنے سے قطعی انکار کر دیا۔ جب عدالت نے تسنیم کا پرچہ پیش کر کے اس بیان کے بارے میں پوچھا تو مولانا خود اٹھ کر سامنے آئے اور کہا کہ

"ہاں یہ بیان میرا ہے، اور میں اس کے ایک ایک لفظ کی ذمہ داری قبول کرتا ہوں۔"

آج دونوں طرف سے شہادتیں مکمل ہو گئیں۔ کل سے وکلا کی بحث ہو گی۔ جہاں تک مقدمے کی ظاہری کارروائی کا تعلق ہے ہم مطمئن ہی نہیں، بہت خوش تھے۔ لیکن ایک "واقف حال" نے عدالت کے احاطے میں ایک ایسی اطلاع ہم تک پہنچائی کہ سارا سکون درہم برہم ہو گیا۔ وہ اطلاع خود مولانا مودودی کو بھی مل گئی۔ چنانچہ احاطہ عدالت سے سنٹرل جیل کے گیٹ کی طرف جاتے ہوئے خاص طور پر

مولانا نے مجمع عام سے الگ ہو کر دو سیکنڈ میں کوئی کلمہ مولانا اصلاحی کے کان میں کہا۔ ہم اس کلمے کو سنے بغیر جانتے تھے۔ سچی بات یہ ہے کہ اس وقت دھوپ اور بھوک کے ساتھ جب یہ اطلاع سنی گئی تو حالت ایسی ہو گئی جیسے بخار ہوتا ہے گھر پہنچ کر مقدمے کا حال بڑی احتیاط سے بیان کیا گیا، اور اپنے داخلی اثرات و کیفیات کو چھپانے کی کوشش کی گئی بے دلی سے کچھ کھانا کھایا، اور پھر تھکا ماندہ جسم نیند کی لہروں میں ڈوب گیا — لیکن نیند بھی عجیب بے سکون نیند تھی جیسے بخار میں غنودگی ہوتی ہے۔ اٹھ کر نماز پڑھی، اور صورت حال پر غور کرنے کے لیے مرکز پہنچے۔

وہاں سے ہمیں دوبارہ گرفتاری کے لیے طلب کر لیا گیا۔

اب ہم پھر اسی سیاست خانے میں تھے، جس سے نجات پائے کوئی زیادہ وقفہ نہ گزرا تھا۔ دن کو بھی، اور رات کو بھی یہ مسئلہ زیر بحث رہا کہ دوبارہ گرفتاری کا راز کیا ہے۔ اب یہ لوگ کیا چاہتے ہیں؟ — ایک رائے یہ تھی کہ شاید اب پولیس نے کوئی نیا الزام لگا کر ہمارے خلاف مقدمہ تیار کر لیا ہو، اور ہمیں عدالت میں پیش کر کے باقاعدہ سزا دلوائی جائے۔ دوسرا قیاس یہ تھا کہ شاید مولانا مودودی کے مقدمے کا کوئی ایسا فیصلہ سنایا جانے والا ہے جس کے رد عمل کو روکنے کے لیے ہم لوگوں کو مزید کچھ مدت کے لیے اندر رکھنا ضروری ہے — اور مولانا کو سزا ہو جانا ہمارے نزدیک قطعی تھا۔ اندازہ سات سال قید کا تھا۔

# شاہی مہمان

جیل میں ان دنوں عام چرچا ہے کہ دو قادیانی قیدیوں (مرزا ناصر احمد اور مرزا محمد شریف جو مرزا بشیر الدین محمود کے بیٹے اور بھائی ہیں) کے ساتھ نہایت درجہ امتیازی سلوک روا رکھا گیا ہے۔ ان کو شاہی وارڈ" میں جگہ دی گئی تھی، اور جیل کے افسر، بلکہ خود آئی جی صاحب (جو خود بھی قادیانی ہیں) صبح و شام ان کے پاس جاتے تھے اور ان کی ضروریات اور شکایات معلوم کرتے تھے — ایک طرف یہ نازبرداری، اور دوسری طرف مولانا مودودی سے وہ سلوک کہ "سی کلاس" دے کر کبھی یہاں ڈال دیا اور کبھی وہاں جا رکھا۔

# سزا

۱۲ مئی کو علی الصباح پھر بلاوا آیا کہ مارشل لا والے سب کے سب گھنٹی گھر چلیں۔ ہم جانتے تھے کہ وہی فہرستیں بنانے اور ان کی جانچ پڑتال کرنے کا عمل ہو رہا ہو گا۔ نام پڑھے جائیں گے، اور دو چار گھنٹے بٹھا کر رخصت کر دیا جائے گا۔ اس پھیکے پن کے باوجود ہمیں یہ جانا پسند آتا تھا۔ ایک تو احاطے سے نکلنے تو سیر ہو جاتی، دوسرے مختلف لوگوں سے ملاقاتیں ہوتیں اور خوب دل کھول کر باتیں بھی ہوتیں۔ علاوہ بریں خبریں، خصوصاً جیل کے محکمہ تعلیمات عامہ کی نشریات کے

سننے کا موقع ملتا۔ پھر خیال یہ بھی تھا کہ مارشل لا جلد ہی اُٹھنے والا ہے، اس لیے شاید معاملہ بٹنا یا جانے والا ہو۔ اغلباً ادھر کی، یا اُدھر کی صورت ہو جائے گی۔ نمبردار کی قیادت میں ہمارا گروپ نکلا تو نسیم صبح پوری طرح مہربانی فرما رہی تھی۔ اس کے جھونکوں سے دلوں کے کنول کھل رہے تھے۔ ان جھونکوں کی قدر و قیمت کو وہی جان سکتا ہے جس نے مئی کی رات لاہور میں ایک تنگ کوٹھڑی کے اندر گزاری ہو۔ آپس میں ہنسی، دل لگی کی باتیں ہو رہی تھیں۔ میں نے کہا کہ یہ ہوا اور یہ سماں ہو تو پھر یہ لوگ ہمیں بلاتے رہیں تو اچھا ہو۔ سیر و تفریح ہو جایا کرے۔ میں جس سرور و کیف میں یہ باتیں کہہ رہا تھا، مجھے کیا معلوم تھا کہ وہ اپنے پیچھے کتنا بڑا کاروانِ آزمائش لا رہا ہے۔ بس دس قدم ہی آگے بڑھے تھے کہ بدھی خانے سے لوگوں نے ہمیں پکارا اور اظہارِ افسوس کے لیے کہا کہ "مولانا کو سزا ہو گئی" اور ہم سب دھک سے رہ گئے۔ کتنی سزا ہوئی؟ کب ہوئی؟ — جلدی بتاؤ؟ — پھر ہمیں تفصیل بتائی گئی کہ "رات کو مولانا کو پھانسی کا حکم ملا ہے، ایک مولوی صاحب کو ۹ سال اور دوسرے کو ۵ سال اور ۳ سال"۔ ہمارے اوپر تو جیسے بجلی گر پڑی ہو۔ اعصاب سُن سے ہو گئے، اور مجسموں کی طرح ہم آگے کو حرکت کرنے لگے۔ رات رات میں تقریباً ساری جیل میں یہ خبر پھیل گئی تھی، مگر ہم اس سے بالکل بے خبر بیمار رکھے گئے۔

میں سوچ رہا تھا کہ کیا آخری گھڑی آگئی؟ — کیا اب قوم اور اس ملک کا

فیصلہ ہو جانے والا ہے؟ کیا دین کے دیئے اب یہاں بالکل گل کر دیئے جائینگے؟ کیا واقعی ہمارے ملک کے دشمنانِ دین کی حقیر اقلیت کے نمائندے اتنی قوت رکھتے ہیں کہ وہ مولانا مودودی کے گلے میں پھانسی کا پھندا ڈال دیں؟ —

اور مجھے مولانا مودودی کے وہ تاریخی فقرے یاد آگئے جو پندرہ سولہ برس قبل قلمبند کیے گئے تھے کہ "نام نہاد قوم پرست مسلمان اسلامی تحریک کو کچلنے میں کفار سے زیادہ بے باک ہونگے۔ کفار جس چیز پر قید اور جرمانے کی سزا دیتے ہیں وہ اس پر پھانسی کی سزا دیں گے، اور پھر بھی جیتے جی غازی اور مرنے پر رحمۃ اللہ علیہ ہی رہیں گے۔"

اصلاحی نظم کا یہ بند بھی ذہن میں گونجنے لگا کہ:

کرسی پہ عدالت کی ڈاکو پہلے بھی قابض پائے گئے
پیشی میں اُن کی اہلِ حق الزام لگا کر لائے گئے
جو خونی سے سرکاری تھے ———
تاریخ کے یہ اعجوبے ہیں
——— جو محسن تھے غدار بنے
کچھ ہم پہ نرالا ظلم نہیں پہلے بھی کرم فرمائے گئے

دل میں نئے جذبے نے کروٹ لی۔ خیال آیا کہ یہ لوگ مولانا مودودی کو پھانسی دے بھی ڈالیں تو کیا یہ مودودی کے پیغام اور اس کی فکر کو بھی پھانسی دے سکتے ہیں جو گھر گھر پہنچ چکا ہے، اور جس نے نوجوان نسل کو مغرب کی مرعوبیت سے نکال کر اپنے

حلقۂ اثر میں لے لیا ہے! ـــ اب مودودی کا پیغام موجودہ دور کی تاریخ کی رگوں کے اندر اتر چکا ہے۔ اس کے خیالات اس کے مخالفین تک کے ذہنوں میں بولتے ہیں۔ اس کی اصطلاحات اس کے حاسدوں تک کا جزوِ دماغ ہو چکی ہیں۔ اس کی بولی کی گونج اب دُور دُور تک سنائی دیتی ہے! جس تحریک کو اس نے اپنے پسینے سے پرورش دی ہے، اگر اس کی جڑوں کو اس کے خون کے قطروں سے سیراب کر دو گے تو وہ آناً فاناً ایک تناور درخت میں بدل جائے گی۔ اب تو اس کی موت اس کے پیغام کو زندہ تر کر دے گی۔

یہ سوچتے سوچتے ہم دیوانی گھر کے پاس آپہنچے۔ دروازہ کھٹکھٹایا۔

مولانا اصلاحی، چودھری محمد اکبر، میاں طفیل محمد سبھی دروازے پر آئے۔ تاثرات کا دو طرفہ یہ عالم تھا کہ نہ ہم بات میں پہل کرنا چاہتے تھے، اور نہ وہی حضرات اس ذکر کو چھیڑنا چاہتے تھے۔ ہماری نگاہوں ہی نگاہوں نے استفسار کیا، اور ان کی نگاہوں ہی نگاہوں نے خبر کی تصدیق کر دی۔ اصلاحی صاحب نے تفصیل بتائی کہ جیل کے ایک افسر کی معیت میں فوجی افسر حکم لے کر پہنچا۔ نماز مغرب کے بعد مولانا کو حکم سنایا گیا، اور ان کو اسی وقت وہاں سے پھانسی کی کوٹھری کی طرف لے جایا گیا۔ یہ بات سنتے سناتے ہوئے اس طرح محسوس نہیں ہوتی جیسے کسی دیکھنے والے کو محسوس ہو سکتی ہے۔ ہمارے جن رفقاء نے یہ سماں اپنی آنکھوں سے دیکھا ـــ اور مولانا کے علاوہ ملک نصراللہ خاں عزیز اور سید نقی علی کی جدائی کا بھی ـــ وہی جانتے ہیں کہ ابر پہ

کیا گزری! اصلاحی صاحب جیسا خوگر ضبط آدمی بھی پھوٹ پھوٹ کر رو دیا۔ پھر وہ سماں کہ مولانا کو جیل کا لباس پہنا کر ان کے ذاتی کپڑے راتوں رات دیوانی گھر واپس کیے گئے تو ایک مرتبہ پھر دلوں پر قیامت گزر گئی۔

## مولانا اصلاحی

اصلاحی صاحب کو نمبردار نے بتایا کہ آپ کی رہائی کے کاغذات آ گئے ہیں۔ مولانا نے خاموشی سے سنا بلعد میں جذبات امڈ آئے تو کہنے لگے کہ

"جب وہی شخص دنیا میں نہ رہا کہ جس کی رفاقت میں رہنے سے زندگی تھی، تو پھر میں رہا ہو کر کیا کروں گا؟ میرے لیے اب رہائی میں کونسی خوشی باقی رہ گئی ہے؟ جیل سے باہر اب میرے لیے کیا دلچسپی ہوگی؟"

مجھے اصلاحی صاحب کے طرز عمل سے یہ تو معلوم تھا کہ وہ اور مولانا اقرب ترین رفقاء میں لیکن مجھے اس والہانہ محبت کا اندازہ نہ تھا ــــ اور شاید کسی کو بھی نہ ہوگا۔ جو اس جملے سے ظاہر ہوئی خالص اللہ کے لیے سچی اور گہری محبت کی مزید ایک مثال اصلاحی صاحب نے تاریخ انسانیت کو فراہم کر دی۔ اصلاحی صاحب کی آنکھوں میں یہ الفاظ کہتے ہوئے آنسو تیر گئے لیکن ضبط نے انہیں پلکوں کے اندر ہی اندر خشک کر کے رکھ دیا۔ کچھ دیر پھر خاموش رہے۔ اس کے بعد پھر بولے تو کہا:

"میں مودودی صاحب کو ایک بڑا اور بہت بلند آدمی سمجھتا تھا لیے

آدمی کم پیدا ہوتے ہیں، مگر آج تک میں ان کو اتنا بڑا نہیں سمجھتا تھا جتنا وہ آج بڑے ہو گئے ہیں مجھے اس کا کبھی اندازہ نہیں تھا کہ خدا نے ان کے لیے ایک ایسی سعادت مخصوص کر رکھی ہے کہ وہ اس کے دین کی راہ میں ایک دن پھانسی کی سزا پائیں گے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو ہزارہا ہستیوں میں سے چن کر ایک اونچے مقام پر لا کھڑا کیا ہے۔"

## کوٹھی ٹوٹ گئی

۱۴ رمئی کو، بعد دوپہر، ہماری پشت کی بیرونی کوٹھریوں سے یہ خبر روشندان کے راستے منتقل ہو کر آئی کہ مولانا عبدالستار نیازی کی "کوٹھی ٹوٹ گئی" (یعنی سزائے موت منسوخ ہو گئی)۔ ہم نے دلچسپی سے خبر کو سنا، کیونکہ اگر مولانا نیازی کو پھانسی کی سزا نہیں دی جا رہی تھی تو پھر مولانا مودودی کو تو بالکل نہیں دی جا سکتی تھی۔ اگرچہ ساتھ ہی یہ برعکس خیال بھی آیا کہ مولانا نیازی سے بہر حال وہ خطرہ حکومت کو نہیں، جو مولانا مودودی سے ہے، نیز مولانا نیازی کی طرف سے تو رحم کی اپیل کی گئی تھی لیکن مولانا مودودی تو اس پر تیار نہیں ہو سکتے۔ ہم نے روشندان ہی کے ذریعے جب تفصیل مانگی تو جواب ملا کہ مولانا نیازی کی کوٹھی ٹوٹنے کی خبر عام ہے، اخبار میں بھی آگئی ہے، اور ساتھ ہی یہ بھی کہا گیا کہ مولانا مودودی کی کوٹھی بھی ٹوٹ گئی ہے۔ شبہ ہوا کہ مولانا مودودی کا نام یونہی شامل کیا جا رہا ہے۔ پھر جب یہ معلوم ہوا

کہ خبر کا اصل ذریعہ باہر کی کوٹھری عا میں ہے تو ہم اس کے بالمقابل کی اندرونی کوٹھری میں پہنچے۔ پکار کر خبر کی تفصیل پوچھی تو باٹا پور کے تعلیم یافتہ حوالاتیوں نے جواب دیا کہ خبر صحیح ہے، اور اخبار میں بھی ہے، لیکن ساتھ ہی انہوں نے کہا کہ اخبار میں خود ہم نے نہیں پڑھی۔ یہ بھی ان سے معلوم ہوا کہ مولانا مودودی کی سزا کے خلاف کراچی اور سندھ اور بعض دوسری جگہوں میں سخت احتجاج ہوا ہے تسلی نہیں ہوئی مگر امیدوں کے لیے میدان کھل گیا۔ اس کے بعد ہم کو کوٹھری میں حسب معمول مقفل کر دیا گیا، اور بیرونی دنیا سے ہم کٹ گئے۔ تھوڑی دیر بعد گنتی کرنے ہمارا عیسائی منشی آیا۔ اس نے جنگلے پر آکر یہی خبر سنائی ہم نے کہا دیکھیے ہم ٹھیک ٹھیک اطلاع چاہتے ہیں۔ اس پر وہ بگڑ کر چپ چاپ چلا گیا۔ گویا اس نے محسوس کیا کہ ہم اس پر جھوٹ کا الزام لگا رہے ہیں۔ یاد پڑتا ہے کہ ڈاکٹر منظور صاحب بھی اسی دوران میں گشت پر آئے تھے۔ اور انہوں نے بھی تصدیق کر دی۔ اب خبر یقینی ہو گئی تھی۔ بالآخر وہ خاص نمبردار اس خبر کو پہنچانے کے لیے آگیا جو ہمارے لیے واحد معتمد ذریعہ معلومات تھا۔ بس اس وقت گویا ہم سو فی صدی یقین کی حالت کو پہنچ گئے۔ اب تو یہ بھی بتا دیا گیا کہ ہم مولانا کو خود دیکھ کر آئے ہیں۔ وہ کوٹھری سے نکال کر ہسپتال میں لائے جا چکے ہیں۔ سجدۂ شکر ادا کیا!

یہ جان کر کہ پھانسی کی سزا چودہ سال قید بامشقت میں بدل گئی ہے، ہمیں یوں محسوس ہوا جیسے مولانا بالکل آزاد ہو چکے ہیں، اور چودہ سال قید بامشقت کوئی

چیز نہیں ہے۔ اندازہ یہ بھی تو تھا کہ اگر رائے عام اسی طرح حساس رہی تو مولانا کو قید میں رکھنا ممکن نہیں رہے گا۔

## سیر راہے

اتفاق کی بات کہ ۱۵ مئی کو میری ہفتہ وار ملاقات تھی۔ ہماری ملاقات حوالاتی ہونے کی وجہ سے "سی" کلاس کے عام قیدیوں کے کمرے میں اس طرح ہوتی تھی کہ جنگلے کے باہر دوست احباب، بیوی بچے آجاتے اور جنگلے کے اندر سے ان سے مصافحہ کر لیا جاتا۔ باتیں ہوتیں اور کھانے پینے کی چیزیں لی جاتیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ ملاقات پندرہ منٹ کی ہوتی تھی۔ ملاقات سے فارغ ہو کر ڈیوڑھی کے گیٹ کے ساتھ بغلی دروازے سے نکلا ہی تھا کہ کسی نے یہ اطلاع دی کہ مولانا مودودی بھی ملاقات کو آئے ہوئے تھے اور اب واپس نکلنے والے ہیں گیٹ کے سوراخ میں سے ان کا چہرہ بھی دکھائی دیا۔ انتظار میں کھڑا ہو گیا۔ بے اختیار جی چاہا کہ اس مسافر حق کے چہرے کو دیکھ لوں جو پھانسی کی کوٹھری تک کی منزل سے ہو کے لوٹا ہے۔ وہ چہرہ کیسا ہو گا؟ وہ پیشانی کیسی ہو گی؟ وہ آنکھیں کیسی ہوں گی؟ اور اس مسافر نے یہ سفر طے بھی کیا تو بڑی سرعت رفتاری سے کیا۔ وہی بات کہ

طے شود جادۂ صد سالہ بآہے گاہے

ڈیوڑھی کے گیٹ کی کھڑکی کھٹ کھٹاک کے شور سے کھلی، اور اب وہ چہرہ

بالکل سامنے تھا۔ آگے بڑھ کر ملاقات کی، مولانا بغل گیر ہو کر ملے۔ یہ موقع پھر ایسا موقع تھا کہ آنکھوں میں خوشی کے آنسو تیر گئے ــــ زبان پر تحمید کے کلمات تھے۔ مولانا نے اس موقعہ پر جیل کا لباس پہن رکھا تھا۔ بڑے بڑے خانوں والے کھدر کا کرتا اور پاجامہ ــــ چلتے چلتے "منزل جاناں" کے احوال پوچھے۔ مولانا نے بتایا کہ "بڑے اطمینان سے تین راتیں گزریں اور کل انہیں باہر نکالنا پڑا۔ مجھ سے یہ لوگ چاہتے ہیں کہ میں رحم کی اپیل ان کے سامنے کروں۔ اس کے لیے تو میری جوتی کی نوک بھی تیار نہیں ہے" (روایت بالمعنیٰ)۔ مولانا باہر کے تازہ حالات سے بھی باخبر تھے کہ احتجاج کس پیمانے پر ہوا۔ خود مجھے بھی ملاقات میں کچھ معلومات مل گئی تھیں۔ اس مختصر سی سرراہے ملاقات نے صبر و ہمت کی تاب میں مزید اضافہ کر دیا۔ اور میں اس ملاقات کی عجیب بے پایاں سی مسرت سینے میں لیے جلدی جلدی واپس پہنچا تاکہ اپنے ساتھیوں کو بھی اس میں شریک کر سکوں۔ سب نے پورے اشتیاق سے روداد سنی۔

## پچھر خطہ

۱۹ مئی وہ تاریخی دن تھا جب کہ ہمیں رہائی کے پرچے دے کر ڈیوڑھی بھیجا گیا لیکن گھنٹی گھر ہی میں معلوم ہو گیا کہ آگے سیفٹی ایکٹ کا دام پھیلائے شکاری موجود ہیں۔ پھر مہینے کی نظر بندی قبول کر کے ہم لوٹے تو اتفاقاً راستے میں مولانا

مودودی سے ملاقات ہوگئی طفیل صاحب اور اصلاحی صاحب تو ان کے پاس ہی سے آئے تھے ہمیں واپس آتے دیکھ کر وہ سمجھ گئے کہ ہم پر کیا گزری ــــ تاہم دریافت کیا کہ "کہیے! جناب! کیا ہوا؟" ــــ ہم نے بتایا کہ چھ چھ مہینے مل گئے ہیں۔ فرمایا کہ "اطمینان سے ڈٹ جائیے" اور یہ الفاظ نہایت مطمئن اور مسکراتے چہرے کے ساتھ کہے گئے، جیسے سیفٹی ایکٹ کا یہ وار سہنا ایک کھیل ہو، جیسے چھ مہینے کی نظر بندی ایک تفریح ہو، جیسے حکمراں طبقے کی یہ زیادتی محض ایک مذاق ہو! اور معاً محسوس ہوا کہ چھ مہینوں کا بوجھ ہلکا ہو کر چھ دنوں کے برابر رہ گیا ہے۔

عجلت تھی، لیکن یہ معلوم ہو گیا کہ مولانا کے لیے سوت کاتنے کی مشقت تجویز ہوئی ہے۔ ابتدائی چند دن ٹریننگ کے ہیں۔ یہ شخص جس کے سپرد تاریخ کے چرخے پر قوم کی قسمت کا تار کاتنے کا فریضہ ہے، وہ اب سوت کاتے گا، اور اس سے جیل کے قیدیوں کے کپڑے بنے جائیں گے وہ ہاتھ جو "تفہیم القرآن" لکھنے کے لیے پیدا کیے گئے ہیں، اب یہاں چرخہ چلائیں گے۔ مشقت ضروری سہی۔ مگر ایک تعلیم یافتہ شخصیت ــــ بلکہ ایک عظیم مفکر کی شخصیت ــــ کے لیے کیا چرخہ کاتنے سے بہتر وقت کا کوئی اور مصرف باقی نہیں رہا تھا اور چند گز سوت کات کر ملک کی دولت میں جو اضافہ کرے گا کیا وہ اس سے زیادہ گراں بہا ہے جتنا وہ اپنی دماغی محنت کے نتائج پیش کر کے اضافہ کر سکتا ہے؟ ــــ پھر قوم کو ایک معمارِ فکر و بصیرت کی اصل خدمت سے محروم کرنے کے لیے اسے غیر مفید کام

میں لگانا خود قوم پر ہی ایک ظلم نہیں ہے۔ اور کیا یہ حرکت خود ایسے قیمتی شخص کے لیے ٹارچر کرنے کے مترادف نہیں ہے؟

احاطے پہنچے، اطمینان سے ٹک گئے، تو پھر طفیل صاحب نے اس بات کا بھی تذکرہ کیا کہ مولانا کو "بی کلاس" وارڈ میں خالص اخلاقی قیدیوں کی سوسائٹی میں جا ڈالا گیا ہے۔

## کھری کھری

"لاہور سنٹرل جیل نیوز سروس" کی نشر کردہ یہ تازہ خبر موصول ہوئی اور مجمع عام میں سنائی گئی کہ مولانا مودودی نے چودھری علی اکبر صاحب، وزیر جیل خانہ جات کو جیل کی فضا اور اس کے نظم و نسق کی اصلاح کے لیے مفید مشورے دیئے۔ مثلاً ان کی توجہ اس امر پر مبذول کرائی کہ یہاں قیدیوں سے "پوچا" جیسی مشقتیں لی جاتی ہیں۔ جن پر قوت و وقت کا صرف زیادہ ہوتا ہے، لیکن مقابلتہً نتیجہ بالکل ہیچ ہوتا ہے۔ خود قیدیوں کو تو ان سے کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا، نہ مالی فائدہ، نہ تربیتی، نہ ذہنی! کیوں نہ قیدیوں کو اچھی اچھی صنعتیں سکھا کر باہر بھیجا جائے کہ وہ باعزت طریق سے روزی کما سکیں۔ ان کی مشقت کے ان کو اسی شرح سے معاوضے بھی دیئے جائیں جو ملک میں رائج ہے۔ ایسی ہی اصلاحات کی طرف توجہ دلانے کے بعد مولانا نے کچھ کھری کھری باتیں سیاسی تبدیلیوں اور نظربندوں

کے بارے میں بھی کہیں حالات و واقعات کے افسوسناک پہلو بیان کرنے کے بعد مولانا نے کہا کہ "کیا آپ لوگ اس اصول پر عمل پیرا ہیں کہ جو پارٹی برسراقتدار آجائے وہ دوسری پارٹیوں کے ساتھ بدترین، توہین آمیز اور انتقامی سلوک کرے! اگر ایسا ہے تو سمجھ لیجیے کہ اس کے نتائج آپ کے حق میں کبھی اچھے نہیں ہو سکتے۔"

جیل میں یہ خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ قیدیوں کو حیرت تھی کہ ایک وزیر کے سامنے یہ صاف گوئی!

## مجلس مشاورت

راقم چوہدری اختر صاحب نے مژدہ سنایا کہ مولانا اصلاحی، چوہدری محمد اکبر، میاں طفیل محمد اور مجھ کو ڈیوڑھی بلایا گیا ہے۔ مولانا سے ملاقات کے لیے اسات بجے احاطے سے چلے جانا ہے۔ نہانے سے فراغت پا کر کپڑے بدلے، جلدی جلدی ناشتہ کیا اور نمبردار کی نگرانی میں روانہ ہو گئے۔ دوسرا پہر آدھ گھنٹے گھر تھا۔ یہاں آ کر معلوم ہوا کہ ڈیوڑھی میں ملاقات کا وقت ۱۰ بجے ہے۔ سو آدھ گھنٹہ یہاں گزارنا پڑا۔ یکایک درختوں کی جھکی جھکی ٹہنیوں کے خلا میں سے مولانا کی صورت دکھائی دی۔ "آ گئے" کی آواز بلند ہوئی، اور سب جلدی سے لپکے۔ خود مولانا ہم سے زیادہ تشنۂ ملاقات معلوم ہوتے۔ مصافحہ کے بجائے معانقہ ہوا۔ واضح رہے کہ جیل میں آ کر مولانا نے معانقہ کی تربیت ہی نہیں پائی، بلکہ اب

ان کے اندر اس کا پورا پورا ذوق ابھر آیا ہے پہلے اگر مولانا سے کوئی صاحب آکر زبردستی معانقہ کرتے تھے تو مولانا ہمہ تن صبر ہونے کی وجہ سے اسے بس سہ جاتے تھے۔ لیکن اب تو مولانا خود پیش دستی فرما لیتے ہیں۔ یہ نتیجہ ہے درحقیقت احباب و رفقاء سے جدا رکھے جانے کا!

مولانا نے راستہ چلتے چلتے خود ہی بیان کیا کہ میانوالی میں سے جا کر ان کو بالکل قید تنہائی میں ڈال دیا گیا تھا۔ سوائے ایک وارڈر کے اور ایک مشقتی کے کسی ابن آدم کا گذر نہیں ہوتا تھا۔ بلکہ یوں کہیے کہ چڑیا بھی پر نہیں مار سکتی تھی۔ اور تو اور اسسٹنٹ ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ بھی مولانا کے احاطے میں نہیں جاتا تھا۔ ڈاکٹر کو اگر کبھی جانا پڑتا تو اس کے ساتھ بھی نگراں ہوتے۔

مولانا کے ساتھ ملک عزیز بھی تھے۔ باہم دگر خیر و عافیت پوچھتے ڈیوڑھی پہنچے۔ بورسٹل جیل سے ہمارے ملتانی رفقاء کو بھی بلوایا گیا تھا۔ ان سے ملاقات تو بالکل ہی نعمت غیر مترقبہ تھی۔ ۶ ، ۷ مارچ کو ان سے آخری ملاقات مرکز میں ہوئی تھی۔ بعد میں وہ اپنی جگہ گرفتار ہو گئے اور ہم اپنی جگہ مارشل لاء کے تحت جکڑے گئے۔ پھر یہ اطلاع تو مل گئی کہ ان کو بورسٹل جیل میں لایا گیا ہے ، مگر تفصیل سے کچھ نہیں معلوم ہو رہا تھا بورسٹل کے ساتھ جب ہم طور صاحب کا تصور کرتے تھے تو ہم ان رفقاء کے بارے میں تشویش میں پڑ جاتے تھے الحمد للہ کہ آج باقر خاں، چودھری نذیر احمد، خان محمد ربانی صاحبان سے بالمشافہ حالات

معلوم ہوئے اور اطمینان ہوا کہ وہ ہم سے بھی کچھ بہتر حالات میں ہیں، کیونکہ "ایمن میں آگ لگ چکی اور طور جل چکا" ــ یعنی موصوف تشریف لے جا چکے تھے۔

تھوڑی دیر کے بعد چودھری غلام محمد، ملک سعید اور صفدر تینوں ڈیوڑھی میں داخل ہوئے۔ معانقے کے بعد "معاملے" کی بات چیت شروع ہو گئی۔ یہ دراصل ایک مجلس مشاورت تھی جو خاص اجازت سے سنٹرل جیل میں منعقد ہو رہی تھی۔ سب سے آخر میں جماعت اسلامی کے وکیل چودھری نذیر احمد اور غیاث الدین تشریف لائے۔

## دلیل کی بجائے کورٹ مارشل

چودھری نذیر احمد صاحب مقدمے کے سلسلے میں مختلف نکات پر لانا سے مفصّل گفتگو کرتے رہے جس میں ضرورتاً دوسرے بھی حصہ لیتے رہے۔ چودھری نذیر احمد صاحب نے فرنگیت مآب طبقے ــ جس میں سے ہماری حکمراں طاقت اُبھری ہے ــ کے رجحانات کو بھی ضمناً بیان کیا کہ ان رجحانات کو ذہن میں رکھ کر عدالتی کارروائی میں حصہ لینا چاہیے۔ انھوں نے بتایا کہ جماعت اسلامی کے بارے میں اوپر والوں کا تصوّر یہ ہے کہ یہ لوگ نہ تو خریدے جا سکتے ہیں، نہ ڈرائے جا سکتے ہیں، اور نہ بوقت ضرورت استعمال کیے جا سکتے ہیں، ان کی رائے یہ ہے کہ اس تحریک کے ذریعے مولانا مودودی برسر اقتدار آ کر

ایک بدترین ڈکٹیٹر شپ جانا چاہتے ہیں، اور اسی لیے مولانا مودودی نے انتخابات میں حصہ لینے کا اقدام بھی کیا ہے، اور دستور کا مسئلہ بھی چھیڑا ہے۔ یہ مذہبی ڈکٹیٹرشپ اگر ایک مرتبہ قائم ہو گئی تو پھر کسی کی خیر نہیں، لہٰذا پوری سختی سے اس طاقت کو کچل دینا چاہیے۔ ضمناً اس نکتے پر تھوڑی سی گفتگو ہو گئی۔ مولانا فرمانے لگے کہ اس معاملے میں ہمارا لٹریچر اور دستور اور ہمارا نظامِ جماعت یہ بتا سکتا ہے کہ ہم لوگ سب سے زیادہ جمہوریت پسند ہیں اور ہمارے ہاں ڈکٹیٹرانہ ذہنیت کی سرے سے کوئی گنجائش نہیں۔ جو شخص ڈکٹیٹر بننا چاہتا ہو، وہ کسی ایسے نظامِ جماعت کو کب گوارا کرتا ہے جس میں عہدوں کے لیے انتخابِ افراد کا پورا پورا حق عام ارکان کو حاصل ہو، اور انتخاب کرنے کے ساتھ ساتھ وہ معزول کرنے کا اختیار بھی رکھتے ہوں، اور جس میں امیر اور ارکانِ شوریٰ اور عام ارکان پر ہر رکن کو تنقید کا پورا پورا حق دیا گیا ہو، اور جس میں امیر اپنی شوریٰ کے مشورے کا پابند بنا دیا گیا ہو۔ مولانا نے یہ بھی فرمایا کہ یہ طبقہ اپنی مطلب برآری کے لیے مغرب کی تھیوکریسی کا تصور اٹھا کر ہمارے نظامِ فکر پر چسپاں کر دیتا ہے، حالانکہ دونوں میں کوئی بعید ترین نسبت بھی نہیں۔

مولانا مودودی نے فرمایا کہ ہم نے تو بڑی محنت کر کے اس خلیج کو پاٹا ہے جو ہمارے ہاں کے مذہبی طبقے اور جدید طبقے میں حائل تھی۔ یہ دونوں بالکل جداگانہ طور پر پروان چڑھے تھے کہ نہ یہ اس کو جانتا تھا اور نہ وہ اس کو سمجھتا تھا۔ ہم نے بیچ کی راہ نکالی ہے اور کام کرنے کی صحیح تدبیر اختیار کی ہے۔ لیکن اقتدار پر

کیا ہوا مغرب پرست طبقہ ہماری مخالفت "ملاازم" کا نام دھر کر کرتا ہے یعنی اصل اسلام کو براہ راست گالیاں دینا چونکہ ممکن نہیں، اس لیے اسے "ملاازم" کا نام دے کر پھر دل کا بخار نکالا جاتا ہے۔

چودھری نذیر احمد صاحب نے اس پر "جرح" کرتے ہوئے پوچھا کہ حکمران طبقے کے لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہم اصل اسلام کے مخالف نہیں ہیں، بلکہ اسلام کی اس شکل کے مخالف ہیں جو ملاؤں نے بطور خود بنادی ہے، اور اسی کو ہم "ملاازم" کہتے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ وہ اپنے تصور کے مطابق "ملاازم" جیسی غلط اور خطرناک چیز کو کیوں نہ کچلیں۔ مولانا نے فرمایا کہ ان کو اختلاف اگر صرف تصورِ اسلام پر ہو تو سیدھا راستہ یہ ہے کہ وہ ہمارے "ملاازم" کے مقابلے میں اپنا خالص اسلام پبلک کے سامنے اپنے استدلال کے ساتھ رکھ دیں، اور پھر لوگوں کو حق دیں کہ وہ جس تصور کو چاہیں اختیار کریں اور جس کو چاہیں رد کر دیں۔ لیکن یہ کیا طریقہ ہے کہ یہ لوگ اپنے "خالص اسلام" کو منوانے کے لیے مجھے پھانسی دیتے ہیں۔ میں نے ہر چیز دلیل کے ساتھ پبلک کے سامنے رکھی ہے، اور دلیل ہی کے ذریعے رائے عام کو مطمئن کیا ہے لیکن یہ لوگ دلیل کے بجائے کورٹ مارشل کے ذریعے اپنی بات منوانا چاہتے ہیں۔

یہاں بیچ میں مطالعہ نگار یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ مولانا مودودی کی خدمات میں سے ایک بڑی خدمت یہ ہے کہ انہوں نے عوام کو اندھے جوش سے ہٹا کر ہوش

کا درس دیا ہے۔ انہوں نے مسائل کو سنجیدگی سے سوچنا اور سمجھنا سکھایا ہے انہوں نے دلیل کا وقار مضبوط کرنے کی ہر تدبیر اختیار کی ہے۔ انہوں نے اختلاف کے حق کو تسلیم کیا ہے، اور تسلیم کرانے کی سعی کی ہے۔ انہوں نے تبدیلی کے لیے رائے عام کی تیاری کو ایک لازمی عامل د ، قرار دیا ہے۔ انہوں نے ہوائی تقریروں کے بجائے ٹھوس علمی لٹریچر کو خیالات پیش کرنے کا بنیادی ذریعہ بنایا ہے پھر انہوں نے انتخابات کے لیے ایسا طریقہ اختیار کیا ہے کہ جس سے زیادہ جمہوری طریقہ اب تک دنیا میں زیر استعمال نہیں ہے۔ یہ شخص ایک طرف عوام کو تلقین کرتا ہے کہ ہلڑ اور ہنگامہ آرائیوں اور نعرہ بازیوں کے بجائے پُرامن جمہوری طریقوں سے کام کریں اور دوسری طرف کئی کئی بار حکمران طبقے کو نصیحت کر چکا ہے کہ دیکھئے لوگوں کے مطالبات اور ان کی شکایات کو محض معقول دلائل اور رائے عام کی تائید کی بنا پر قبول کرنے کی عادت ڈالیے، ورنہ لوگوں کو آپ مشتعل کر کے ہنگامہ آرائی کی راہ پر ڈال دینگے اور وہ اپنے آپ کو سرپھرے لوگوں کے حوالے کر دینے پر مجبور ہو جائیں گے۔

## اونٹ کس کروٹ بیٹھے گا

آئی۔ جی جیل خانہ جات کی آمد کا انتظار رہا۔ لیکن ان کا وقت دوسرے احاطوں میں اتنا صرف ہو گیا کہ ہمارے احاطے میں نہ آ سکے۔ ایک راوی کے ذریعے معلوم ہوا

کہ موصوف اپنے ساتھیوں سمیت مولانا مودودی کے ہاں بھی گئے تھے۔ وہاں خاصی گفتگو رہی۔ وہ ہاری کمیٹی رپورٹ والے مسعود صاحب ساتھ تھے۔ وہ بولنے اور بحث و گفتگو کرنے اور خاص طور سے مذہبی مسائل سے تعریج کرنے کا دیرینہ ذوق، بلکہ "بحث خو لیا" رکھتے ہیں۔ انہوں نے مولانا سے قادیانی مسئلہ کے بارے میں اظہار اختلاف کیا۔ مولانا نے مشورہ دیا کہ پہلے مسئلے کو سمجھئے پھر رائے قائم کیجئے۔

ایک لطیفہ خوب رہا!

مسعود صاحب نے مولانا سے آغاز کلام یوں کیا کہ "فرمایئے مولانا اونٹ (مراد: ڈائرکٹ ایکشن کی تحریک) کس کروٹ بیٹھے گا؟" ــــ مولانا نے برجستہ جواب دیا کہ "اونٹ رہا ہی کب، وہ تو گدھا بن گیا ہے۔ اب کروٹ کا کیا سوال!" ہمارے حلقے میں جب اسے بیان کیا گیا تو اس لطیفے کی تکمیل یوں کی گئی ــــ "اور گدھا بھی وہی روائتی گدھا جس پر نون لدا ہوا ہے"۔

## لطیفہ گوئی

مولانا مودودی کی لطیفہ گوئی کا ایک خاص اسٹائل ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس پر بڑا مواد جمع کیا جاسکتا ہے، اور ادبی حیثیت سے اسے مرتب کر کے مولانا کے اسٹائل کی خصوصیات کی تحقیق کی جاسکتی ہے۔ اولین چیز تو یہ ہے کہ مولانا کی

لطیفہ گوئی انتہائی حاضر دماغی کا جوہر اپنے پیچھے رکھتی ہے یعنی مولانا لطیفہ کہتے ہیں تو ہمیشہ برجستہ کہتے ہیں، اور تیر بہ ہدف بنا دیتے ہیں۔ پھر یہ کہ مولانا لطیفہ گوئی یا مزاح یا نکتہ آفرینی کے مریض بہر حال نہیں ہیں۔ وہ جا و بے جا فقرے گھڑتے نہیں رہتے۔ بس آسمانِ مجلس پر ان کی گفتگو کے اڑتے ہوئے لکہ ہائے ابر کے درمیان مناسب موقعوں پر مزاح کے ستارے کبھی کبھی چمک جاتے ہیں۔ رنگ ہمیشہ پیازی یا زیادہ سے زیادہ گلابی رہتا ہے۔ اتنا تیز نہیں ہوتا کہ ذوقِ سلیم کے لیے بار ہو سکے۔ مولانا کی لطیفہ گوئی اپنے دوستوں اور ملنے والوں کی دلآزاری یا توہین پر کبھی مبنی نہیں ہوتی۔

ذکر چھڑا تو جی چاہتا ہے کہ دو تین نمونے مولانا کی لطیفہ گوئی کے پیش کر دوں۔ ۱۹۴۸ء میں پہلی گرفتاری سے کچھ ہی قبل مولانا نے لائل پور اور جھنگ کا سفر کیا تھا۔ بہت سے لوگ ساتھ تھے۔ میں بھی تھا۔ ایک مقام پر کار کسی ضرورت سے رک گئی۔ چودھری صاحب ضرورت کے بلاوے پر لبیک کہہ کر لوٹے تو مولانا نے پوچھا "کیا پانی کہیں سے مل گیا ہے؟" چودھری صاحب نے کہا "نہیں، دوسری طرح کام چلانا پڑا ہے۔" مولانا نے فوراً کہا "اچھا تو یوں کہیے کہ ڈرائی کلیننگ کی ہے۔"

مرکز کی گلی فیروزپور روڈ سے جہاں ملتی ہے پہلے وہاں نشیب تھا۔ بعد میں مٹی ڈلوا کر راستہ اونچا کیا گیا، جس کی چوڑائی بہت کم تھی۔ ایک دن کہیں سے گاڑی

پر آرہے تھے تو ڈرائیور نے جب گاڑی کو گھمایا، مولانا نے کہا "دیکھنا بھئی! احتیاط سے! کہیں قادیانیت قائمہ ہاویہ ہی نہ ہو جائے"
ایک لطیفہ ۔۔۔ جو ہے تو پرائیویٹ قسم کا لیکن شاہکار درجے کا ہے اسے راز نہیں رکھا جا سکتا ۔۔۔ ایک موقعہ پر مولانا کی طرف سے چائے دی گئی بسکٹ اور پیسٹری ساتھ تھی۔ مولانا نے باقر خاں صاحب سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ افسوس ہے کہ ہم باقر خانی کا انتظام نہ کر سکے! ۔۔۔ خوب قہقہہ پڑا۔

## مجھے دنیا بھول نہیں سکتی

اچانک اطلاع ملی کہ چار آدمیوں کے لیے مقدمے کے سلسلے میں مولانا سے ملاقات کی اجازت آگئی ہے۔ ان چار میں میرا نام بھی ہے۔ چند منٹ تیاری میں لگے۔ مگر ہم احاطے سے باہر تھے۔ جیسے لاہور کے ایک محلے سے دوسرے محلے کی طرف جا رہے ہوں۔ وہاں پہنچے تو برآمدے میں سے مولانا نے دور سے پہلے دیکھ لیا۔ جوشِ محبت میں کچھ کلماتِ مسرت کہتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے مصافحہ ہوا اور کمرے میں داخل ہو گئے۔ وہاں "مشقت" ہو رہی تھی۔ جیل کا کتا ہوا سوت نقی علی صاحب دوہرا کر رہے تھے، اور ملک صاحب گولے لپیٹ رہے تھے۔ مولانا نے بتایا کہ آج بہت دنوں کے بعد ان کے سپرد یہ "مشقت" آئی تھی لیکن مقدمے کی تیاری کی وجہ سے قبول نہیں کی گئی۔

مقدمے کے سلسلے میں گفتگو رہی۔ پاس سے مولانا اختر علی خاں گزرے (اپیل کا زمانہ کاٹ کر قریب ہی میں واپس آئے تھے)، تو مولانا سے علیک سلیک کے لیے ادھر کو مڑے۔ تپاک سے ملے۔ اپنی صحت کی خرابی کا حال سنایا پھر مولانا ظفر علی خاں کی علالت کا تذکرہ آیا پھر مقدمے کے سلسلے میں فرمانے لگے کہ میں نے تو بلا خوف لومتہ لائم جو کچھ حق تھا ٹھیک ٹھیک پیش کر دیا۔ نہ جانے کس کے حوالے سے کہنے لگے کہ اس سے بات ہوئی کہ کچھ کرو۔ وہ کہنے لگا کہ مولانا! آپ اس وقت تو تقریروں میں کہتے تھے کہ ہم پھانسی پر لٹک جائیں گے، اور اب اتنے مضطرب ہو رہے ہیں۔ میں نے کہا کہ پھانسی پر لٹکا ہوتا تو ہوں۔ اب اور کیا کسر رہ گئی ہے۔

مولانا اختر علی خاں کچھ مشورۃً اور کچھ استفساراً مولانا مودودی سے فرمانے لگے کہ اس ملک کے جو حالات ہیں۔ قانون ہیں تو اندھے اور حکمران ہیں تو نا اہل، ان کے لحاظ سے کیا مخلصانہ کام کرنے والے لوگوں کے لیے یہ مناسب نہیں ہوگا کہ جوں توں کر کے وہ جیل سے نکل جائیں۔ ورنہ مولانا! آپ اور آپ کے ساتھی یہاں بالکل معطل رہیں گے، جیسے عبدالغفار خاں چھ سال سے پڑے ہیں۔ جواب میں مولانا نے فرمایا کہ میرا معاملہ عبدالغفار خاں سے مختلف ہے۔ خاں صاحب کا تو کوئی ذکر چھیڑے تو ملک ان کو یاد کرتا ہے۔ مگر میری کتابیں گھر گھر میں موجود ہیں۔ میری یاد ہر وقت تازہ ہے۔ کسی کے یاد کرانے کی ضرورت نہیں مجھے یہ

لوگ نہ چھوڑیں گے تو خود ہی بدنام ہوتے رہیں گے۔ میں نے تو اوّل روز سے تہیہ کر لیا ہے کہ نہ ان سے اپیل کروں گا نہ رحم کی درخواست! چنانچہ انہوں نے موت کی سزا دی تو میں نے ان سے کوئی درخواست کرنا گوارا نہیں کیا۔ پھر انہوں نے ۱۴ سال قید بامشقت میں اسے تبدیل کر دیا تو بھی میں نے کوئی پروا نہیں کی۔ چاہے ساری عمر جیل میں گزر جائے مجھے ان لوگوں سے کچھ نہیں کہنا ہے۔ حالات خود ہی ان کو بتا دیں گے کہ یہ غلطی پر ہیں اور ان کو غلطی کا ازالہ کرنا ہو گا۔"

## منزلِ جاناں

مولانا سے باتوں باتوں میں پھانسی کی کوٹھری کی گھڑیوں کی روداد پوچھنے کا موقع مل گیا۔ میں جاننا چاہتا تھا کہ مولانا کی شخصیت کا رنگ اس "منزلِ جاناں" میں پہنچ کر کیا تھا اور مولانا نے تسلسل سے چند باتیں بیان کر دیں:۔

"جب دیوانی احاطے میں مجھے پھانسی کا حکم سنایا گیا اور ساتھ ہی ایک ہفتہ کے اندر رحم کی اپیل کرنے کے حق سے مجھے آگاہ کیا گیا تو میرے ذہن میں علی الترتیب تین خیال فوراً آئے:۔

ایک یہ کہ ظالم سے رحم کی اپیل کرنا میرے اصول اور میری عزتِ نفس کے خلاف ہے۔

دوسرے یہ کہ میں معافی کس بات کے لیے مانگوں؟ — کیا اس بات کے

لیے کہ مجھے جنت میں کیوں بھیج رہے ہو؟ ظاہر بات ہے کہ ساری عمر دین کی خدمت کر کے بھی دوسری طرح موت مرتے ہوئے جنت جانا ویسا یقینی نہیں ہو سکتا جیسا کہ اس شہادت کی موت کی صورت میں یقینی ہے۔ پھر کیا میں یہ کہوں کہ مجھے جنت سے بچاؤ؟

تیسرے یہ کہ اگر مجھ جیسے آدمی نے بھی رحم کی اپیل کر دی تو پھر اس ملک کے عام لوگوں میں غیرت و حمیت کا بالکل خاتمہ ہو جائے گا۔

چنانچہ میں نے رفقاء کو سخت تاکید کر دی کہ میرے لیے نہ تو میرے گھر کے لوگ رحم کی اپیل کریں، نہ جماعت کے ارکان، ورنہ جس نے ایسا کیا، اسے میں کبھی معاف نہیں کروں گا۔"

پھر جب کوٹھری کے اندر لے جایا گیا تو تمام ضروریات اور سارے سامان لے لیے گئے اور کامل بے سروسامانی کے عالم میں مجھے چھوڑ دیا گیا۔ میرے کپڑے مجھ سے لے لیے گئے، اور جیل کا ایک جوڑا دے دیا گیا۔ پاجامہ حسب قاعدہ بغیر ازاربند کے دیا گیا۔ پہلے تو میں سمجھا کہ شاید ازاربند دینا یہ لوگ بھول گئے ہیں مگر پوچھنے پر معلوم ہوا کہ ازاربند نہیں دیا جاتا (اس لیے کہ جان سے تنگ آیا ہوا مجرم خودکشی کے لیے اسے ذریعہ نہ بنا لے) مجبوراً پاجامے کو سامنے کے نیفے کے دونوں سروں سے گرہ دینی پڑی لیکن پھر بھی یہ کسی طرح ساتر نہ ہو سکا، نماز پڑھنے میں بڑی دقت پیش آئی۔ قرآن شریف پہلے تو میں نے رکھنا چاہا، لیکن جب یہ

معلوم ہوا کہ اسے رکھنے کے لیے سوائے فرش زمین کے اور کوئی جگہ نہیں اس لیے واپس کر دیا۔ جتنا حصہ یاد تھا، وہی ساتھ رہ گیا۔"

"بہر حال جب سب لوگ چلے گئے تو پہلے ایک نمبردار یا وارڈر آیا اور اس نے حکومت اور وزرا کو موٹی موٹی گالیاں دیں، پھر دوسرا، پھر تیسرا، اور جو بھی آتا، اسی طرح لعنت ملامت کرتا۔"

رات کو پھانسی کی کوٹھڑیوں کی پوری قطار میں اتنا شور تھا کہ دو بجے تک نیند نہ آسکی۔ کوئی با آواز بلند ذکر کر رہا ہے، کوئی کسی بزرگ کو پکار رہا ہے، کوئی شعر پڑھ رہا ہے، اور کوئی مسلسل یہ کہے جا رہا ہے "مولا! کر دے بری! مولا کر دے بری!"

دریافت کیا گیا کہ سزا کے نفاذ کے متعلق آپ کا کیا اندازہ تھا؟

مولانا نے جواب دیا:

"میرا اندازہ یہ تھا کہ اگر پبلک کی طرف سے کافی شور نہ مچا تو پھر حکمران حضرات کے تیور بتا رہے تھے کہ وہ پھانسی دے دیں گے، اور اگر ان کو یہ قدم اٹھا لینے کا موقع مل گیا تو پھر اور کسی کی خیر نہیں اور پھر دین کا کام یہاں مدتوں تک کرنا ممکن نہ ہوگا۔ لیکن اگر پبلک نے پوری طرح احساس سے کام لیا اور ان کو ایک مرتبہ یہ قدم واپس لینا پڑا تو پھر یہ حضرات ان شاء اللہ پسپا ہی ہوتے چلے جائیں گے، اور پھر تحریک اسلامی کا راستہ روکا نہ جا سکے گا۔ یہ گھڑی گویا ملک کے لیے بڑے امتحان

کی کوٹھری تھی۔"

"دوسرے روز شیخ سلطان احمد صاحب اور صفدر صاحب بچوں کو ساتھ لے کر ملنے کے لیے آئے۔ انہوں نے رحم کی اپیل کے بارے میں ایک بار پھر میرا عندیہ معلوم کرنا چاہا، میں نے ان کو بھی تاکید کر دی کہ درخواست رحم ہرگز نہ کی جائے۔

"پھر میاں محمود علی قصوری ملنے آئے اور انہوں نے رحم کی اپیل پیش کرنے کے لیے اپنی خدمات کی پیش کش کی، مگر میں نے ان کو بتایا کہ یہ چیز تو کسی طرح میرے دماغ میں اتر ہی نہیں سکتی"۔

جب پوچھا گیا کہ کوٹھری میں کسی خاص طرح کی تکلیف تو نہیں، تو مولانا نے بتایا کہ:

"ایک تو وہی لباس کی نامعقولیت اور شور کی تکلیف تھی، دوسری خرابی یہ تھی کہ پھانسی کی کوٹھری کی ساخت قبیدی کے لیے ہر موسم میں تکلیف دہ ہے۔ کوٹھری کے تنگ سے دروازے کے سامنے کا دیوار بند احاطہ جو کوٹھری ہی کے سائز کا ہے۔ اس پر چھت بھی تھی، بالکل کوٹھری کے دروازے کے اوپر دو تین فٹ کا خلا تھا اور یہی روشنی پہنچانے کا ایک ذریعہ تھا لیکن اس سے گرمیوں میں دھوپ، سردیوں میں ٹھنڈی ہوا اور بارش میں بوچھاڑ بالکل اندر جاتی ہے۔ موسمی اثرات سے کوئی پناہ نہیں۔ پھر پھانسی کی کوٹھریوں میں کھانا لازماً دیسی کلاس

کا جاتا ہے" دیوبندی موبل آئل اور خمیرہ ابریشم" جس کے بیان سے ہم اپنے قلم کو پہلے مشرف کر چکے ہیں۔

تیسرے روز دو بجے کے قریب ایک آدمی دوڑا دوڑا آیا اور اس نے آ کر کہا، مولانا! مبارک ہو، آپ کی کوٹھی ٹوٹ گئی۔ کوٹھی ٹوٹنے سے مراد جیل کی شعبۂ ہیں پھانسی کی سزا کا منسوخ ہو جاتا ہے۔ پھر اس خبر کو پہنچانے اور مبارک باد کہنے والوں کا تانتا بندھ گیا، اور تھوڑی دیر کے بعد وہاں سے نکال کر مجھے اور مولانا نیازی کو ہسپتال کے ایک وارڈ میں پہنچا دیا گیا۔

"منزلِ جاناں" کی اس روداد کی مزید تفاصیل سننی نہ ملیں اور قصہ یہیں ختم ہو گیا!

# مولانا ابوالاعلیٰ مودودی

## اپنے ہاتھ کے نقوش ہیں!

محمد اکرم ملک۔ بی اے

پامسٹری کی سائنٹفک بنیادوں پر پختہ یقین ہونے کے باوجود ایک چیز جو میرے ذہن میں کھٹکتی رہی ہے وہ یہ ہے کہ اس علم سے متعلق صحیح اسلامی نظریہ کیا ہے اور اس کی شرعی پوزیشن کیا ہے۔ عام مذہبی نقطۂ نظر سے جو ہر ایسی چیز کو بدعت کہہ کر رد کر دیتا ہے میں مطمئن نہ تھا۔ یہی وجہ تھی کہ جب میں عرفان چغتائی لعنت اکبر نصرت جعفری کی معیت میں مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی اقامت گاہ پر ملاقات کے لیے گیا تو جہاں میرا سب سے بڑا مقصد ان کے ہاتھ کا مطالعہ کرنا تھا، وہاں دوسرا اہم مقصد یہ بھی تھا کہ مولانا سے اس کے صحیح پہلو پر راہ نمائی بھی حاصل کی جائے۔ چنانچہ گفتگو کا آغاز اسی مسئلہ سے ہوا۔

مولانا۔ اگر آپ قسمت بتانے کے لیے نہیں بلکہ سیرت و کردار کا مطالعہ کرنے کے لیے

پامسٹری کا استعمال کرتے ہیں تو اس میں کوئی امر خلافِ اسلام نہیں ہے، یہ علم بھی قیافہ کی ایک شاخ ہے۔ بزرگانِ کرام میں سے بعض علم قیافہ کے بڑے ماہر تھے، اور اس کے ذریعہ لوگوں کی سیرت و کردار کا اندازہ لگایا کرتے تھے۔

میں ۔ سیرت و کردار کا صحیح مطالعہ کرنے کے بعد اگر کسی شخص کے متعلق یہ بھی کہا جائے کہ اس سیرت و کردار، صلاحیت و استعداد کا مالک اس قسم کے واقعات و حالات سے دوچار ہوگا تو اس میں کیا حرج ہے۔

مولانا ۔ آپ اس بات کو اس طرح پیش نہ کیجیے کہ فلاں بات "ہوگی" بلکہ یوں کہیے کہ "ہو سکتی ہے"۔ ایسا کہنے میں کوئی حرج نہیں ہر شخص واقعات و حالات سے مستقبل کا کچھ نہ کچھ اندازہ ضرور لگاتا ہے اور یہ پیشین گوئی نہیں۔ خود ہم لوگ ملکی اور سیاسی حالات سے آنے والے واقعات کا اندازہ لگاتے ہیں اسے سیاسی پیشین گوئی کہتے ہیں "یہ ہوگا" یا "ہوگی" کہنے سے کسی چیز کے متعلق حتمی طور پر فیصلہ دینا ہوتا ہے اور اس قسم کی حتمی رائے قائم کرنا ان واقعات و حالات کے متعلق جن کا انسان کو یقینی طور پر کچھ علم نہیں خلافِ اسلام ہے۔ "یہ ہو سکتا ہے" کہنے سے کسی بات کے نہ ہونے کا امکان بھی پایا جاتا ہے اور انسان غیب دانی کے گناہ سے بچا رہتا ہے۔

وقت کم تھا۔ مولانا نماز عصر کے لیے مسجد میں جانے کو تیار بیٹھے تھے، میاں طفیل محمد، مولانا کے پی اے کی نگاہیں گھڑی پر جم گئی تھیں، وقت کی نزاکت کا

احساس کرتے ہوئے عرفان چغتائی نے گفتگو کا رخ "اصل مقصد" کی طرف پھیر دیا اور کہا کہ "ملک صاحب نے ہفت روزہ "چٹان" میں "مشاہیر" کے ہاتھوں کے مطالعات کا ایک سلسلہ شروع کر رکھا ہے۔ اس وقت تک قائداعظم کے ہاتھ کا مطالعہ پیش کر چکے ہیں۔ ان کی خواہش ہے کہ آپ کے ہاتھ کا بھی مطالعہ کیا جائے"

مولانا نے کہا کہ وہ "مشاہیر" میں سے نہیں تاہم ہاتھ دکھانے میں انہیں کوئی عذر نہیں۔ اس پر عرفان چغتائی نے برجستہ جواب دیا کہ "یہ فیصلہ کرنا وقت کا کام ہے کہ آپ "مشاہیر" میں سے ہیں یا نہیں، آپ خود واقعی اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتے" مولانا نے نہایت بے تکلفی سے دونوں ہاتھ میری طرف بڑھاتے ہوئے انکشاف کیا کہ پامسٹری سے شغف انہیں بھی کچھ عرصہ رہا ہے




سید ابوالاعلیٰ مودودی
کے
ہاتھ کا
ایک اسکیچ

مولانا ابو الاعلیٰ مودودی کے ہاتھ کا مطالعہ کرنے سے پیشتر پامسٹری کی ایک اہم حقیقت کی طرف اشارہ کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ عام طور پر یہ دیکھنے میں آیا ہے کہ دنیا کے تمام بڑے بڑے آدمی جنہیں قدرت نے کوئی خاص وصف عطا کر رکھا ہوتا ہے۔ اپنے ہاتھوں پر عام انسانوں کی نسبت کوئی نہ کوئی امتیازی یا غیر معمولی نشان ضرور رکھتے ہیں۔ مثال کے طور پر قائد اعظم کے ہاتھ میں امتیازی نشان ان کا انگوٹھا ہے۔ مہاتما گاندھی کے ہاتھ پر ان کی دو شاخہ (DOUBLE) (FORNED) دماغی لکیر ہے، ہٹلر کے ہاتھ پر دل و دماغ کی دو علیحدہ علیحدہ لکیروں کی بجائے صرف ایک ہی لکیر کا نشان ہے، سٹالن کے ہاں دل کی لکیر تقریباً مفقود ہے، رابندر ناتھ ٹیگور کی وجدانی لکیر (LINE OF INTUITION) نہایت اہم نشان ہے۔ اسی طرح دنیا کے تمام اکابر اور مشاہیر کے ہاتھوں پر کوئی نہ کوئی امتیازی علامت ضرور پائی جاتی ہے۔ مودودی صاحب کے ہاتھ پر ان کا امتیازی نشان اُن کی سہ شاخہ (TRIPLE FOR KED) دماغی لکیر ہے۔

پامسٹری میں اس طرح کی دماغی لکیر کا پایا جانا ایک اعجوبہ (PHENOMENA) سے کم نہیں۔ تقریباً ہر شخص کے ہاتھ پر واحد دماغی لکیر ہوتی ہے جو آغاز تا اختتام ایک ہی چلی جاتی ہے اور اس بات کی مظہر ہوتی ہے کہ ایک شخص قدرت کی جانب سے صرف ایک ہی کام، ایک ہی صلاحیت اور ایک ہی قوت لے کر پیدا ہوا ہے۔ وہ ادیب ہے، یا سائنس دان ہے یا کاروباری اور عملی انسان ہے۔ وہ بیک وقت

ان تین شخصیتوں کا مالک نہیں۔ وہ مجبور ہے، قدرت نے اسے صرف ایک ہی صلاحیت سے نوازا ہے، سائنس دان کے لیے شاعر بننا آسان نہیں اور نہ شاعر کے لیے کاروباری بننا آسان ہے، اگر وہ کوشش بھی کرے تو تکمیل کو نہیں پہنچ سکتا۔ مگر مولانا کے ہاتھ پر معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے۔ یہاں تینوں صلاحیتوں کا جو بظاہر مختلف اور متضاد نظر آتی ہیں نہایت عمدہ اور حیرت انگیز امتزاج ہے۔ یہ تین صلاحیتیں دماغی لکیر کی تدریج تین مختلف شاخوں سے ظہور پذیر ہیں۔

(۱) شاخ نمبر ۱ علمی اور ادبی صلاحیتوں کی مظہر ہے اور عموماً ان ادیبوں، شاعروں اور فنکاروں کے ہاتھوں میں پائی جاتی ہے، جن میں تخیل کی فراوانی ہوتی ہے۔

(۲) شاخ نمبر ۲ سائنٹفک اور حقائق پسند رجحانات کی عکاس ہے اور عموماً سائنسدانوں، منطقیوں، ڈاکٹروں، حساب دانوں، ناقدوں اور قوانین فطرت کا مطالعہ کرنے والوں کے ہاتھوں میں پائی جاتی ہے۔

(۳) شاخ نمبر ۳۔ کاروباری، عملی اور دنیاوی معاملات کی سمجھ بوجھ کی آئینہ دار ہے اور عموماً بڑے بڑے دستکاروں، کارخانہ داروں، صناعوں، انجینئروں اور عمدہ کاروباری صلاحیت رکھنے والے لوگوں کے ہاتھوں میں پائی جاتی ہے۔

بینہم، فن پامسٹری کا امام اپنی کتاب "مطالعۂ الید کے سائنٹفک قوانین" میں لکھتا ہے:

• یہ ایک عظیم الشان نشان ہے۔ ان لوگوں کے ذہن میں بے پناہ وسعت، ہمہ گیری، تو قلمونی اور موزونیت پائی جاتی ہے، اور بیک وقت مختلف اور بہت سی صفات اور صلاحیتوں کا نفیس اور متناسب امتزاج ہوتا ہے۔ یہ امتزاج عموماً کامیاب کیریر (CAREER) کی تخلیق کرتا ہے بشرطیکہ یہ کم حوصلہ اور اپنی خداداد صلاحیتوں کو بے سود ضائع کرنے والے نہ ہوں، تو سہ شاخہ دماغی لکیر والے اپنی زندگی میں بہت سے عزائم کی تکمیل کر لیتے ہیں"

سہ شاخہ دماغی لکیر کی ایک اہم صفت یہ بھی ہے کہ اس کا حامل مسائل زندگی کے متعلق کبھی یک طرفہ (ONE-SIDED) انتہا پسند، محدود اور متعصبانہ زاویہ نگاہ نہیں رکھتا اور عموماً تحقیق اور اظہار رائے کرتے وقت معاملہ کے تمام پہلوؤں پر برابر نگاہ رکھتا ہے، حتیٰ کہ مخالف نقطہ نظر کو بھی بلا کم و کاست اور بلا تغیر و تبدل پیش کر دیتا ہے اور اگر اس کی تردید میں کچھ کہنا بھی ہے تو جذبات کی بجائے استدلال کی زبان میں بات کرتا ہے۔ میرے نزدیک سہ شاخہ لکیر مولانا کے ایک ایسے محقق ہونے کی بھی دلیل ہے جو بیک وقت معاملہ کے روحانی، عقلی اور عملی پہلوؤں پر نگاہ رکھتے ہوئے اعتدال اور توسط کی راہ اختیار کرتا ہے۔ مشاہیر عالم میں سے جیسا کہ میں اوپر اشارہ کر چکا ہوں صرف مہاتما گاندھی کے ہاتھ میں اس قسم کی دماغی لکیر ہے مگر وہاں بھی سہ شاخہ نہیں فقط دو شاخہ ہے اور یہ مہاتما گاندھی کے بیک وقت مفکر اور عملی انسان ہونے کی علامت ہے۔ معلوم نہیں

مولانا میں کونسی بات گاندھی سے زائد یا مختلف ہے ؟

ہاتھ دیکھنے سے پہلے مودودی صاحب کے متعلق میرا یہ قیاس نہایت قوی تھا کہ وہ مولانا ابو الکلام آزاد کی طرح ایک بلند پایہ انشا پرداز اور ادیب ہیں۔ ان کی سائنٹفک اور عملی صلاحیتوں کے متعلق میری معلومات محدود تھیں اور اب تک ہیں بلکہ ہاتھ کے ذریعہ جو تعارف مجھے ان کی شخصیت سے ہوا ہے اور جو تغیر میرے قیاسات میں بعد ازاں واقع ہوا ہے اسے میں فقط لفظ حیرت سے تعبیر کر سکتا ہوں۔

مولانا کے دائیں اور بائیں ہاتھ کی دماغی لکیروں کا موازنہ کرتے ہوئے ایک اور بات جو مجھ پر واضح ہوئی ہے وہ یہ ہے کہ جن تین شاخوں کا ذکر میں نے کیا ہے وہ دائیں ہاتھ کی دماغی لکیر میں تو ہیں مگر بائیں ہاتھ میں نہیں، وہاں صرف ایک شاخ دماغی لکیر ہے جس کا جھکاؤ قمر کے ابھار کی طرف ہے اور وہ فقط ادبی اور تخیلاتی صلاحیتوں کا مظہر ہے۔ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ مولانا کی ادبی صلاحیت تو وراثتی ماحول (HEREDITARY ENVIRONMENT) کی پیداوار ہے اور ان کی باقی دو صلاحیتیں زیادہ تر اکتسابی (AQUIRED) ہیں، یہ کہاں تک درست ہے، اسے مودودی صاحب خود جانتے ہوں گے۔

دماغی لکیر کا آغاز ہاتھ پر دو طرح ہوتا ہے۔

(۱) عمر کی لکیر (جو انگوٹھے کے ارد گرد چکر لگاتی ہے) اس سے مل کر۔

(۲) عمر کی لکیر سے ہٹ کر بالکل مستقل بالذات (INDEPENDENT)

یہ آغاز پامسٹری میں خاص مفہوم کا حامل ہے، یہ معلوم کرنے کے لیے ایک شخص اپنی صلاحیتوں کو زندگی کے کس شعبہ میں استعمال کرتا ہے، ہمیں دماغی لکیر کے آغاز کا مطالعہ کرنا پڑتا ہے۔

پہلی صورت یعنی دماغی لکیر کا عمر کی لکیر سے ملا ہوا (JOINNED) ہونا اس امر کی دلیل ہے کہ شخص متعلقہ ماضی کی قدروں کا قدردان، اسلاف کی عظمت کا قائل اور رعایات مذہبی کا علمبردار ہے اور اس کی تحقیقات اور الفاظ (INSPIRATION) کا منبع بزرگوں کی میراث، اخلاق کی پاکیزہ تعلیمات اور مذہب کی عالمگیر سچائیاں ہیں۔

دوسری صورت یعنی دماغی لکیر کا عمر کی لکیر سے مستقل بالذات ہونا اس حقیقت کا مظہر ہے کہ شخص متعلقہ آزاد منش، بے قید طبع اور خود رائے ہے۔ نقادیں مشرق کا اتنا خواں نہیں، لامرکز اور غیر مقلد ہے، جدید نظریات اور فلسفہ ہائے حیات کے اثرات جلد قبول کرتا ہے، اخلاقی بندشوں سے آزاد ہے، ماضی کی ہر بات سے متنفر ہے یعنی دوسرے لفظوں میں "ترقی پسند" ہے! مودودی صاحب کی دماغی لکیر کا آغاز پہلی صورت سے ہوتا ہے اور یقیناً یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ ان کا سرچشمہ الفاظ (SOURCE OF INSPIRATION) مذہب اور اخلاق ہی کے پاکیزہ افکار و نظریات ہیں۔ زمانہ حال کے اور مشاہیر کے ہاں دماغی لکیر کا آغاز بہت کم اس صورت سے پایا جاتا ہے۔

دماغی لکیر کے بعد ایک امتیازی نشان جو شاید کسی اور کے ہاتھ پر تو نہیں مگر مودودی صاحب کے ہاتھ پر دیکھ کر ایک پامسٹ کو یقیناً حیرت ہوتی ہے، مریخ کے بالائی ابھار (THE UPPE MOUNT OF MORS) کا بلند اور نمایاں ہونا، یہ جرأت اور شجاعت، تہور اور مردانگی، جارحیت (AGRESSION) اور مدافعت (RESISTANCE) کا اظہار ہے اور عموماً بڑے بڑے جنگی جرنیلوں، سپہ سالاروں، کمانڈروں اور فنون حربیہ کے ماہروں کے ہاتھ پر پایا جاتا ہے، جن کی فتوحات سے تاریخ کے اوراق مزین ہیں۔ یہ نشان مولانا کے ہاتھ پر کیوں پایا جاتا ہے، اس کی حقیقت امام فن بینہم کی زبان سے سنیے:۔

"یہ نتیجہ اخذ کرنا کسی طرح بھی درست نہیں کہ مریخی ابھار والا ہمیشہ تلوار اور پستول کی جنگ لڑتا ہے یا وہ "گھونسہ بازی" سے کام لیتا ہے کیونکہ وہ اکثر ذہنی اور مادی "دنیا" میں مخالف حالات و عناصر سے بھی جنگ کرتا ہوا آزمایا گیا ہے، تمام مریخی سپاہی نہیں ہوتے۔ اگرچہ تمام سچے مریخی مقدس نصب العین اور وطن کی خاطر جنگ لڑنے کے لیے مستعد پائے جائیں گے، لیکن جس چیز سے بھی وہ متعلق ہوں گے اس کو جرأت سے آگے بڑھائیں گے اور جو لوگ بھی ان کے راستے میں مزاحم ہوں گے ان کی مدافعت دوسری قسم کے لوگوں کی نسبت زیادہ شدت سے کریں گے۔ بہر حال زندگی کے جس شعبہ میں بھی ہوں وہ ٹھہریں گے ضرور، جارحیت ان کی صفت ہے۔" (مطالعۃ الید کے سائنٹفک قوانین صفحہ ۲۷۲)

تقریباً ہر شخص کے ہاتھ پر اس ابھار کا پایا جانا ضروری ہے اور ہر بڑے آدمی کے ہاتھ پر تو اس کا وجود لازماً ہوتا ہے۔ کیونکہ اس کے بغیر کشمکش حیات میں غلبہ مشکل ہے۔ جن لوگوں کے ہاں یہ بالکل مفقود ہوتا ہے وہ مشکلات و مصائب کی تاب مقاومت نہ رکھتے ہوئے فوراً دب جاتے ہیں اور خواہ وہ کتنے ہی ذہین اور صاحب علم کیوں نہ ہوں دنیا میں اپنا نام روشن نہیں کر سکتے۔

یہی مصنف آگے چل کر لکھتا ہے:

"اس ابھار کا حامل تمام حالات کا نہایت دلجمعی، استقلال اور ٹھنڈے دل و دماغ سے مقابلہ کرتا ہے اور رفتار زمانہ کو اپنے خلاف جاتا دیکھ کر کبھی مایوس اور دل شکستہ نہیں ہوتا۔ خواہ امکانات بہت کم ہوں وہ ہتھیار نہیں ڈالتا اور گر پڑنے کی صورت میں پھر اٹھ کھڑا ہوتا ہے اور تقریباً شکست سے نا آشنا ہوتا ہے ہنگامی صورت حالات سے عہدہ برآ ہونے کی بے پناہ صلاحیت رکھتا ہے، شکست سے نا آشنا ہونے کا یہ جذبہ مدافعت، یہ عدیم النظیر قوت، ہنگامی حالات کا سامنا کرنے کی یہ صفت مریخی فطرت کو بالآخر تمام مشکلات پر غالب کر دیتی ہے"۔

مریخی ابھار جو مودودی صاحب کے ہاتھ پر دوسرے تمام ابھاروں کی نسبت نمایاں طور پر بلند ہے، اس کی تشریح کرنے کے بعد غالباً مجھے یہ حاجت نہیں کہ میں "جنگ" کی اس "قسم" اور "گولہ بارود" کی اس "نوعیت" کی بھی تشریح کروں جس سے مودودی صاحب لڑ رہے ہیں۔ میرے لیے تو لطف کی بات یہ ہے کہ ہاتھ کس

صحت کے ساتھ شخصیت کا ترجمان ہے اور اس کی ساخت کی بنیادیں کتنی پختہ ہیں

اس سے آگے بڑھ کر جس ابھار سے پامسٹ کی نگاہیں مودودی صاحب کے ہاتھ کا مطالعہ کرتے وقت ٹک جاتی ہیں وہ عطارد کا ابھار (MOUNT OF MERCURY) ہے۔ یہ ابھار عموماً ایسے لوگوں کے ہاتھوں پر پایا جاتا ہے جو فطرت انسانی کے نباض، عوامی نفسیات سے گہرے واقف، دلائل و براہین میں یکتائے روزگار، اظہار بیان پر پوری طرح قادر، فصیح و بلیغ خطیب، سحر بیان ادیب، شیریں گفتار، برجستہ کلام، متکلم، علمی مباحث میں حصہ لینے والے ہوتے ہیں، شعلہ کی مانند اپنی تیز قوت وجدان و بصیرت، فہم و فراست کی برق رفتاری اور طبعی امنگ کی وجہ سے یہ لوگ نت نئی اسکیمیں ایجاد کرتے ہیں۔ یہ ابھار فن خطابت کے ماہرین یعنی (ORATORS) اور بہت سی کتابوں کے مصنفوں (AUTHORS) اور اس کے علاوہ دیگر اور کسی فن کے موجدوں کے ہاتھوں پر نمایاں ہوتا ہے۔

ان تین نمایاں علامات یعنی سر شاخہ دماغی لکیر، مریخ اور عطارد کے ابھاروں کے علاوہ جو اور علامات ہمیں مودودی صاحب کے مطالعہ سیرت میں مفید ملتی ہیں وہ بااختصار حسب ذیل ہیں۔

نمبر ۱۔ مضبوط اور بے لچک انگوٹھا جو اصول پرستی، ضابطہ پسندی، قوت ارادی اور قوت متخیلہ کو ظاہر کرتا ہے۔

نمبر ۲۔ صاف، سیدھی اور واضح سی دل کی لکیر جو اپنے مخرج سے سیدھی مشتری کے ابھار پر آکر ختم ہوتی ہے جو کسی عامی میں پائی جاتے تو اکھڑپن اور کھردراپن کی علامت ہے اور کسی بڑی شخصیت میں پائی جائے تو حق گوئی اور بے باکی کی علامت ہے۔

نمبر ۳۔ انگلیوں کی بالائی پوریں نچلی پوروں کی نسبت لمبی ہیں جو فہم و بصیرت اور تدبر کی علامت ہے۔

نمبر ۴۔ دماغی لکیر پہ اٹھنے والی باریک لکیریں (UPRISING LINES) جو تخلیقی اور تنقیدی قوتوں کے ساتھ ندرتِ فکر و عمل کا نشان ہیں۔

نمبر ۵۔ مشتری کا ابھار (MOUNT OF JUPITERS) دوسرے ابھاروں کی نسبت کم نمایاں جو حکومت و اقتدار کے جذبہ کی کمی ظاہر کرتا ہے۔

مذکورہ بالا استعداد اور صلاحیتوں کے حامل "مستقبل" میں عموماً جن سیرت و کردار کا اظہار کرتے ہیں" اور عموماً جن حالات و واقعات سے دوچار ہو سکتے ہیں" "کریں گے" یا "ہوں گے" کے الفاظ استعمال نہیں کر رہا) ان کے متعلق میرے نتائج حسب ذیل ہیں۔

ا۔ متعدد شعبہ ہائے حیات میں نظریاتی انقلاب بپا کرتے ہیں۔

ب۔ انسانوں کے ایک گروہ کثیر پر اپنے فکری اور ذہنی نقوش اور تاثرات چھوڑ جاتے ہیں۔

(ت) تمام عمر تنگی اور ہنگامی سی صورت حالات کا سامنا رہتا ہے۔

(ٹ) انتہا پسند عناصر و تحریکات سے جنگ آزما رہتے ہیں۔

(ث)۔ اقتدار سے خطرہ رہتا ہے۔

(ج) اقتدار حاصل نہیں کرتے۔

(د) تصادم کے مواقعات اکثر پیدا ہوتے ہیں۔

(ذ)۔ عوامی رجحانات کے قریب ہوتے جاتے ہیں اور مقبولیت پاتے ہیں۔

(ر) تمام عمر ایک ہی ڈگر پر چلتے رہتے ہیں اور اصول اور ضابطہ کے پابند رہتے ہیں۔

(ز) مصلحت پسند مصالحت نہیں کرتے۔ واللہ اعلم بالصواب

## چند تصریحات

مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب کا ہاتھ دیکھنے کا مجھے دو بار اتفاق ہوا۔ ایک بار جولائی ۱۹۵۱ء میں ——— دوسری دفعہ یکم مارچ ۱۹۵۳ء کو یعنی تحریک ختم نبوت میں ان کے گرفتار ہونے سے تقریباً تین ہفتے پہلے ——— اوّل بار مجھے دس منٹ ہی مل سکے، پہلی بار مولانا کو ہاتھ دکھانے کے لیے آمادہ کر لینا ہی میرے نزدیک اتنا بڑا کارنامہ تھا کہ ان کے ہاتھ کا پرنٹ حاصل کرنے کی جرأت نہ ہو سکی۔ اس مطالعہ میں جو کچھ دیکھا جا سکا اس کی روشنی میں گذشتہ صفحات میں کچھ کہہ دیا گیا تھا۔ تاہم سچی بات یہ ہے کہ جس طرح کا مکمل مطالعہ در حقیقت میں کرنے کا متمنی تھا وہ نہ

کیا جا سکا۔ تحقیقی مطالعے کے لیے بہ فراغت کافی وقت درکار ہے۔ لہٰذا پہلی بار کی ملاقات کے بعد میری ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ مولانا کے نیا نقش پھر حاصل کیے جائیں اور ان سے نقش دینے کی پھر درخواست کی جائے۔

فروری ۱۹۵۳ء کے آخری ہفتہ میں لاہور جانے کا اتفاق ہوا تو محترمی وقار حسین صاحب نیوز ایڈیٹر پاکستان ٹائمز سے اس خواہش کا اظہار کیا اور ان سے حالات کا عمدہ جائزہ تصور کیجیے یا پامسٹری کا کمال کہ میں نے یہ بھی عرض کیا کہ ہمیں اس سلسلہ میں جلدی کرنی چاہیے کہیں مولانا بھی گرفتار نہ کر لیے جائیں۔

وقار صاحب جو اپنی برادرانہ شفقت کی بنا پر میری پامسٹری کی سرگرمیوں کا ہمیشہ ہمدردانہ جائزہ لیا کرتے ہیں۔ ساتھ چلنے پر فوراً آمادہ ہو گئے اور اس طرح ہاتھ دیکھنے کے سلسلے میں دوسری بار مجھ کو مودودی صاحب کی خدمت میں حاضر ہونے کا موقع ملا۔

تقریباً دس گیارہ بجے دوپہر کا وقت ہو گا کہ میں، وقار صاحب، مسٹر ایم اے چوہدری اور مسٹر کرم الٰہی خاں، مودودی صاحب کے مکان واقع اچھرہ روڈ پر حاضر ہوئے۔ اطلاع کروائی۔ باریابی ہوئی۔ تعارف کی کوئی اتنی لمبی چوڑی ضرورت محسوس نہ ہوئی۔ کیونکہ مولانا ایسی صلاحیت کے لوگوں کا حافظہ اتنا کمزور نہیں ہوتا کہ ان سے باربار اپنے تعارف کی ضرورت محسوس ہو اور ویسے مجھے ان سے ہاتھ کی ریڈنگ کی اشاعت کے بعد بھی ایک بار ملنے کا اتفاق ہو چکا تھا۔ آپ غالباً اپریل ۱۹۵۲ء میں کیمبل پور جماعت اسلامی کے کارکنوں کے اجتماع کو خطاب کرنے کی غرض سے تشریف لائے

تھے کہ میں ان کی قیام گاہ پر حاضر ہوا۔ وہ وہیں سے مجھے پہچان لیا اور مولانا امین احسن صاحب اصلاحی سے مخاطب ہو کر فرمایا "مولانا! یہ ہیں کیرو آف پاکستان، جنہوں نے میرے ہاتھ کی لکیروں کے بارے میں لکھا تھا۔"

آپ کا قیام کیمبل پور میں نہایت مختصر تھا۔ شائقین ملاقات کی موجودگی میں مجھے اتنی مہلت نہ ملی کہ اس موقعہ پر پرنٹ کے لیے درخواست کر سکتا۔ بہرحال وہ ملاقات بڑے پرسکون ماحول میں ہوئی۔

بات چھیڑتے ہوئے وقار صاحب نے عرض کیا کہ "مولانا یہ ہیں ملک صاحب" اور پھر وقفہ کے بعد کہا "جب یہ تعارف کروا دیا جاتے تو غالباً یہ بتلانے کی ضرورت باقی نہیں رہتی کہ ان کے یہاں آنے کا مقصد کیا ہے۔ یہ اپنے شعبے کی یکتا جانی پہچانی شخصیت ہیں۔"

مولانا میری طرف متوجہ ہوئے تو میں نے عرض کیا کہ جب سے آپ کے ہاتھ کے بارے میں لکھا ہے، بہت سے احباب کا اصرار رہا ہے کہ آپ کے ہاتھ کا پرنٹ بھی شائع کیا جاتے۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ کے ہاتھ کا پرنٹ لے لیا جاتے۔ میں نے عظیم انسانوں کے ہاتھوں کے پرنٹس جمع کرنے کی ایک مہم شروع کر رکھی ہے۔ اس میں آپ کے ہاتھ کا پرنٹ ایک قابل قدر اضافہ ہو گا اور اس سے پامسٹری کے طالب علم بہت کچھ سیکھیں گے بھی۔

مولانا مودودی صاحب نے پہلے تو کچھ تامل کیا۔ لیکن پھر غالباً یہ سوچ کر کہ اس سے ایک طالب فن کی حوصلہ شکنی ہو گی، خاموش سے ہو گئے۔ وقار صاحب جنہیں مودودی صاحب

کی مزاج شناسی میں کافی ملکہ حاصل ہے تاہے نیم رضا سمجھے اور مجھے اشارہ کیا کہ پرنٹ لے لیجیے۔

پرنٹ لینا بھی اچھا خاصا ایک ناخوشگوار سا عمل ہے۔ اچھے اچھوں کے پاکیزہ اور مصفا ہاتھوں پر سیاہی آلودہ رولر دوڑانے پڑتے ہیں۔ مودودی صاحب کے گرد و پیش میں جس نفاست و پاکیزگی کا دور دورہ تھا۔ اس کے مدنظر اس قسم کی زیادتی ایک ارتکاب گناہ سے یقیناً کم محسوس نہیں ہوتی تھی، مگر انہوں نے بہ کمال تحمل و بردباری اسے گوارا کیا۔

پامسٹری پر بات چیت کے دوران میں، میں نے مودودی صاحب کو بتایا کہ ہر شعبہ کے ممتاز نمائندوں کے ہاتھوں کا مسلسل مطالعہ کرنے کے بعد اس بات کا تو میں بڑے شد و مد سے قائل ہو چکا ہوں کہ ہاتھ کی لکیریں ایک فرد کے پیدائشی رجحانات کی عکاس ہیں لیکن یہ بات بھی سراسر غلط نہیں ہے کہ ان سے ماضی، حال اور مستقبل کا بھی اندازہ ہو سکتا ہے۔ پامسٹری کے ساتھ اپنے طویل ربط کے دوران میں مجھے وقتاً فوقتاً ایسے مشاہدات بھی ہوتے رہتے ہیں جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ ہاتھ کی یہ لکیریں اور علامات انسان کے ماضی، حال، مستقبل کے ایسے واقعات و حادثات کی بھی آئینہ دار ہیں جن کا انسانی کردار سے کوئی تعلق نہیں اور یہ بات مجھے حیرت میں ڈال دیتی ہے اور اکثر سوچنے پر مجبور کر دیتی ہے کہ پامسٹری کا قسمت شناسی سے کچھ نہ کچھ تعلق ضرور ہے۔

مودودی صاحب نے فرمایا کہ ہاں ممکن ہے اللہ تعالیٰ نے کچھ اس قسم کی گنجائش ان لکیروں وغیرہ میں رکھ دی ہو، لیکن اس بارے میں کافی احتیاط سے کام لینے کی ضرورت ہے۔ مزید فرمایا کہ جس حد تک ہاتھ کی ساخت اور اس پر منقش علامات سے خداداد صلاحیتوں کے ادراک کا تعلق ہے یہ بات ذہن کو کافی اپیل کرتی ہے۔ مثال کے طور پر انہوں نے بتایا کہ میرے ہاتھ کے بارے میں لکھتے ہوئے آپ نے جن تین (ادبی، فکری تنظیمی) صلاحیتوں کی وضاحت کی ہے، میں بھی جب اپنے طور پر اپنی قوتوں اور صلاحیتوں کا تجزیہ کرتا ہوں تو مجھے یہی محسوس ہوتا ہے کہ یہ تینوں صلاحیتیں مجھ میں موجود ہیں۔

ایک سوال کے جواب میں میں نے مودودی صاحب کو بتایا کہ قومی افادیت کے نقطۂ نگاہ سے پامسٹری بہت مفید خدمات سرانجام دے سکتی ہے۔ اس کی مدد سے اسکولوں اور کالجوں میں تعلیم پانے والی نئی پود کی افتادِ طبع کا اندازہ لگا کر یہ مشورہ دیا جا سکتا ہے کہ فطرت نے اسے کس پیشے یا شعبۂ حیات میں ترقی کرنے کی صلاحیت عطا کی ہے۔ علاوہ ازیں پامسٹری پولیس کے شعبۂ تحقیق و تفتیش جرائم میں گراں قدر خدمات بجا لا سکتی ہے۔ اس کی مدد سے مجرموں کی شناخت، ان کے ذہنی تجزیے اور ان کے مواخذہ وغیرہ کے سلسلہ میں نہایت قیمتی انکشافات ہو سکتے ہیں اور اسی سلسلہ میں میں نے انہیں بتایا کہ انگلینڈ کی مشہور پولیس درسگاہ اسکاٹ لینڈ یارڈ میں محکمۂ سراغرسانی کے ماہرین کو جہاں نفسیات اور دیگر علوم کی تعلیم دی جاتی ہے وہاں پامسٹری کو بھی ایک لازمی علم کی حیثیت سے سکھایا جاتا ہے۔

مولانا کے اس سوال کے جواب میں کہ میں نے آج تک کن کن اہم شخصیتوں کے ہاتھوں کا مطالعہ کیا ہے۔ میں نے بتایا کہ میں نے آج تک سیاسی لیڈروں میں سے قائداعظم، مس فاطمہ جناح، حسین شہید سہروردی، نواب ممدوٹ، چوہدری غلام عباس، اللہ رکھا ساغر۔ نوابزادہ نصراللہ خاں اور ادیبوں اور صحافیوں میں سے حمید نظامی، شورش کاشمیری، م۔ش، مولانا ظفر علی خاں، صوفی غلام مصطفیٰ تبسم، احمد ندیم قاسمی، منٹو وغیرہ کے ہاتھ دیکھے ہیں۔

اس موقع پر مولانا نے خاص طور پر قائداعظم، سہروردی صاحب اور مولانا ظفر علی خاں صاحب کے بارے میں دریافت فرمایا کہ ان کے ہاتھوں پر کیسی علامات تھیں؟ اور میرے دلچسپ جوابات پر بڑے محظوظ ہوتے رہے اور پھر دفعتہً پوچھا کیا آپ نے علامہ مشرقی صاحب کا بھی ہاتھ دیکھا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ میری بےحد خواہش کے باوجود ابھی ان تک رسائی نہیں ہو سکی جب کبھی لاہور آنے کا اتفاق ہوا وہ یا تو بیمار تھے یا لاہور سے باہر ——— البتہ جب کبھی موقعہ ملا ان کی خدمت میں حاضر ہو کر درخواست کروں گا۔

پھر کچھ ادھر اُدھر کی باتوں کے بعد مولانا نے اپنے مخصوص فلسفیانہ انداز میں فرمایا کہ انسانی نفسیات کردار کا مطالعہ ایک بڑا دلچسپ مطالعہ ہے مجھے بھی اس کا ذوق ہے۔ آپ تو اس کا مطالعہ لوگوں کے ہاتھوں کی لکیروں سے کرتے ہیں۔ مگر میں ان کے ہاتھوں کی تحریروں سے کرتا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ ایک شخص کی تحریر

(طرزِ بیان اور مفہوم دونوں کے لحاظ سے) نہ صرف اس کی ذہنی صلاحیت بلکہ اخلاقی حیثیت کو بھی ظاہر کر دیتی ہے۔ اور اس کے کردار، افعال و عادات و خصائل کی بھی آئینہ دار ہوتی ہے۔ میں نے اکثر سیاسی لیڈروں اور ادیبوں کو شخصی ملاقات کے بغیر فقط ان کی تحریروں سے (خواہ وہ خطوط یا ایک پیراگراف ہی کی حد تک کیوں نہ ہو) نہایت صحت کے ساتھ سمجھا ہے اور میرا اندازہ بفضلِ خدا کبھی غلط ثابت نہیں ہوتا۔ مودودی صاحب غالباً انہی دنوں ڈاکٹر غلام جیلانی برق صاحب کی تازہ تصنیف "ایک اسلام" کا مطالعہ فرما رہے تھے اس لیے بات قدرتی طور پر برق صاحب تک جا پہنچی۔

برق صاحب کے ذکرِ خیر کے بعد ملک کے صحافیوں کا تذکرہ چھڑ گیا تو مولانا نے فرمایا "کبھی اس ملک کے صحافیوں کا بھی جائزہ لیجیے گا۔"

میں نے عرض کیا، مجھے صرف پانچ سات صحافیوں کے ہاتھ دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے۔ ان میں سے دو تین صحافیوں کے ہاتھ فی الواقع صحافی عظمت کے آئینہ دار ہیں لیکن ایک صحافی کا ہاتھ زیادہ تر قمار بازوں کے ہاتھ سے ملتا جلتا ہے اور جب میں نے مولانا کو ان کا نام بتایا تو وہ مسکرائے اور فرمایا، ہاں اس سے بڑھ کر قمار بازی اور کیا ہو سکتی ہے کہ ایک شخص ہر موقعہ پر قوم کے اعلیٰ مفاد کو داؤں پر لگاتا آیا ہو۔ اختتام گفتگو کے طور پر مولانا نے مجھے مشورہ دیا کہ پاکستان کی اہم شخصیتوں کے مطالعہ کا سلسلہ جو میں نے شروع کر رکھا ہے اُسے جاری رہنا چاہیے۔ اس سے فی الواقع ان کے

سمجھنے میں مدد مل سکتی ہے۔ اس تمام گفتگو کے دوران میں خاصی ذہنی لذت کے باوجود مجھے شدید طور پر اس بات کا احساس ہوتا رہا کہ ہم مودودی صاحب کا قیمتی وقت نہایت بے دریغی سے صرف کر رہے ہیں۔

لاہور کے پندرہ روزہ قیام کے دوران میں مودودی صاحب کے پرنٹس کا مطالعہ نہ کیا جا سکا۔ ادھر ڈسٹرکٹ ایکشن سے حالات روز بروز بگڑتے جا رہے تھے۔ واپسی پر اطمینان کے ساتھ ایک روز جب پرنٹس پر نظر دوڑائی تو میں نے محسوس کیا کہ میری ریڈنگ نامکمل تھی۔ بہت سی ایسی علامات نظر پڑیں جنہیں پہلی مختصر سی ملاقات میں نوٹ نہ کر سکا تھا۔ مودودی صاحب کے ہاتھ کے بارے میں لکھتے ہوئے اتنا تو بتایا جا سکا کہ ان کی زندگی میں اقتدار سے کسی خطرناک تصادم کے امکانات ہیں لیکن وقت کا تعین نہ کیا جا سکا۔ اب جو مودودی صاحب کی تاریخ پیدائش کو سامنے رکھ کر حساب لگایا تو عین پچاس برس کے لگ بھگ ایک "خط مخالف" کو قسمت کی لکیر کو منقطع کرتے ہوئے پایا۔ اس سے جو میں نے نتیجہ نکالا وہ زیادہ سے زیادہ یہی تھا کہ مودودی صاحب کو ان دنوں پھر کسی خطرے کا سامنا ہے۔

چنانچہ مارشل لا کے ایام میں جب مودودی صاحب ابھی گرفتار نہیں ہوئے تھے تو کئی بار خیال آیا کہ انہیں خط لکھ کر اس بارے میں مطلع کیا جائے، لیکن پھر اس خوف سے کہ سنسر شپ کے اس دور میں پاسٹ صاحب خواہ مخواہ ہی کہیں دھر نہ لیے جائیں، احتیاط برتی۔ اس تمام عرصہ میں میرے کان مودودی صاحب کے بارے میں کسی بری خبر پر

برا میڈ لگے رہے۔ آخر جب ایک روز ریڈیو پر یہ خبر سنی کہ مودودی صاحب گرفتار کر لیے گئے ہیں تو میرے لیے یہ خبر قطعاً غیر متوقع نہ تھی۔

اس واقعہ کے چند ماہ بعد جب مودودی صاحب کی سزائے موت کی خبر میں نے اخبارات میں پڑھی تو یہ میرے لیے بھی اتنی ہی غیر متوقع تھی جتنی کہ دوسروں کے لیے میں نے یہ خبر لائل پور سے لاہور جاتے ہوئے بس کے ایک سفر میں پڑھی۔ میرے سامنے فرنٹ سیٹ پر ایک صاحب جن کی شکل و صورت سے جماعت اسلامی کے کارکن ہونے کا گمان ہوتا تھا تشریف فرما تھے۔ ان کی حرکات و سکنات سے اضطراب و پریشانی کا اظہار ہوتا تھا میں سمجھا کہ کسی قریبی عزیز کو کوئی صدمہ پیش آیا ہے۔ دریافت کرنے پر کچھ کہنے کے بجائے انہوں نے اخبار اٹھا کر میرے ہاتھ میں دے دیا۔ پہلے صفحہ پر نظر دوڑاتے ہی مجھے اپنے رفیق سفر کی پریشانی کا علم ہو گیا اور لوگوں کو نہ معلوم یہ خبر سن کر کیا سوجھا ہو گا مگر مجھے تو وہی سوجھا جو سوجھنا چاہیے تھا۔

سال ڈیڑھ سال قبل کا ذکر ہے کہ میں کیمبل پور سے راولپنڈی بس کے ذریعے سفر کر رہا تھا کہ ایک بچہ سڑک عبور کرتے ہوئے بس کی جھپٹ میں آ کر گر پڑا اور بیہوش ہو گیا اور لوگ تو اسے پانی پلانے اور ہوش میں لانے کی فکر میں تھے مگر پامسٹ اس کے ننھے ہاتھوں کی لکیریں دیکھنے کی فکر میں تھا کہ آیا یہ حادثہ مہلک ثابت ہو گا یا نہیں اگر ہو گا تو وہ کون سی علامات ہیں جو ہلاکت ظاہر کرتی ہیں۔

اپنی اس حرکت پر جب کبھی بھی سوچتا ہوں تو مجھے سخت ندامت ہوتی ہے۔

مگر معلوم تحقیق و تجسس کا یہ جذبہ بھی کیا جذبہ ہے۔

ہاں تو میں یہ بتا رہا تھا کہ مودودی صاحب کی سزائے موت کی خبر پڑھ کر معاً مجھے خیال آیا تو ان کے ہاتھ کی لکیروں کا پرنٹ، اتفاق سے ساتھ ہی بیگ میں تھا۔ آہستہ سے بیگ کھولا۔ پرنٹ پر نظر دوڑائی، گوشے گوشے کا بغور مطالعہ کیا۔ سوائے ایک ہی معاملے کے کہیں پھانسی کی علامت نظر نہ آئی۔ عمر کی لکیر بھی بفضل خدا دونوں ہاتھوں پر صحیح سالم تھی۔

رفیق سفر سے تعارف پر معلوم ہوا کہ جماعت اسلامی لائل پور کے صدر مسٹر عبدالحمید بی ایس سی یہی ہیں۔ سوال کیا کہ آپ سمجھتے ہیں کہ مودودی صاحب کو پھانسی دے دی جائے گی؟ ان کا جواب مایوس کن تھا۔ میں نے عرض کیا میں تو کم از کم ایسا نہیں سمجھتا۔ عبدالحمید صاحب نے میرے ایسا سمجھنے کی دلیل طلب کی۔ انہیں توقع تھی کہ شاید میں اپنے اس خیال کی تائید میں کچھ سیاسی وجوہ پیش کروں گا لیکن بیچارے پامسٹ کو سیاست سے بھلا کیا غرض، وہ تو لکیر کا فقیر ہے۔ میں نے کہا میری ریڈنگ پامسٹری کی رو سے ہے۔ عبدالحمید صاحب میری اس انوکھی منطق کو غالباً پا نہ سکے۔ اس لیے انہیں کچھ حیرت سی ہوئی لیکن میں نے جب انہیں اپنے بارے میں بتایا تو فوراً پوچھا اچھا آپ نے تو مولانا کا ہاتھ بھی دیکھا ہے۔ میں نے جواب دیا کہ جی ہاں، لیکن اس میں تو کوئی ایسی علامت نہیں دکھائی دیتی۔ ویسے اللہ بہتر جانتا ہے۔

لاہور پہنچے تو اس دن ہر محفل کا موضوع گفتگو مودودی صاحب کی سزا تھی۔ میرا جانا جس جگہ بھی ہوا، میری جان پہچان والے لوگوں نے مجھ سے یہی سوال کیا۔

سائیں صاحب! آپ نے مودودی صاحب کا ہاتھ بھی دیکھا تھا، اس میں کہیں پھانسی وغیرہ کی علامت بھی پائی تھی؟ میرا جواب ہر جگہ یہی تھا کہ علامت تو کوئی ایسی نہیں لیکن خدا بہتر جانتا ہے۔

اس سوداد کے بعد آیئے اب ہم ایک بامان کے پرنٹ کی روشنی میں مودودی صاحب کے ہاتھ کا تجزیہ کریں حسب ذیل علامات ونقوش قابل غور ہیں۔

۱۔ مربع نما ہتھیلی ——— کسی مخصوص اور مقررہ اصول اور ضابطہ کے تحت زندگی بسر کرنے والے آئین پسند، اور وضعدار انسان کی علامت ہے معاملات کے ٹھوس اور عملی پہلوؤں پر نگاہ رکھتا ہے اور غیر ضروری خیال آفرینیوں اور بے مقصد باتوں میں وقت صرف نہیں کرتا۔

۲۔ ہتھیلی اور اس کی جلد دونوں مضبوط اور سخت ——— مزاج میں شوریت کا فقدان ہونے کے علاوہ مشقت پسند اور غیر راحت طلب طبیعت کی مظہر۔

۳۔ چپٹی انگلیاں جن کے جوڑ گٹھیلے اور سر چپٹے ہیں ——— قوت تنقید و تجزیہ کے ساتھ قوت ایجاد و اختراع۔ جدت طرازی اور تدرت پسندی کی صفات کی مظہر!

۴۔ دوسرا پورا دونوں میں بتا ہوا مضبوط انگوٹھا ——— قوت استدلال، قوت فیصلہ اور قوت ارادی میں بے پناہ ہم آہنگی۔ ایسے لوگوں میں فیصلہ کرنے، اس پر مضبوطی سے ڈٹ جانے اور متوقع نتائج حاصل کرنے کی بے اندازہ صلاحیت

ہوتی ہے۔

۵۔ دماغی لکیر، اختتام پر سہ شاخہ ــــــ ایک غیر معمولی علامت جو بیک وقت تین مختلف خوبیوں کے حاملین میں پائی جاتی ہے۔ یہ خوبیاں علمی، جنگی اور تنظیمی میدان میں اکثر ظہور پذیر ہوتی ہیں۔

۶۔ دماغی لکیر، اپنے مقامِ آغاز پر خطِ حیات سے قدرے وابستہ ــــــ کسی مرکز سے وابستہ ہونے یا کسی مقصد کا پابند ہونے کی علامت، اس کے علاوہ یہ علامت (جیساکہ دماغی لکیر پر بحث کے مطالعہ سے واضح ہے) ایک آزاد منش اور بے قید طبع کے مقابلہ میں ایک فکر مند، محتاط اور حساس طبع ہونے کی علامت ہے۔

۷۔ دل کی دو شاخہ لکیر، جس کی ایک شاخ کا آغاز پہلی اور دوسری انگلی سے ہوتا ہے اور دوسری کا آغاز مشتری کے اُبھار سے ــــــ ایک غیر جذباتی، معتدل مزاج، متوازن طبع ہونے کی علامت، جو اپنے عزائم اور مقاصد کو حاصل کرنے میں عجلت، جذباتیت اور بے تدبیری سے کام نہیں لیتا۔ بلکہ ایک سوچی سمجھی اسکیم کے تحت کام کرتا ہے۔ اور "وادیٔ عشق" میں بے صبری کا مظاہرہ نہیں کرتا۔

۸۔ دل اور دماغ کی لکیروں کے درمیان مناسب فاصلہ ــــــ اس بات کا مظہر کہ دل اور دماغ اپنے اپنے مقام پر مناسب طور پر کام کرتے ہیں اور ایک دوسرے سے بہت کم الجھتے ہیں۔

۹۔ مریخ مثبت و مریخ منفی کے دونوں ابھار نمایاں ــــــ شجاعت،

عالی ہمتی، جرأت و بے باکی کے مظہر۔ یہ علامات فنونِ حربیہ کے ماہرین اور فاتحین کے ہاتھوں پر پائی جاتی ہیں۔ اس قسم کے لوگ ذہنی اور جسمانی دونوں لحاظ سے اپنے ماحول کے ساتھ مسلسل جنگ آزما رہتے ہیں۔

۱۰۔ عطارد کا نمایاں اُبھار اور اس پر متعدد عمودی لکیریں —— فصاحت و بلاغت اور اظہارِ بیان پر قدرت کے علاوہ ٹیکنیکل مسائل کو سمجھنے بوجھنے کی صلاحیتوں کا مظہر۔

مندرجہ بالا سطور میں علم پامسٹری کی رُو سے مودودی صاحب کی ان ذہنی صلاحیتوں کا اجمالی طور پر جائزہ لیا گیا ہے جو قدرت نے انہیں بخشی ہیں۔ ان جملہ صلاحیتوں کے ترکیبی عناصر کو مجموعی طور پر سامنے رکھتے ہوئے یہ کہے بغیر نہیں رہا جاسکتا کہ مودودی صاحب ایک غیر معمولی شخصیت و صلاحیت کے انسان ہیں اور ان عظیم دماغی قوت کے لوگوں میں سے ایک ہیں، جو تاریخ عالم میں اپنا منفرد مقام پیدا کر لیتے ہیں بشرطیکہ ماحول بیحد ناسازگار اور ناقدر شناس واقع نہ ہو۔

لیکن چونکہ پامسٹری صرف صلاحیتوں ہی کا جائزہ نہیں لیتی بلکہ ان "نتائج" کا بھی نقشہ پیدا کرتی ہے جو ایک فرد کے ماحول کے ساتھ نبرد آزما ہونے کے بعد ظہور میں آتے ہیں اور جنہیں ہم دوسرے لفظوں میں "قسمت" کے نام سے پکارتے ہیں، اس لیے آیئے ہم مودودی صاحب کے ہاتھ سے ان علامات کو تلاش کریں جو ان نتائجِ قسمت کو پیش کرتی ہیں۔

مودودی صاحب کے دائیں ہاتھ پر قسمت کی لکیروں کی تعداد حسب ذیل ہے:-

۱۔قسمت کی لکیر آغاز سے مبہم اور غیر واضح اور بعد میں واضح اور روشن، لیکن عمر کی لکیر کے ساتھ جکڑی ہوئی ——— شروع شروع میں ناموافق معاشی ماحول کا سامنا اور پھر ذاتی ہمت اور کوشش سے حالات سدھارنے کی مظہر!

۲۔مریخ مثبت کی جانب سے عمر اور قسمت کی لکیروں کو قطع کرتی ہوئی مخالف لکیریں ——— مخالف عناصر کی جانب سے متعدد پیدا شدہ رکاوٹیں، جو اگر عمر اور قسمت کی لکیروں کو کمزور اور ٹکڑے ٹکڑے کردیں تو رکاوٹیں تباہ کن ہوتی ہیں اور اگر ان پر کوئی ایسا اثر نہ چھوڑیں تو رکاوٹوں کو عبور کرجانے کی علامت ہے۔

۳۔مریخ مثبت کی جانب سے عمر، قسمت، دل، دماغ اور شمسی پانچوں لکیروں کو قطع کرتی ہوئی بالخصوص تین بڑی "مخالف لکیریں" جو تقریباً ۲۷ برس — ۵۰ برس اور ۵۸ برس کی عمر کو قطع کرتی ہیں (وقت کا اندازہ اس مقام سے کیا گیا ہے جہاں سے یہ مخالفانہ لکیریں قسمت کی لکیر کو قطع کرتی ہیں) مخالف عناصر کی طرف سے پیدا شدہ تین رکاوٹیں جو دل، دماغ، صحت، کیریئر اور کامیابی پر کسی نہ کسی طرح اثر انداز ہوتی ہیں۔

نوٹ:- جو مخالف لکیر ۲۷ برس کے قریب قسمت کی لکیر کو کاٹتی ہے وہ غالباً مودودی صاحب کی پہلی نظر بندی کی مظہر ہے جو پچاس برس کے قریب قطع کرتی ہے وہ غالباً اس موجودہ نظر بندی کی مظہر ہے۔ لیکن جیسا کہ آپ خود دیکھ سکتے ہیں کہ ان

پہلی "مخالف لکیروں" سے قسمت، عمر، دل اور دماغ کی لکیروں میں نہ تو کوئی ضعف پیدا ہوا ہے اور نہ کوئی شکست ـــ جہاں یہ شمسی لکیر کو کاٹتی ہیں وہاں ایک بڑا سا جزیرہ بن جاتا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ مخالف لکیریں کامیابی کی راہ میں ضرور حائل ہوئی ہیں۔ ویسے بھی جزیرہ ہاتھ کی کسی بھی لکیر پر کسی اچھی علامت کا مظہر تصور نہیں کیا جاسکتا تیسری "مخالف لکیر" قسمت کی لکیر کو اس وقت منقطع کرتی ہے جب وہ دل کی لکیر سے آکر ملتی ہے۔ یہ کسی تیسری بڑی رکاوٹ کی آئینہ دار ہے۔ جس کا اندازہ تقریباً ۵۸، ۶۰ کی عمر کے لگ بھگ کیا جاسکتا ہے۔ اس کے بعد جیسا کہ دیکھا جاسکتا ہے، قسمت کا اصلی خط یک لخت ختم ہوجاتا ہے۔ یہ بتانا قطعی طور پر ذرا مشکل ہے کہ یہ کیفیت آخر کس واقعہ کی مظہر ہے۔ میرے نزدیک ایسی علامت یقیناً خطرناک تصور کی جاتی ہے اگر کچھ فاصلے پر ایک اور قسمت کی لکیر زحل کے اُبھار پر دکھائی نہ دیتی۔ صحیح مفہوم تو ان علامات کا صرف خدائے علیم و برتر ہی جانتا ہے مگر میری یہ ریڈنگ ہے کہ اگر مودودی صاحب ۵۸، ۶۰ کے دور سے بخیریت گزر گئے تو دنیا کی کوئی طاقت ایسی نہیں جس کو وہ پار نہ کرسکیں۔

مودودی صاحب کے ہاتھ پر چند اور قابلِ ذکر علامات حسبِ ذیل ہیں:۔

(۱) مریخ منفی کے اُبھار پر مثلث نما، نشان ذہنی فتوحات کا مظہر (ملاحظہ فرمایئے مہاتما گاندھی کے ہاتھ پر یہی نشان) (۲) عمر کی لکیر سے ایک شاخ مشتری کے اُبھار کی طرف نکل کر جاتی ہوئی ـــ عزائم میں کامیابی کی علامت (۳) شمسی لکیر انجام پر سیدھی، واضح اور روشن۔ شہرت اور مقبولیت کی علامت (۴) زہرہ کے اُبھار پر عمر کی لکیر سے وابستہ مربع۔ نظر بندی اور اسیری کی علامت (۵) خط حیات کے اختتام پر چند شاخیں قمر کے ابھار کو جاتی ہوئی۔ کسی غیر ملکی سفر کے امکانات۔

# مَن ھُوَ المودودی

## علامہ محمد البشیر الابراہیمی

### (صدر جمعیۃ العلماء المسلمین الجزائر)

آپ علامہ سید ابوالاعلیٰ صاحب مودودی ہیں جماعت اسلامی پاکستان کے امیر ہیں ان کے حالات ایک ایسے واقف حال کی طرح بیان کر رہا ہوں جس نے ان کے بارے میں پڑھا بھی ہے اور انہیں دیکھا بھی ہے آپ ایسے انسان ہیں کہ ان جیسے میں نے بہت کم دیکھے ہیں۔ بلکہ اس زمانے میں ان کی جیسی منفرد خصوصیات کا حامل جن کی بنا پر وہ علماء اسلام میں ممتاز ہیں بالکل نہیں دیکھا۔ حق پر ثابت قدمی، راہ حق کے مصائب پر صبر، اور حکام وقت کی خوشامد سے مکمل کنارا ان کے قریب پھٹکنے تک سے احتراز! اُن کی چند خصوصیات ہیں۔

پاکستان و ہندوستان میں مَیں نے جن لوگوں کو دیکھا یا جن کے متعلق سُنا، اسلام کے تشریعی اور تاریخی حقائق کی سمجھ بوجھ آپ ان سب سے زیادہ رکھتے ہیں۔ آپ کا

مطالعہ بڑا وسیع ہے۔ آپ دقیق فہم، اعلیٰ دماغ، روشن فکر اور عظیم عقل کے مالک ہیں
آپ پر ظاہری سنجیدگی کے باوجود روح کی جھلک نمایاں ہے۔ اشیاء کے باہمی مقابلہ،
موازنہ اور استنباط میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ استدلال میں ایک حد تک منفرد حیثیت
کے حامل ہیں۔ شریعت کو عمومی مقاصد (GENERAL OBJECTIVES) پر
منطبق کرتے وقت جزئیات کو صرف اُس حد تک اہمیت دیتے ہیں جس حد تک
وہ اصول پر اثر انداز نہ ہوں۔ نکات کے استخراج میں ان کی فکر بہت گہری جاتی ہے
آپ پختہ عقائد کے مالک ہیں جس کا اثر آپ کے اعمال و مواقف میں قوت و
ثبات کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے جس طرح اچھی غذا کا اثر ان کے جسم پر چستی اور
تر و تازگی کی شکل میں نمایاں ہے، آپ ایک فلسفی ہیں مگر آپ کا رجحان علمی ہے
نہ کہ عقلی۔ حقائق، واقعات اور اعداد و شمار (FACTS AND FIGURES)
سے گہرا شغف آپ کے عقلی فلسفی بننے میں مانع ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو آپ ضرور
عقلی فلسفی ہوتے۔ آپ نص اور حقیقت واقعہ کی ہیئت کو ملحوظ رکھتے ہیں۔ اور
اس میں غور و فکر اور استنباط کے بھی قائل ہیں اور اس میں وہ ایک حد تک اضافہ
کرتے ہیں۔

آپ کا رہن سہن عام طرز کا ہے لیکن قیادت بہر حال اپنا خاص مقام رکھتی
ہے۔ آپ کی رائے میں قیادت ۔۔۔ (نہ کہ قائد) کے کچھ حقوق ہیں۔ اور یہ نظم و ضبط
کی نگرانی اور صلاحیتوں کے مطابق تقسیم کار کرتی ہے سلوک نا اہلوں کو ان کی حد سے

آگے نہیں بڑھنے دیتی۔ یہ سب کچھ میں نے ان کے مجموعی حالات اور ان کے بعض رفقاء کے میل جول سے معلوم کیا ہے۔ چنانچہ اسی کے مطابق ان سطروں میں میں نے ان کی تصویر کھینچی ہے۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ قیادت اور قائد میں بہت نازک فرق ہے اور اس کی یہی نزاکت ہی قائدین کو خود فریبی میں مبتلا کرتی ہے اور ان کے متبعین کو ان کے معاملے میں فریب دیتی رہتی ہے۔

آپ عربی زبان بولنے میں ہچکچاتے ہیں، حالانکہ قرآن، حدیث اور دینی لٹریچر میں ان کی نظر بڑی گہری ہے اور اُن کو حالات و مسائل پر منطبق کرنے پر قدرت کاملہ رکھتے ہیں۔ عربی بولنے میں ان کی کمزوری کی وجہ دراصل یہ ہے کہ وہ اسے بول چال اور تحریر میں بہت کم استعمال کرتے ہیں۔ اس قدر کثیر تصنیفات کے باوجود جن کی تعداد چالیس، پچاس تک پہنچتی ہے، آپ نے عربی زبان میں ایک کتاب بھی نہیں لکھی۔ آپ کی تمام تصنیفات اردو اور انگریزی میں ہیں، اور تمام کی تمام ایسے اہم اسلامی موضوعات پر ہیں جن کا موجودہ بیداری اور ترقی اور نئی روشنی تقاضا کرتی ہے۔ جو اس عہد میں زیادہ موضوع بحث اور اہل مغرب کی تنقید و تخریب کا ہدف بنے رہتے ہیں۔

علوم حاضرہ اور تہذیب جدید کے مطالعہ میں مولانا مودودی کو خاص دستگاہ حاصل ہے۔ آپ ان کو عدل کی کسوٹی پر پرکھتے ہیں۔ نہ ان کا انکار کرتے ہیں اور نہ اس رو میں بہ نکلتے ہیں۔ بلکہ ان چیزوں کے مقابلے میں احتیاط اور ہوشیاری سے کام

لیتے ہیں۔ جماعت اسلامی کے ایک رکن نے آپ کی چند کتابوں کا عربی میں ترجمہ کر کے اہل عرب کے لیے آپ کے افکار کے مطالعہ کا سامان کر دیا ہے۔ یہ رکن ہمارے صدیق باوفا مسعود عالم صاحب ندوی ہیں کئی برس ہوئے انہوں نے یہ ترجمہ شدہ کتب مجھے الجزائر میں بطور ہدیہ بھیجی تھیں جن میں مجھے ایک نکھری ہوئی فکر، حکمت سے لبریز، عقل اور گہری سوچ کے آثار دکھائی دیئے اور الفاظ و معانی میں ایک ایسا تسلسل نظر آیا، جو ان رسالوں کے ایک زبان سے دوسری زبان میں منتقل ہونے کی غمازی نہیں کرتے۔ اس ترجمہ سے ایک بات واضح ہو گئی کہ موضوعات بھی اسلامی ہیں اور دونوں زبانیں بھی! اور مصنف و مترجم ایک تخیل کی پیداوار ہیں۔ روح کی یکرنگی نے اس ترجمہ میں ایک عجیب اثر بھر دیا ہے۔ ہمارے دوست مسعود عالم، الندوی پر مہربان ہو — برصغیر ہند میں "ثانی اثنین" ہیں، جو ایسی ہی عمدہ عربی تحریر لکھتے ہیں جیسے عرب کے اہل زبان! دوسرے صاحب ابوالحسن علی ندوی ہیں۔

علامہ مودودی اخبار "البصائر" کے ذریعے "جمعیت العلماء الجزائریین" سے گہرا ربط رکھتے ہیں۔ اس تحریک کے اصولوں اور اپنے اصولوں میں قریبی یگانگت کا انہیں قوی شعور ہے۔

وہ اپنے پہلو میں ایک ایسا دل رکھتے ہیں جو مسلمانوں کے حالات میں گہری دلچسپی، ان کے حاضر سے ہمدردی و غم خواری اور ان کے ماضی پر اعجاب و پسندیدگی

اور اسلام کے نظام کی مدح و منقبت سے معمور ہے۔ آپ کی رائے میں یہ نظام تمام نظامہائے انسانی سے زیادہ مبنی بر عدل ہے۔ بشری خواہشات و جذبات کے لیے محکم ترین ضابطہ ہے۔ اور یہ انسان کی باہم و دگر مربوط مصلحتوں اور تقاضوں کا محفوظ ترین نظام ہے۔ اسی سے حکومت اسلامی کے بارے میں آپ کا تخیل پروان چڑھا ہے۔

میرے عالم اسلام کے سفر میں جو مقاصد پنہاں تھے ان پر آپ نے مسرت کا اظہار فرمایا۔ کیونکہ آپ کے خیال میں مسلمانوں کا تعارف کے ذریعے ایک دوسرے کے قریب آنا اس بات کا پیش خیمہ ہے کہ وہ ایک دوسرے کے حالات کی اصلاح میں تعاون سے کام لیں گے۔ ساتھ ہی ساتھ آپ نے مجھ میں ایک عیب کی نشاندہی کی۔ اور وہ یہ ہے کہ جس طرز پر انہوں نے مجھ سے گفتگو سنی اس طرز پر میں نے مسلمانوں کے حالات پر کتابیں لکھنے کا اہتمام نہیں کیا۔ میں نے انہیں اس کا جواب دیا، مگر وہ اس پر مطمئن نہ ہوئے۔ کیونکہ ان کا خیال یہ ہے کہ یہ روزمرہ کی گفتگو بھی دراصل مکمل کتابچے ہیں۔ ان میں اگر کمی ہے تو صرف تالیف کی۔ تصنیف کے بارے میں آپ کی رائے یہ ہے کہ کتابیں کم حجم کی ہوں تاکہ ان کا مطالعہ قیمت گراں بار نہ ہو۔ آپ تصنیف کتب کے اسی طریقے پر عمل پیرا ہیں۔ آپ کی تمام تصانیف مستقل موضوعات پر کتابچوں کی صورت میں ہیں۔

جب میں پہلے پہل کراچی میں آتا، تو آپ کے کچھ رفقاء نے مجھ سے

ملاقات کی۔ وہ مجھ سے اس طرح ملے جیسے بھائی بھائی سے اور ہم مشرب ایک دوسرے سے ملتے ہیں۔ میں نے دیکھا کہ وہ الجزائر کی جمعیت علماء سے اس حد تک واقف ہیں جس حد تک اخبار "البصائر" کے ذریعے ممکن ہو سکتا ہے۔

مودودی صاحب اس وقت اپنے مرکز صوبۂ پنجاب کے دارالخلافہ لاہور میں مقیم تھے۔ انہیں جب میری آمد کی خبر ملی تو میری ملاقات کا انتظار کرنے لگے۔ جب میں نے اندرون ملک سفر کا ارادہ کیا تو لاہور اترنے سے پیشتر ان سے شخصی تعارف حاصل کرنے کے شوق میں انہیں لکھا کہ آپ مجھ سے لاہور اسٹیشن پر ملیں مگر بدقسمتی سے میرا خط وقت پر نہ پہنچا، کیونکہ حکومت سے اختلاف کے سبب آپ کی تمام ڈاک سنسر کے لیے روک لی جاتی ہے۔ ہم اس اختلاف پر بعد میں کلام کریں گے۔ جب آپ کو میرا خط پہنچا تو انہیں بہت افسوس ہوا۔ اور آپ نے میرے پیچھے راولپنڈی جہاں میرا ریل کا سفر ختم ہوتا تھا ایک قاصد بھیجا۔ لاہور اور راولپنڈی کے درمیان کئی سو میل کی مسافت ہے۔ قاصد مجھے وہاں آملا اور آپ کے سلام، افسوس اور انتظار کا پیغام دیا۔ جب میں کشمیر اور پشاور کی سیاحت سے واپس پہنچا تو میں نے چاہا کہ آپ کو بے چین کروں۔ اس لیے میں نے اپنی آمد کی خبر اسی وقت دی جب میں لاہور کے ایک ہوٹل میں قیام پذیر ہو گیا۔ آپ فوراً مجھ سے ملنے آئے۔ پہلے ہماری روحیں متعارف تھیں اب جسم بھی متعارف ہو گئے۔

میں نے اپنے سامنے ایک گٹھے ہوئے جسم کا انسان دیکھا پیشانی پُروقار، جسم زندگی اور توانائی سے بھرپور، گنجان اور بارعب ڈاڑھی جس کی سیاہی پر سفیدی غالب! آپ نے ملاقات کے بعد مجھے اپنے مکان پر دعوت دی۔ جو جماعت کا مرکز ہے، ہم جماعت کے کچھ ارکان کے ساتھ چائے پر بیٹھے ہوئے، چائے کا دور چل رہا تھا کہ انہوں نے مجھ سے تقریر کا مطالبہ کیا میں نے تقریر شروع کی اور اسلامی موضوعات پر جو آج کل افکار کی آماجگاہ بنے ہوئے ہیں جی بھر کے گفتگو کی۔ اور مولانا مودودی ــ خدا آپ کی مشکلات دور فرمائے ــ جہاں کہیں میری زبان مبہم ہو جاتی اور اس میں اشارات و کنایات آجاتے، مجھے روکنے کو کہتے، تاکہ آپ کا ایک لائق عربی داں شاگرد ترجمہ کر کے مطالب کی پیچیدگی کو دور کر دے اور کہیں تقریر کا کوئی مطلب سمجھنے سے نہ رہ جائے۔

رہا آپ کے اور حکومت کے مابین اختلاف کا مسئلہ تو اس کا سب سے بڑا اور واضح سبب یہ ہے کہ جماعت اسلامی کا مقصد پاکستان میں صحیح اور مکمل معنوں میں اسلامی حکومت کا قیام ہے جس میں نہ نرمی کی گنجائش ہے نہ تساہل کی اور جس کا دستور ان تمام احکام پر مشتمل ہو جو اللہ تعالیٰ نے معاملات، حدود اور قصاص کے بارے میں نازل کیے ہیں۔ اس سلسلے میں مودودی صاحب کے خیالات واضح ہیں، اور پروگرام، منصوبے اور طریق کار آزمودہ اور جانے بوجھے ہیں جن میں ردوقدح کی گنجائش نہیں بلکہ آپ نے ایک مکمل دستوری خاکہ بھی مرتب کیا ہے جس کے چند حصے مصر کے مؤقر مجلہ "المسلمون" نے ترجمہ کیے ہیں اور جو مذکورہ بالا امور اور علامہ مودودی کے بارے میں اس امر کی دلالت

کرتے ہیں کہ انہیں اسلامی نظام کے فہم میں کس درجہ دسترس حاصل ہے؟ اس ضمن میں "جماعت اسلامی" کی حجت یہ ہے کہ مسلمان تقسیم ہند پر صرف اس لیے رضامند ہوئے تھے اور انہوں نے جان و مال ایسی عظیم الشان قربانیاں جو آج تک کسی قوم نے نہیں دی ہیں صرف اس بنا پر خوشی خوشی برداشت کر لی تھیں کہ وہ اپنے دین کو اس کی اصلی حیثیت میں قائم کرنے کے قابل ہو سکیں۔ اگر اب بھی صورت حال وہی رہی جو تقسیم ملک سے قبل قائم تھی تو یہ نہ ان قربانیوں کا صلہ ہو سکتا ہے نہ ان کے کسی ادنیٰ حصے کا بدل!

حکومت پاکستان جو اگرچہ بظاہر اسلامی اور حقیقت کے اعتبار سے جمہوری طرز کی حکومت ہے اب تک اسی نظام پر چل رہی ہے جو انگریز نے ہندوستان کے لیے وضع کیا تھا۔ وہ چاہتی ہے کہ اس کا دستور اسلامی ہو اس لیے کہ عوام یہی چاہتے ہیں یا اس لیے کہ عوام کی اکثریت یہی چاہتی ہے لیکن حکومت اسے تدریج، نرم روی، سہولت کے ساتھ اور حالات کے تقاضوں کو پیش نظر رکھ کر لانا چاہتی ہے، پھر پاکستان میں ایک مغرب زدہ طبقہ بھی ہے جو اسلامی دستور نہیں چاہتا، لیکن وہ عوام کے مقابلے میں قلیل ہونے کی وجہ سے در پردہ سرگرم عمل ہے۔ صاحب بصیرت لوگوں کا خیال ہے کہ اس طبقہ کو بیرون ملک سے کافی تائید حاصل ہے۔ اس مضمون میں اتنی گنجائش نہیں کہ ان دو افکار میں سے کسی ایک کو قابل ترجیح قرار دیا جا سکے۔ اگرچہ اس بارے میں ہماری بھی ایک رائے ہے جس کا اظہار ہم نے بعض ذمہ دار اشخاص سے اس وقت کر دیا تھا۔

مفصلہ بالا وجوہ کی بنا پر حکومت مولانا مودودی، ان کے سخت اور بے لوچ مسلک،

کھری کھری باتوں اور زعم خود ان کی عجلت کی تاب نہ لاسکی۔ اس لیے جب بھی خاص موقع پر انہوں نے پُرزور خیالات کا اظہار کیا اور فتوے صادر کیے تو حکومت نے انہیں قید و بند میں ڈال دیا اور ہمیشہ انہیں خوف و ہراس کی نظر سے دیکھتی رہی جن دنوں کشمیر کا قضیہ اپنی شدت پر تھا اور وہاں مسلح جھڑپیں ہو رہی تھیں آپ کی طرف ایک فتویٰ منسوب کر دیا گیا اور کہا گیا کہ اس فتوے سے دشمن کو ایک حربہ ہاتھ آگیا ہے اور ہندوؤں کے پروپیگنڈے کو اس سے مدد ملی ہے۔ یہ فتویٰ مجھے بہت کھلتا رہا اور اس کی حقیقت سے آگاہ ہونے کی مجھے بڑی تمنا رہی۔ کیونکہ یہ فتویٰ مجھ سے اس طور پر بیان کیا گیا تھا کہ اگر یہ درست ہوتا تو میں سب سے پہلا شخص ہوتا جو اس کی مخالفت کرتا۔ مولانا کی قیام گاہ پر ان کی صحبت میں میں نے یہ سوال کیا لیکن میرا سوال ان دیگر مسائل کے غل غپاڑے میں گم ہو گیا جن پر باتوں میں باتیں نکل رہی تھیں۔ پھر اس صحبت میں جو باتیں ہوئیں ان میں گم ہو کر میں اس سوال کا اعادہ کرنا ہی بھول گیا۔ اس فرصت کو ہاتھ سے دے کر میرے دل میں ایک خلش سی رہی خدا معلوم یہ فرصت دوبارہ مل سکے گی یا نہیں۔ میرا یہ شوق سوال اس لیے ہے کہ میں حقیقت کا سراغ اس کے اصل ماخذ سے لگاؤں اور مولانا سے ان کے خلاف کہی ہوئی باتوں پر تبادلہ خیالات کروں۔

باوجودیکہ ہم نے اسلامی دستور کی بنیاد پر حکومت قائم کرنے کے بارے میں حکومت اور مولانا مودودی کے اختلاف پر اپنی رائے محفوظ رکھی ہے ہم حق کی خاطر ایک بات صاف صاف کہہ دینا چاہتے ہیں اور وہ یہ کہ مولانا مودودی ہی وہ آدمی ہیں جو دولت پاکستان

کے لیے مطلوبہ اسلامی دستور وضع کرنے پر سب سے زیادہ قدرت رکھتے ہیں اور علماء میں سب سے قابل آدمی ہیں جو بڑی عمدگی و مہارت سے قرآن و حدیث، اسلامی قانون کے مقاصد عامہ اور امت مسلمہ کے متفق علیہ اصولوں سے دستور کو اخذ کر سکتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ ہی میں اس بات کا بھی یقین رکھتا ہوں کہ مودودی صاحب اور ان کے مرتب کردہ دستور کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ صرف حکومت ہی نہیں بلکہ فقہاء مذاہب کا جمود ہے جو ہمتوں کو پست کر دیتا ہے اور پاکستان میں فقہی مسالک کی کثرت کا کیا کہنا!

گزشتہ ماہ پاکستان میں سخت ہیجان برپا ہوا اور جس طرح ابھی ہم اس کی وضاحت کر چکے ہیں بیشتر عربی اخبارات نے اختصار کیا اس لیے ہم اس ہیجان کے اسباب و وجوہ اور اغراض و مقاصد سمجھنے سے قاصر رہے۔ اغلب گمان یہ ہے کہ اس کا محور حکومت اسلامی کا مطالبہ ہے۔ اور شاید حکومت نے ملک میں مودودی صاحب اور ان کے رفقاء کے اثر و نفوذ کو بہت بڑھتے دیکھ کر انہیں اور ان کے بیشتر رفقاء کو پکڑ کر قید میں ڈال دیا پھر اس معاملے کو فوجی حکومت کے سپرد کر دیا جو لاہور میں قائم کی گئی اور جس نے ان کو سزائے موت کا حکم سنایا۔ بعد کی خبروں سے معلوم ہوا کہ سزائے موت کو چودہ سال قید با مشقت میں تبدیل کر دیا گیا ہے۔ پاکستان کے مسلمان اس ظالمانہ فیصلہ اور اس کی شدید و تخفیف شدہ دونوں صورتوں پر بہت برافروختہ ہوئے اور حکومت پر غیظ و غضب سے لبریز احتجاجوں اور مظاہروں کا ایک طوفان امنڈ پڑا۔ ہمیں اس میں ذرا شک نہیں کہ تخفیف سزا اسی غیظ و غضب کے اظہار کا نتیجہ ہے۔

53 ماہنامہ

پھر مصر، شام، عراق اور کویت سے تمام منظم اسلامی اداروں اور انجمنوں نے بھی صدائے احتجاج بلند کی، اور ناپسندیدگی کا اظہار کیا۔ مجھے ان خبروں کی تصدیق اسی وقت ہو گئی تھی جبکہ میں کویت میں تھا۔ میرے ان کے ساتھ تعلقات اور جمعیت العلماء اور ان کے درمیان ایک دوسرے کی قدر و منزلت کی بنا پر مجھے غم اور افسوس ہوا کیونکہ مودودی کسی ایک محدود علاقے کی شخصیت نہیں بلکہ تمام مسلمانان عالم کی متاع ہیں۔ ان کے ہم پر جو حقوق ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ اب جبکہ حکومت نے ان کی سزائے موت بدل دی ہے ہم ان کی رہائی کے لیے کوشش کریں۔

بنابریں میں نے جمعیت علماء مسلمانان الجزائر کی طرف سے جن کی نمائندگی یہاں اس کے قابل فخر فرزند جناب فضیل ورتلانی کرتے ہیں اور تمام عرب مغربی کی طرف سے گورنر جنرل اور وزیر اعظم پاکستان کو الگ الگ برقیہ ارسال کیا ہے، جس کی نقل اس مضمون سے پہلے شائع کی گئی ہے۔ کیونکہ اسلام کی خدمت اور اس کے حامیوں کی نصرت و تائید میں موصوف نے کچھ کم حصہ نہیں لیا اور توقع ہے کہ پاکستان کی مسلمان حکومت اس اسلامی شعور کو ملحوظ رکھے گی جو کل اس کے وجود میں آنے کی خوشی میں موجزن تھا اور آج اس اندیشے کی بنا پر مضطرب ہے کہ کہیں اس کی نیک نامی کو اس بنا پر بٹہ نہ لگ جائے کہ وہ اظہار رائے بلکہ دینی آزادی کے خلاف بھی نبرد آزما ہے، اور اسے اس بات کا احساس ہو کہ مودودی صاحب نے جو صدا بلند کی ہے وہ اسے ایسا بڑا جرم سمجھتی ہے کہ اس پر انہیں موت یا عمر قید کی سزا دی جانی چاہیے۔ دراصل یہ حکومت

کے بارے میں تمام مسلمانوں کی رائے ہے۔ ان سب کی یہ خواہش ہے اور وہ سب اس بات کا مطالبہ کرتے ہیں کہ پاکستان ایک اسلامی حکومت ہونی چاہیئے تاکہ وہ مسلمانوں کے لیے وجہِ افتخار، مرکزِ پناہ اور اسلام کے لیے باعثِ عزت اور ملجا و ماویٰ ثابت ہو۔ اپنے دوست کے حق میں حمایت و نصرت کی اس ناچیز سی کوشش کے بعد میرا انتہائی فرض تھا کہ میں انہیں اپنے ابنائے وطن اور قارئین "البصائر" سے متعارف کراؤں، تاکہ وہ بخوبی جان لیں کہ یہ قہر و غضب کس شخص پر ٹوٹ پڑا ہے۔ امید ہے کہ عنقریب ان کی رہائی و خلاصی کی خوشخبری ہمیں پہنچے گی۔ اور اس طرح مسلمانوں کا غم و غصہ مسرت و رضامندی میں تبدیل ہو جائے گا۔

مولانا مودودی صاحب نے اسلام کی راہ میں جس جہاد کا بیڑا اٹھایا ہے اس دنیا میں اس پر اتنا اجر بھی کافی ہے کہ مسلمان ان کی حمایت و نصرت پر اس کثرت سے مجتمع ہو گئے ہیں، اور انہیں جو اجر اللہ کے ہاں ملے گا وہ اس سے کہیں زیادہ بہتر و پائیدار ہے۔

مودودی صاحب کو آزادی اور قید ہر دو حالتوں میں ہمارا اسلام پہنچے۔

(ترجمہ: جناب رحمت باری صاحب ازغاران)

# ابوالاعلیٰ مودودی

## ـــــــ ایک انقلابی مفکر

(نعیم صدیقی۔ ایڈیٹر چراغِ راہ۔ کراچی)

[یہ ایک تعارف ہے اس دلچسپ تاریخی شخصیت کے ایک پہلو کا جو درحقیقت کسی تعارف کی محتاج نہیں ـــــــ وہ کہ جس کے حصے میں سب سے زیادہ گالیاں بھی ہیں، اور سب سے زیادہ محبت و احترام بھی!]

۔ زمانہ با تو نسازد تو با زمانہ ستیز" کے الفاظ میں انسانی کردار کا جو آئیڈیل اقبال نے پیش کیا تھا اسے واقعی انسانی پیکر میں دیکھنے کی تمنا سے بے تاب ایک مدت تک حسرت ناکام رہی۔ اس مصرعہ کو ہزاروں نوجوانوں کی طرح میں نے بھی برسوں گنگنایا ہے لیکن اپنے گردوپیش دنیا وہ دیکھی جس کے چیدہ اور

نامور ترین افراد کو "حدیثِ بے خبراں" پر کاربند پایا۔ بالآخر اقبال کا وہ آئیڈیل گوشت پوست کے ایک پیکر میں ملا جو تن تنہا اپنے فکر و عمل کا سرمایہ لے کر میدان میں نکلتا ہے اور یہ عزم کر کے نکلتا ہے کہ کوئی میرے پیچھے آئے یا نہ آئے مجھے بہر حال ایک متعین نصب العین کی طرف ایک مقررہ راستے سے قدم بہ قدم بڑھتے جانا ہے، اور پھر واقعی وہ پوری شانِ یکتائی کے ساتھ ترجمانِ قرآن کا ایک "ٹمٹاتا دیا" لیے ناسازگار حالات کی تاریکیوں میں، مخالفتوں کے جھکڑ چلتے ہیں، غلط فہمیوں اور بدگمانیوں کے بگولوں میں کئی سال رواں دواں رہتا ہے، اپنی منزل کا سراغ خود لگاتا ہے، اپنا راستہ آپ بناتا ہے، اس راستے پر سنگِ میل خود نصب کرتا ہے، پھر اکا دکا مسافر رفیقِ راہ بنتے ہیں، اُن سے وہ پہلے ہی قدم پر کہہ دیتا ہے کہ جسے میرے ساتھ چلنا ہو وہ پہلے سے منزل کی دوری، راستے کی صعوبت اور ہم سے مردانہ ہونے کا پورا پورا اندازہ کر کے چلے، جسے بھی پیشِ نظر مقصد کی سرزمین پہ میرے ساتھ قدم رکھنا ہو وہ واپسی کی کشتیاں جلا کے آئے، جو آگے کو قدم اُٹھائے وہ یہ طے کر کے اٹھائے کہ آگے بڑھا ہوا قدم واپس نہیں لیا جا سکتا۔ چنانچہ کچھ ساتھی چلتے ہیں، کچھ تھوڑی دور چل کر ہمت ہار دیتے ہیں، کچھ نئے ہم سفر آملتے ہیں، مگر وہ کٹنے والوں اور جڑنے والوں سے بے نیاز ہو کر اپنی ایک ہی دُھن میں، ایک ہی چال سے، ایک ہی رُخ پر گامزن رہتا ہے، آہستہ آہستہ ایک کارواں کا کارواں اس کے جلو میں

متحرک نظر آتا ہے۔ یہ شخص جو دنیا بھر پر چھائی ہوئی عالمگیر (یورپین) مشرق و مغرب کے ایک ایک چپے پر کوسِ لِمَنِ المُلک بجانے والی جہانی تہذیب کو چیلنج کرنے کے لیے ایک دن اس طرح بے یار و مددگار اور بے ذریعہ و وسیلہ آگے بڑھتا ہے اور زمانے کی طاقتوں کو بالآخر مجبور کر دیتا ہے کہ وہ اس کی دعوت کو وزن دیں،

یہی ہے مودودی ——— "بازمانہ ستیز" کی زندہ تصویر!!

آیئے اس کردار کو خود اس کے اپنے لفظوں میں پڑھیں۔ "ترجمان القرآن" کا ساتواں سال شروع ہونے پر اس کا جو اداریہ مارچ ۱۹۳۷ء میں لکھا گیا تھا، اس کا ایک حصہ یہ ہے:-

"..... یہ تمنائیں دل میں پال رہا ہوں اور چھ برس سے اپنے جسم کی ساری طاقتیں انہیں حاصل کرنے کے لیے خرچ کر رہا ہوں، مگر بدقسمتی سے اکیلا اور تنہا ہوں۔ میری طاقت محدود ہے، وسائل مفقود ہیں، اور جو کچھ کرنا چاہتا ہوں وہ نہیں کر سکتا۔ ساتھ دینے والوں کو ڈھونڈتا پھرتا ہوں مگر وہ کمیاب ہیں۔ کروڑوں مسلمانوں کی اس بستی میں اپنے آپ کو اجنبی اور غریب پاتا ہوں، جس جنوں میں مبتلا ہوں اس کا مجنوں مجھے کہیں نہیں ملتا۔ برسوں سے جن لوگوں تک اپنے خیالات پہنچاتا رہا ہوں اُن کے بھی جب قریب جاتا ہوں تو وہ مجھ سے دُور نظر آتے ہیں۔ اُن کی دُھن میری دُھن سے الگ، اُن کی [illegible]

کے مرکز میرے مرکزِ گرویدگی سے جدا۔ ان کی رُوح میری روح سے ناآشنا، اُن کے کان میری زبان سے بیگانہ۔ یہ دُنیا کوئی اور دنیا ہے جس سے میری فطرت مانوس نہیں۔ جو کچھ یہاں ہو رہا ہے اور جن نظریات، جن جذبات، جن اغراض و مقاصد اور جن اصولوں کی بنا پر ہو رہا ہے سب کے خلاف بغاوت کا عَلم بلند کرنے پر مَیں مجبور ہوں۔ مَیں اس کے اجزا میں سے بعض کا باغی اور بعض کا حامی نہیں ہوں بلکہ کُل کا باغی ہوں۔ میں ترمیم کا خواہشمند نہیں ہوں بلکہ موجودہ زندگی کی پوری عمارت کو توڑ ڈالنا چاہتا ہوں، اور اس کی جگہ خالص اسلامی اصولوں پر دوسری عمارت بنانے کا خواہاں ہوں۔ اس کلی وہمہ گیر بغاوت میں کوئی مجھے اپنا ساتھی نہیں ملتا، ہر طرف مجھے جزوی باغی ہی ملتے ہیں جو اس بُت خانے کے کسی نہ کسی بُت سے لو لگائے بیٹھے ہیں۔ ہر ایک کا مطالبہ یہ ہے کہ سب بُتوں کو توڑ دو مگر میرے بُت کی طرف نظر اٹھاکر نہ دیکھنا۔ ایسی حالت میں ناگزیر ہے کہ جزئی باغی کسی نہ کسی مرحلہ پر پہنچ کر مجھ سے الگ ہو جائیں۔ میرا ساتھ صرف کُلّی باغی ہی دے سکتے ہیں اور وہ کم یاب ہیں۔ جب تک وہ نہ ملیں اپنے محدود وسائل اور اپنی محدود طاقت سے محدود پیمانہ پر مَیں تنہا جو کچھ کر سکتا ہوں وہی کرتا رہوں گا۔"

میں کہتا ہوں کہ اگر ذہن و کردار کا مطالعہ کرنے والی کوئی مردم شناس نگاہ مودودی کے بارے میں ان الفاظ کے سوا اور کوئی چیز نہ پاسکے تو محض اس ایک اقتباس سے اس کی شخصیت کا مقام دریافت کیا جا سکتا ہے۔ اس کے کیرکٹر کی تصویر مرتب کی جا سکتی ہے، اس کی نفسیاتی ساخت کا تخمینہ لگایا جا سکتا ہے، اور اپنے دور کی تاریخ میں اس کا مرتبہ معلوم کیا جا سکتا ہے۔

مودودی ان لوگوں میں سے نہیں جو اپنے کسی نفسیاتی مرض سے مجبور ہو کر اپنے لیے سب سے الگ ایک راستہ نکال لیتے ہیں، جن کا احساسِ کمتری یہ ردِ عمل دکھاتا ہے کہ وہ بڑا بننے کے درپے رہتے ہیں، جن میں "خود امتیازی" (SELF-IMPORTANCE) کا ایک طوفان موجزن رہتا ہے اور وہ ان کو وقت اور معاشرے اور ماحول کے خلاف ضدم ضدا میں مبتلا کر دیتا ہے اور جو دوسروں پر اپنی "ذات" کو ٹھونسنے کی مختلف تدبیریں اختیار کرتے رہتے ہیں، یا جو اپنے لیے شخصیت گر (PERSONALITY BUILDER) بن کر ہر میدان میں تماشائے فردِ واحد (ONE MAN SHOW) دکھانے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ بخلاف اس کے یہ شخص نفسیاتی لحاظ سے معیاری صحت و توازن کا ایک نایاب نمونہ ہے اور اس کا سارا جہاد ایک ایسے اصول، آئیڈیل اور آئیڈیالوجی کے لیے ہے جس کے فکری و عملی تقاضوں کی کشمکش سے اس نے اپنے ذہن کو کبھی قرار نہیں دیا۔ وہ اپنی ذات کی تعمیر میں نہیں، تاریخ کی تعمیر میں مصروف ہے۔

مودودی کی شخصیت پر قلم اٹھانے کا حق مجھے پہنچتا ہے لیکن میرے لیے سب سے بڑی پیچیدگی یہ اندیشہ ہے کہ میں چونکہ اس شخصیت کے ساتھ گہری محبت رکھنے والوں، اس سے ہر طرح کا استفادہ کرنے والوں اور اس کی مشفقانہ رفاقت میں برسوں سے کام کرنے والوں میں سے ایک فرد ہوں، اس لیے اگر میں کچھ لکھوں گا تو چاہے وہ مبالغہ سے کتنا ہی پاک اور قصیدہ آرائی سے کتنا ہی بالاتر کیوں نہ ہو، اس پر "مریداں می پرانند" کا فقرہ بآسانی چسپ کیا جا سکتا ہے۔ مگر جب واقعہ یہ ہے کہ یہاں کوئی "پیر" ہے جو "مریدوں" کی بے پر کی اڑائی ہوئی باتوں کے بل پر اڑنے کا آرزومند ہو، نہ کوئی مرید ہیں جو کسی بے بال و پر "پیر" کو اڑانے کے درپے ہوں تو سوچتا ہوں کہ آخر میں کیوں دین و ملت، زبان و ادب اور تاریخ وقت کی ایک ایسی خدمت انجام دینے سے باز رہوں جس کے بارے میں میں سمجھتا ہوں کہ اپنی استطاعت کی حد تک اسے ادا کر سکتا ہوں یہ شخص جو منبر سے دار تک کے ہر مرحلے سے گزر گیا ہے اور جس کا نام لاکھوں افراد کی زبانوں پر ہے، لوگ اسے جاننا بھی تو چاہتے ہیں کہ یہ کون ہے؟ کیا ہے۔ اس سوال کا جواب اگر اسے جاننے والے ——— قریب سے جاننے والے ——— برسوں ساتھ رہ کر جاننے والے بھی نہ دیں گے تو اور کون دیگا! لوگ اس کے متعلق متضاد باتیں سنتے ہیں۔ وہ اپنے وقت کا بے مثل مفکر ہے اور وہ ایک رجعت پسند ملا ہے، وہ موجودہ نظام کو بدل ڈالنے کے

لیے زور کر رہا ہے اور وہ جاگیرداروں کا حامی ہے! وہ اسلامی دستور چاہتا ہے اور وہ ملک کا غدار ہے! وہ امریکی ایڈ کا مخالف ہے اور وہ امریکہ سے خفیہ ایڈ حاصل کر رہا ہے! — ان متضاد باتوں کے درمیان لوگ سے بکتے ہو کر یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ پھر آخر اصل حقیقت کیا ہے۔ مان لینا چاہیے کہ مودودی صاحب جیسے افراد کے ساتھ ہمیشہ یہی ہوتا ہے، وہ سب سے زیادہ معروف ہوتے ہیں اور سب سے زیادہ نامعلوم! وہ سب سے زیادہ قریب بھی ہوتے ہیں اور سب سے زیادہ دور بھی! وہ سب سے بڑھ کر آشنا بھی ہوتے ہیں اور سب سے بڑھ کر اجنبی بھی! وہ انسانیت کے اول درجہ کے خادم ہوتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی ساتھ وہ پہلے درجے کے مجرموں میں شمار کیے جاتے ہیں ایسے افراد کو اس مظلومی سے پوری طرح تو بچایا نہیں جا سکتا، تاہم ان کو جاننے پہچاننے والوں کا فرض ہوتا ہے کہ وہ نہ جاننے والوں کو صحیح معلومات بہم پہنچائیں۔

میں ان سطور کو لکھتے وقت اس فتنہ سے پوری طرح خبردار ہوں جسے شخصیت پرستی کہا جاتا ہے (HERO WORSHIP) لیکن کوئی بھی شخص جو پورے شعور کے ساتھ ایک مرتبہ خدا پرستی اختیار کر لیتا ہے وہ پھر کبھی کسی دو پرستی میں مبتلا نہیں ہوتا۔ میں نے اپنے جذبات عبودیت کے لیے ایک ہی بارگاہ پالی ہے اور اب اس پر میرا ایک سجدہ مجھے ہزاروں سجدوں سے نجات دلا دیتا ہے۔ دوسرے خود مولانا مودودی کی تعلیم و تربیت سے جو چیزیں ان کے

صاحبوں اور ان کے قدر دانوں اور ان کے محبت کرنے والوں میں نمایاں طور پر پیدا ہو جاتی ہیں اُن میں سے ایک یہی ہے کہ شخصیت[1] پرستی کی پستی سے آدمی بسا بلند ہو جاتا ہے۔ تیسری اہم حقیقت یہ ہے کہ میں اُن لوگوں میں سے ہوں جو اقبال کے پیغام کی روشنی میں اقدام کرتے کرتے مودودی تک آ پہنچے ہیں اور جنہوں نے مودودی سے اوّلین تعارف ہوتے ہی یہ محسوس کیا کہ وہ "دگر دانائے راز" یہی ہے جس کے نمودار ہونے کی دلی حسرت[2] اقبال کے لبوں پر آخری گھڑیوں میں

---

[1] میں نے اور میری طرح کے بہت سے اور لوگوں نے مولانا مودودی کے مقابلے میں اپنے نظریات کی سرزمین کے ایک ایک چپے پر دفاعی جنگ لڑی ہے، اور ایسے ہی لوگوں کو خود مولانا نے ہمیشہ قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ ہم لوگوں نے شعبدے اور کرامات دیکھ کر بیعت نہیں کر لی، بلکہ جو کچھ مانا ہے عقل و استدلال کے محاذ پر لڑ کر مانا ہے اور آئندہ بھی ہم سے جو کچھ منوایا جا سکتا ہے اسی طرح منوایا جا سکتا ہے۔

[2] اقبال جیسا حقیقت شناس آدمی تاریخ اور معاشرۂ انسانی کے قوانین کی روشنی میں خوب سمجھتا تھا کہ جن شعور کی شعاعیں میں نے ماحول میں بکھیر دی ہیں اور جن جذبات کو میں نے چھیڑ دیا ہے وہ اب علمی میدان میں ایک تحریک کی شکل اختیار کیے بغیر نہیں رہ سکتے۔ اور اس تحریک کے لیے کوئی نہ کوئی شخصیت ایک پیغام انقلاب کے اٹھے گی۔ چنانچہ یہ معلوم کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ اقبال مرحوم اپنے آخری ایام میں نوجوان نسل کو پیش نظر نصب العین کے لیے تیار کرنے کی جو اسکیم بنا رہے تھے اس کے لیے واحد رفیق کار جو انہوں نے منتخب کیا وہ مولانا

آئی اور جس کے لیے اس نے دعا کی تھی کہ:

اگر می آید آں دانائے رازے
بدہ او را نوائے دلنوازے
ضمیر امتاں را می کند پاک
کلیمے یا حکیمے نے نوازے

اقبالؒ کے چشمۂ فکر پر پوری طرح سیراب ہو جانے کے بعد کوئی شخص مشکل ہی سے شخصیت پرست ہو سکتا ہے!

میری دوسری مشکل یہ ہے کہ مولانا مودودی کی شخصیت پر مجھ جیسا قریبی آدمی اگر چند سرسری تاثرات دے کر رہ جائے تو اس سے بڑی مایوسی ہوگی لیکن اگر میں مطالعۂ شخصیت کا حق ادا کرنا چاہوں تو سمجھ میں نہیں آتا کہ جس شخصیت سے فکر و عمل کی کئی دنیائیں پے بہ پے ظہور پذیر ہو رہی ہوں، جس نے زندگی کے ہر مسئلے اور ہر موضوع پر بے شمار لٹریچر میدان میں ڈال دیا ہو، جس نے ایک ہمہ گیر تحریکِ تعمیر اٹھا کھڑی کی ہو اس کا مطالعہ کس گوشے سے کس طرح شروع کر کے کس پہلو پر جا کر کس طرح ختم کیا جائے۔ پھر اس کام کے لیے بڑا وقت چاہیے جو مجھے میسر نہیں۔ بہت سوچا، بہت سوچا، آخر یہ ٹھانی کہ جس موقع پر جتنا کام

مودودی نے اقبال ہی کے بلاوے پر مولانا پنجاب آ گئے، مگر ادھر خود اقبال کو عالمِ جاوید سے بلاوا آ پہنچا۔

ممکن ہو اتنا کر دینا چاہیے اور بقیہ کو آئندہ کے لیے اٹھا رکھنا چاہیے۔ سو اب
سامنے میہماں کے جو کچھ تھا میسّر رکھ دیا! غالبؔ

# بڑے آدمی

بڑے آدمی کون ہوتے ہیں؟ ان کی تعریف کیا ہے؟ ــــ اس سوال کے مختلف جواب سوچے جا سکتے ہیں، مگر تمام ممکن جوابات کا اگر کوئی جوہر نکالا جا سکتا ہے تو وہ یہ ہے کہ ہر وہ فردِ انسانی جو انسانیت کو خیال اور عمل کے کسی بھی دائرے میں اپنے پاس سے کچھ دے کے جاتا ہے، جو زندگی کو نئی ذہنی اور اخلاقی صلاحیتوں سے آراستہ کرتا ہے، جو تاریخ کی شاہراہ پر نئے نقوشِ قدم بناتا اور نئے چراغ روشن کرتا ہے، بڑے آدمیوں کی صف میں شامل ہے۔ جو لوگ دوسروں سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور انسانیت کے پچھلے کارناموں سے نفع اندوز ہوتے ہیں، لیکن جواب میں انسانیت کی کوئی خدمت انجام دینے کے بجائے الٹا اسے چرکے لگانے میں عمریں گذار دیتے ہیں (اور ایسے لوگ مجرموں سے لے کر وزیروں، لیڈروں، صحافیوں اور ادیبوں تک کی صفوں میں پھیلے ہوئے ملتے ہیں)، وہ بنی نوع انسان کا سب سے ذلیل اور گھٹیا عنصر ہوتے ہیں۔ اُن سے اوپر دوسرا عنصر آتا ہے جو جتنا فائدہ انسانی کارناموں سے اٹھاتا ہے، اپنی صلاحیتوں کی حد تک اس کے جواب میں زندگی کی قابلِ قدر خدمات سرانجام دینے کی کوشش میں لگا رہتا ہے۔

اس سے آگے بڑھ کر وہ خال خال پائے جانے والے افراد ہمارے سامنے آتے ہیں جو جتنا کچھ لیتے ہیں اُس سے کئی گنا زیادہ دیے کے جاتے ہیں اور وہ کچھ دیے کے جاتے ہیں جو ہر آدمی کے پاس نہیں پایا جاتا انہی کو ہم بڑے لوگ کہتے ہیں۔

میری ذاتی رائے یہ ہے کہ مولانا مودودی کی شخصیت کا ایک نمایاں مقام اسی آخری قسم کے خال خال پائے جانے والے افراد کی صف میں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بہت سے لوگوں کو مجھ سے اختلاف ہو، وہ اپنے اختلاف پر قائم رہ سکتے ہیں، میں اپنی رائے دوسروں سے منوانے کے لیے یہ سطور نہیں لکھ رہا، نہ میری زندگی کے مشن کا یہ کوئی جزو ہے کہ میں مودودی کی عظمت دوسروں سے تسلیم کراؤں!

مودودی میرے نزدیک ویسا ہی گوشت پوست کا ایک متحرک پیکر ہے جیسے پیکر اس کرۂ ارضی پر اربوں کی تعداد میں زندگی کی راہ پر رینگ رہے ہیں۔ میں اسے کوئی فوق الانسانی مخلوق نہیں سمجھتا، میں اسے ایک معصوم اور بے عیب ہستی نہیں مانتا، میں اسے تنقید سے بالاتر تسلیم نہیں کرتا، میں اسے یہ حق نہیں دیتا کہ وہ میری خودی کا خراج مجھ سے لے سکے، میں اس کے سامنے اختلاف رائے کے فطری حق سے کبھی دست بردار نہیں ہو سکتا، میں اسے ایک بُت بنا کر پوجنے پر تیار نہیں ہوں بلکہ اگر وہ میرے ذہن میں بُت بن کر رہنا چاہے تو میں اسے ایک آن میں چور چور کر کے رکھ دوں۔ البتہ میں اس کا احترام کرتا

ہوں، اُس کی عزت میرے دل میں ہے، میں اُس سے محبت رکھتا ہوں کیونکہ میں یہ سمجھتا ہوں کہ اس کے پاس کچھ نہ کچھ ایسا ہے ___ بہت کچھ ایسا ہے ___ جو میرے پاس نہیں ہے، وہ میں نے اس سے لیا ہے اور اس سے لینا ہے، وہ مجھے کسی اور سے نہیں مل سکتا۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس کے پاس وہ کچھ ہے جو میرے ملک کو، میری قوم کو، میرے معاشرے کو، اور کرۂ ارضی پر بسنے والی میری محبوب انسانی برادری کو اُس سے لینا ہے۔ بس یہی چیز ایک بڑے آدمی کی علامت ہوتی ہے اور یہی دوسروں کو مجبور کر دیتی ہے کہ اسے بڑا آدمی مانیں۔ اور یہی چیز ہوتی ہے جس کے لیے بڑے آدمیوں کی زندگیوں کا مطالعہ کیا جاتا ہے، ان کی شخصیتوں کو کریدا جاتا ہے، ان کی تحریروں کو پڑھا جاتا ہے، ان کے کارناموں کا تجزیہ کیا جاتا ہے۔ بڑے لوگوں سے ہماری کوئی دلچسپی ہے تو صرف یہ ہے کہ کیا کیا استفادہ ہم اُن سے کر سکتے ہیں، اُن کی سیرت اور ان کے کارنامہ حیات میں ہمارے لیے کیا ہے، انسانیت کے لیے کیا ہے، زندگی کے لیے کیا ہے؟ وہ ہمارے امن و مسرت کے خزانہ میں کیا دے سکتے ہیں، وہ ہماری ترقی میں کیا مدد بہم پہنچاتے ہیں، وہ ہماری قوتوں میں کونسا اضافہ کرتے ہیں۔ اس مدعا سے ہٹ کر محض اکابر پرستی (HERO WORSHIP) کے گھٹیا ذوق کی تسکین میں جا پڑنا دنیا کے فضول ترین کاموں میں سے ہے۔

البتہ صاف بات یہ ہے کہ میں کسی کی غلط فہمی کے اندیشے سے مودودی

کے متعلق اپنے گہرے اور حقیقی تاثرات کو مصنوعی جھوٹے انکسار کے خول میں چھپا کر پیش نہیں کر سکتا۔

## اس شخصیت کا عنوان

مودودی کی شخصیت کو اگر ہم کوئی عنوان دینا چاہیں تو اس میں بڑی مشکل پیش آتی ہے وہ بیک وقت ایک اونچا مصنف، ایک ادیب، ایک عالم دین، ایک ماہر تعلیم، ایک انقلاب پسند داعی، اور ایک سیاسی لیڈر ہے تاہم میری ذاتی رائے یہ ہے کہ ہم اسے ایک انقلابی مفکر (REVOLUTIONARY THINKER) قرار دے کر اس کی خدمات کے بہت سارے پہلوؤں کو ایک عنوان کے تحت جمع کر سکتے ہیں۔

سوچتا ہر انسان ہے، مگر ہر سوچنے والے کو مفکر نہیں کہہ سکتے۔ مصنف ہمارے اندر بے شمار ہیں مگر ہر مصنف کو ہم مفکرانہ بلندی پر نہیں رکھ سکتے۔ لیڈروں کی ہمارے درمیان کمی نہیں۔ مگر ہر لیڈر کے ذہن سے کسی جامع فکر کے جھرنے نہیں پھوٹتے۔ کسی دور اور کسی ملک و قوم کے حالات میں مفکرانہ عظمت تک صرف وہ لوگ پہنچ سکتے ہیں جو سوچنے کی عامیانہ اور پٹی ہوئی راہوں کی غلامی سے آزاد ہو کر ایک خاص اصولی و مقصدی نقطۂ آغاز سے چلتے ہیں اور اپنی سمت سفر اپنے اصول و مقصد کے کمپاس کے ذریعے متعین کر کے سوچنے کی نئی راہیں کھول دیتے ہیں۔ جینے ہوئے حالات

فریم میں اپنے ذہن کو نصب رکھ کر ہر آدمی سوچتا ہے لیکن یہ سوچنا سوسائٹی اور انسانیت کو کچھ نہیں دے سکتا۔ بنے ہوئے حالات کے فریم کو توڑ کر ان حالات کا ناقدانہ جائزہ کسی خاص درجے کی ذہنی بلندی سے لیتے ہوئے سوچنا وہ سوچنا ہوتا ہے جو فکر و عمل کی نئی دنیائیں بنا کے انسانیت کے سامنے رکھتا ہے، اور یہی سوچنا ہے جو کسی سوچنے والے کو مفکرانہ مقام پر لا کھڑا کرتا ہے۔ مولانا مودودی ان لوگوں میں سے نہیں ہیں جنہوں نے بنے بنائے حالات کے اندر اپنے آپ کو رکھ کر سوچا ہو اور یہ سوچا ہو کہ ان حالات میں بہتر سے بہتر جگہ کیسے بنائی جا سکتی ہے۔ وہ ان لوگوں میں سے نہیں ہیں جو ماحول کے مسلّمہ بند قدری پیمانوں خیر و شر کی تقسیم کے معیاروں اور فکر و نظر کے زاویوں پر اندھا ایمان لا کر اپنی ذہنی قوتوں کو حرکت میں لاتے ہیں اور اپنے سارے فکری کارنامے اس اہتمام سے سرانجام دیتے ہیں کہ وہ ان پیمانوں، معیاروں اور زاویوں کے لحاظ سے قابل قدر ٹھہریں۔ مولانا مودودی اپنے ماحول، اپنے معاشرے اور اپنے گرد چھائے ہوئے حالات کے فکری قفس کو توڑ کر کھلی فضاؤں میں پرواز کرتے ہوئے اس قفس کا، اس کی تیلیوں کا اور اس کے اندر پھڑپھڑانے والے طیور پر شکستہ کا جائزہ لیتے ہیں۔ ان کی آزادانہ فکر ایک بجلی بن کر اس قفس کو پھونک ڈالنے کے لیے چمکتی ہے، ان کی فکر طیور پر شکستہ کو نئے بال و پر دینا چاہتی ہے، وہ قفس کی جگہ ایک نیا شاداب چمن آراستہ کر دینا چاہتی ہے۔ مولانا مودودی

ماحول سے سکہ بند پیمانوں، تاریخ کے مُہر کردہ معیاروں اور معاشرہ کے بنائے ہوئے فرسودہ زاویوں پر ایمان لانے سے انکار کر کے سوچتے ہیں۔ وہ ان کے بالمقابل دوسرے پیمانے، دوسرے معیار اور دوسرے زاویے رائج کرنے کے لیے سوچتے ہیں۔ اس طرح جب کبھی کوئی شخص بنی بنائی دنیا کو قبول کرنے سے انکار کر کے ایک نئی دنیا کا نقشہ سوچنے لگ جاتا ہے تو اسے ہم "انقلابی مفکر" قرار دیتے ہیں۔

## مربوط اور جامع فکر

مولانا مودودی کا مفکرانہ کارنامہ کیا ہے؟

زندگی کے مختلف اجزا کو الگ الگ رکھتے ہوئے، ان میں سے کسی ایک دو، چار کے متعلق ہر ذہین آدمی سوچ لیتا ہے اور بڑے کام کی باتیں سوچ لیتا ہے جن سے زندگی مستفید ہوتی ہے بےشمار جج، وکلا، صحافی، شعرا، ادیب، مصنف، اساتذہ، فلسفی اور لیڈر ہر معاشرے میں اسی طرح کی فکری خدمات انجام دے کر ذریعۂ ترقی بنتے رہتے ہیں لیکن زندگی کو ایک کُل کی حیثیت سے سامنے رکھ کر سوچنا، اس کے تمام کے تمام اجزا کو مربوط صورت میں اکائی قرار دے کر سوچنا، اس کے ہر پہلو کو اس شعور سے سوچنا کہ یہ دوسرے پہلوؤں پر اثر ڈال کر اور ان سے اثر لے کر کام کر رہا ہے یہ ہر ذہین آدمی کا کام نہیں ہوتا۔ اس کارنامے کے لیے بڑی ہمہ گیر نگاہ درکار ہوتی ہے، اس کے لیے زندگی کی وسعتوں کا احاطہ کر لینے والا ذہن درکار ہوتا ہے، اس

کے لیے آدمی کے علم کا پیمانہ سمندر کا سا ہونا چاہیے۔ مولانا مودودی کی خصوصیت یہی ہے۔ وہ زندگی کے کسی ایک مسئلے اور کسی ایک پہلو پر محدودیت نظر کے ساتھ غور نہیں کرتے بلکہ وہ کسی جزئی سے جزئی مسئلے پر بھی لکھتے یا بولتے ہیں تو اسے ہمیشہ کل کے اندر رکھ کر سوچتے ہیں۔ انسانی زندگی کی ایک جامع اسکیم کا فریم ان کے پاس ہے جس میں کسی مسئلے کی ٹھیک جگہ متعین کرنے کے بعد ہی وہ اظہار رائے کرتے ہیں۔ انہیں کہیں بھی جزئی مسائل کی فکر نہیں ہوتی، ہمیشہ اپنی جامع اسکیم کے فریم کی سلامتی کا وہ خیال رکھتے ہیں۔ متفرق چیزوں پر سوچنا اور متفرق خیالات دے جانا کوئی بڑا کارنامہ نہیں ہو سکتا۔ بڑا کارنامہ ہمیشہ ایسے سوچنے والوں کا ہوتا ہے جو نظریہ و فکر کا ایک ننھا سا بیج لیتے ہیں، اس سے ایک کونپل پھوٹتی ہے، وہ تنا بنتی ہے، تنے سے شاخیں نمودار ہوتی ہیں، شاخوں سے پتے، پھول اور پھل ظہور پانے لگتے ہیں۔ یوں وہ ہتھیلی پر جو باغ کا باغ ”جما“ لیتے ہیں، اس کی کسی چھوٹی سے چھوٹی کونپل اور کسی حقیر سی پتی پر بھی آپ ان کے خیالات کو دیکھیں تو اندازہ ہوگا کہ وہ اپنے سارے باغ کو سامنے رکھ کر اس کونپل اور اس پتی پر کوئی رائے ظاہر کرتے ہیں۔ دوسرے لوگ وہ ہوتے ہیں جو کہیں سے کوئی ٹہنی توڑ لاتے ہیں، کہیں سے کچھ پتیاں اکٹھی کر لیتے ہیں، کہیں سے دو چار پھول حاصل کر لیتے ہیں اور ان سب کو اکٹھا کر کے ایک فکری گلدان میں سجا دیتے ہیں۔ ٹہنی سرو کی ہے تو پتیاں برس کی اور پھول نرگس کے! اب وہ

اپنے گلدستہ کے ایک ایک جزو پر خیالات — اور قیمتی خیالات — کا بڑا قیمتی یادگاری سرمایہ چھوڑ جائیں گے۔ مگر زندگی کوئی گلدستہ تو ہے نہیں، زندگی تو ایک مربوط شے ہے، وہ جڑ سے لے کر کونپل تک ایک ہی مجموعی وجود رکھتی ہے اسے بدلو گے تو پورا بدلو گے، قائم رکھو گے تو مجموعی طور پر قائم رکھو گے کسی درخت کی جڑیں کسی کا تنا، کسی کی شاخیں، کسی کے پھول پتے جمع کر کے تم زندگی کا ایک نیا درخت نہیں اگا سکتے، نیا درخت تو ہمیشہ کسی نئے نظریے سے اُگے گا جو اپنا سب کچھ اپنے ساتھ لے کر آئے گا، ٹھیک اسی طرح مودودی کی فکر ایک نظریہ سے اُگ کر اپنے تنے پر کھڑے ہونے والے، اپنی شاخیں اپنے اندر سے نکالنے والے اپنی کونپلیں اور پھل پھول اپنے فطری تقاضوں کے مطابق خود بہم پہنچانے والے اور اپنی ہی جڑوں سے غذا حاصل کرنے والے ایک مکمل درخت کی سی ہے۔ درخت — زندگی کا درخت!! درخت! — اسلامی زندگی کا درخت!!!

مودودی کے وسیع لٹریچر کے مطالعہ کو نکلیے تو آدمی حیرت میں ڈوب جاتا ہے کہ ایک آدمی، اتنا زیادہ مصروف آدمی، پچاس برس کی عمر میں اتنا ٹھوس، علمی اور معیاری لٹریچر اتنی ضخامت کے ساتھ کس طرح مرتب کر ڈالتا ہے۔ یہ لٹریچر اسلام کے بارے میں ایک انسائیکلوپیڈیائی علم کا مظہر ہے۔ مگر صرف لٹریچر کی وسعت اور ضخامت ہی حیران کن نہیں، اور زیادہ تعجب میں ڈالنے والا وہ غیر معمولی تنوع ہے جو بحث و فکر کے موضوعات میں پایا جاتا ہے۔ عقاید اور نظریات، اخلاق اور سیرت

قانون اور دستور، سیاست اور معیشت، معاشرت اور تمدن، تاریخ اور فلسفۂ تاریخ
نظامِ تعلیم اور کلچر، ادب اور آرٹ، فقہ اور قضا، سرمایہ داری اور اشتراکیت، نیز سیاسی
اور سیکولر ڈیموکریسی، نیشنلزم اور انٹرنیشنلزم، سود اور بینکنگ، مالیات اور
تجارت اور سیاست کے وقتی مسائل اور دوسرے بے شمار موضوعات پر نہ صرف
معلومات، بلکہ ان کے ساتھ اجتہادی نقطۂ نظر، اجتہادی نقطۂ نظر کے ساتھ ساتھ
ایک جذبۂ انقلابیت، پڑھنے والوں کو مودودی کے ہاں سے ملتا ہے۔ سب سے
بڑا کمال یہ کہ زندگی کے مختلف شعبوں، پہلوؤں، موضوعات اور مسئلوں پر ہزاروں
صفحات کا یہ لٹریچر جس فکر کو سامنے لاتا ہے وہ ایک ہی نظریے کے سرچشمے
ظہور پاتی ہے۔ تمام کی تمام متفرق بحثیں ایک ہی جڑ سے پھوٹتی ہیں۔ ایک ہی تصور
ہر جگہ بول رہا ہے۔ ایک ہی آئیڈیالوجی کی روشنی ہر جگہ پھیلی نظر آتی ہے۔ اس
دفتر کے دفتر کا شیرازہ ایک ہی طرزِ فکر نے باندھ رکھا ہے۔ یہ ہے وہ وجہ عظمت
جس نے مودودی کو ایک امتیازی درجے کا مفکر بنا دیا ہے۔ میں نہیں جانتا کہ اس
طرز کا کوئی مفکر ہمارے ہاں شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے بعد سے اب تک کوئی
پیدا ہوا ہے۔ ہمارے دور کا یہ مفکر پوری کائنات کو ایک منظم واحد ادارے
کی حیثیت سے دیکھتا ہے اور اس کے اندر فطرتِ انسانی کی ایسی جگہ تجویز کرتا ہے
کہ وہ کائناتی کُل کے ساتھ بالکل ہم آہنگ رہے۔ پھر انسان کی پوری کی پوری قومی
تاریخ کو وہ بسا اوقات سوچتے وقت اس طرح سامنے رکھ لیتا ہے جس طرح جغرافیہ

کمال

کا ایک معلم کرۂ ارضی کے ماڈل کو اپنی میز پر رکھ لیتا ہے، اس ہزار ہا سالہ تاریخ کے کسی بھی دَور کو وہ باقی سارے اَدوار سے مربوط رکھ کر زیرِ غور لاتا ہے، پھر اس دَور کے اندر اگر کسی ملک، قوم اور معاشرے کو وہ دیکھتا دکھاتا ہے تو دَور کی پوری بیک گراؤنڈ کے ساتھ۔ وہ اجتماعی زندگی کے کسی مسئلے کو لے گا تو اس کے پورے نقشے میں لے گا۔ آدم تا ایں دم وہ حقیقت کو ایک ہی پاتا ہے۔ اُس کا ظرفِ مکان اور اُس کا ظرفِ زمان دونوں بہت ہی وسیع ہیں، مگر نہ اتنے کہ وہ ایک تخیلاتی آفاقیت میں کھو کر رہ جائے۔ وہ عملی آدمی ہے اس لیے وہ جہاں ایک طرف وسعتِ نظر اتنی زیادہ رکھتا ہے وہاں دوسری طرف توجہ کو جس پوائنٹ پہ چاہتا ہے پوری طرح مرتکز (FOCUS) کر کے رائے قائم کرتا ہے۔ آئیے ہم اس کے جامعانہ زاویۂ نگاہ کو اس کی اپنی دو ایک عبارتوں میں سے خود اخذ کریں:

"کائنات علیحدہ علیحدہ مستقل اور جدا جدا اجزا پر مشتمل نہیں، بلکہ وہ ایک کل ہے جس کے تمام اجزا ایک دوسرے کے ساتھ مربوط ہیں۔ زمین کا ایک ذرہ مریخ اور عطارد کے ذرات سے ویسا ہی تعلق رکھتا ہے جیسا میرے سر کا ایک بال میرے ہاتھ کے ایک ناخن سے رکھتا ہے۔ گویا پوری کائنات ایک جسدِ واحد ہے اور اس کے اجزا میں باہم ویسا ہی ربط ہے جیسا ایک جسم کے اجزا میں ہوتا ہے۔ پھر جس طرح کائنات کے اجزا میں ربط اور تسلسل ہے، اسی طرح ان واقعات میں بھی ربط اور

تسلسل ہے جو اس کائنات میں پیش آتے ہیں۔ دنیا کا کوئی چھوٹا یا بڑا واقعہ بجائے خود ایک مستقل واقعہ نہیں ہے، بلکہ وہ تمام کائنات کے سلسلۂ واقعات کی ایک کڑی ہے اور اُس کلی مصلحت کے تحت صادر ہوتا ہے جس کو پیش نظر رکھ کر خداوند عالم اپنی اس غیر محدود سلطنت کو چلا رہا ہے۔" (تفہیمات حصہ اول، مضمون "کوتاہ نظری" ص ۱۴۱)

"آپ دیکھیں گے کہ سارا عالم اور اس کا ایک ایک ذرہ ایک زبردست نظام میں جکڑا ہوا ہے، اور ایک قانون ہے جس پر خاک کے ایک ذرہ سے لے کر آفتاب عالم تاب تک ساری کائنات طوعاً وکرہاً عمل کر رہی ہے۔ کسی شئے کی مجال نہیں کہ اس قانون کے خلاف چل سکے۔ جو چیز اس سے ذرہ برابر سرتابی کرتی ہے وہ فساد اور فنا کی شکار ہو جاتی ہے۔ یہ زبردست قانون جو انسان، حیوان، درخت، پتھر، ہوا، پانی اجسام ارضی اور اجرام فلکی سب پر یکساں حاوی ہے، ہماری زبان میں فطرت یا قانون قدرت کہلاتا ہے۔ اس کے ماتحت جو کام جس چیز کے سپرد کر دیا گیا ہے وہ اس کے کرنے میں لگی ہوئی ہے۔ ہوائیں اس کے اشارے پر چلتی ہیں، بارش اس کے حکم سے ہوتی ہے، پانی اس کے فرمان سے بہتا ہے، سیارے اس کے اشارے سے حرکت کرتے ہیں،۔۔۔۔ جس چیز کو ہم زندگی، بقا اور کون کہتے ہیں وہ دراصل نتیجہ ہے اس قانون کی اطاعت کا۔

اپنی فطرت اور ودیعت کے لحاظ سے مسلم ہی ہے، کیونکہ اس کا پیدا ہونا، زندہ رہنا اور مرنا سب کچھ خدائی قانون ہی کے ماتحت ہے۔ اس کے تمام اعضا اور اس کے جسم کے ایک ایک رونگٹے کا مذہب اسلام ہے، کیونکہ وہ سب خدائی قانون کے مطابق بنتے، بڑھتے اور حرکت کرتے ہیں۔" (رسالۂ دینیات۔ صفحہ ۱۰-۱۱)

یہ ہے وہ وسعتِ نظر، یہ ہے وہ جامع نگاہی، یہ ہے وہ آفاق گیری جس کے ساتھ ایک نظریۂ حیات کو جب مودودی پیش کرتا ہے تو وہ ایک عظیم مفکر کی حیثیت پا لیتا ہے۔ وہ اسلام کو اس حیثیت سے نہیں سامنے لاتا کہ یہ اس کا ذاتی مذہب ہے، یا جس قوم میں وہ پیدا ہوا وہ اپنے آپ کو اس سے نسبت دیتی ہے، بلکہ وہ اپنے اس محبوب نظریے کو اس قدر و قیمت کے ساتھ پیش کرتا ہے کہ یہی ساری کائنات کا دین و مسلک ہے۔ یہ وہ حقیقتِ عظمیٰ ہے کہ جمادات، نباتات، حیوانات سبھی پر چھائی ہوئی ہے اور اسی حقیقت کی گہری چھاپ انسانی فطرت پر پڑی ہوئی ہے۔ یہ سارے کا سارا کاروانِ وجود بالکل ہم رنگ، ہم مسلک اور ہم آہنگ ہے۔ وہی بات کہ

ما ہمہ یک دودمانِ نار و نور
آدم و مہر و مہ و جبریل و حور (اقبالؒ)

مولانا مودودی انسانی زندگی کو ایک کل مانتے ہیں، ایک وحدت۔۔۔

ناقابلِ تقسیم وحدت قرار دے کر اس پر غور کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک اسے مختلف خانوں میں بانٹ کر ہر خانے کو الگ الگ نظریوں کے حوالے نہیں کیا جا سکتا۔ جغرافیے اور زمانے کی لکیریں ان کے نزدیک فطرتِ انسانی کے تقاضوں کو، اس کے خیر و شر کو، اس کے معروف و منکر کو نہیں بدل ڈالتیں۔ ذرائع و وسائل کا ارتقا اخلاقی ضابطوں کو متغیر نہیں کر دیتا۔ فطرتِ انسانی کی مستقل ساخت اُن کے نزدیک ساری تاریخِ انسانی کو ایک مربوط شے بناتی ہے، حق اور باطل یا اسلام اور جاہلیت دو کردار ہیں جو اپنی کشمکش شروع سے آخر تک ہر قسم کے حالات میں جاری رکھے ہوئے ہیں اور انہی کی وجہ سے یہ کہانی ایک مسلسل کہانی بنتی ہے۔ ان حقیقتوں کو مختلف مواقع پر انہوں نے مختلف پیرایوں میں نمایاں کیا ہے۔ یہی نقطۂ نظر ہے جس کے تحت وہ تاریخ میں امامت (LEADERSHIP) کے انقلاب کی توجیہ اس طرح کرتے ہیں:-

"ٹھیک اسی طرح اس کا ایک اور قانون بھی ہے جو ہماری تاریخ کے اتار چڑھاؤ پر، ہمارے گرنے اور اُٹھنے پر، ہماری ترقی اور تنزل پر، ہماری ذاتی، قومی اور ملکی تقدیروں پر حکومت کر رہا ہے . . . . . خدا کے اس قانون کی پہلی اور سب سے اہم دفعہ یہ ہے کہ وہ بناؤ کو پسند کرتا ہے اور بگاڑ کو پسند نہیں کرتا۔ مالک ہونے کی حیثیت سے اس کی خواہش یہ ہے کہ اس کی دنیا کا انتظام ٹھیک کیا جائے، اس کو زیادہ سے زیادہ

سنوارا جائے، اس کے دیئے ہوئے ذرائع اور اس کی بخشی ہوئی قوتوں اور قابلیتوں کو زیادہ سے زیادہ بہتر طریقے سے استعمال کیا جائے۔ وہ اس بات کو ہرگز پسند نہیں کرتا کہ اس کی دنیا بگاڑی جائے، اجاڑی جائے، اور اس کو بدنظمی سے، گندگیوں سے اور ظلم و ستم سے خراب کر ڈالا جائے۔ انسانوں میں سے جو لوگ بھی دنیا کے انتظام کے امیدوار بن کر کھڑے ہوتے ہیں، ان میں سے صرف وہ لوگ خدا کی نظر انتخاب میں مستحق ٹھہرتے ہیں جن کے اندر بنانے کی زیادہ سے زیادہ صلاحیت ہوتی ہے۔ انہی کو وہ یہاں کے انتظامات کے اختیارات سپرد کرتا ہے۔ پھر وہ دیکھتا رہتا ہے کہ یہ لوگ بناتے کتنا ہیں اور بگاڑتے کتنا ہیں۔ جب تک ان کا بناؤ بگاڑ سے زیادہ ہوتا ہے اور کوئی دوسرا امیدوار ان سے اچھا بنانے والا اور ان سے کم بگاڑنے والا میدان میں موجود نہیں ہوتا اس وقت تک ان کی ساری برائیوں اور ان کے سارے قصوروں کے باوجود دنیا کا انتظام انہی کے سپرد رہتا ہے مگر جب وہ کم بنانے اور زیادہ بگاڑنے لگتے ہیں تو خدا انہیں اٹھا کر پرے پھینک دیتا ہے اور دوسرے امیدواروں کو اسی لازمی شرط پر انتظام سونپ دیتا ہے۔

(تقریر بناؤ اور بگاڑ - مئی ۱۹۴۷ء)

یہ تقریر شروع سے آخر تک تاریخ کی اسی تعبیر کی تشریح ہے اور مخاطبین کو واقعات و شواہد کی روشنی میں اس سنت الٰہی سے آگاہ کرکے ان سے چاہا گیا ہے کہ وہ اپنے آپ کو نیابت کی صلاحیتوں سے آراستہ کریں۔

ان اقتباسات سے یہ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ مودودی کی فکر ایک ہمہ گیر مرتب اور مربوط فکر ہے۔ وہ ذہنی سانچہ ہی ایسا وسیع ہے کہ ساری کائنات، ساری انسانیت، ساری تاریخ اور ساری زندگی کو اپنے اندر لے کر پھر غور و فکر کا آغاز کرتا ہے۔ اس ذہنی سانچے میں جب اسلام کو رکھا جاتا ہے تو وہ بھی ایک منظم اور مربوط نظام کی حیثیت میں سامنے آتا ہے۔ ذرا دیکھیے یہ چند سطریں:-

"اسلام محض چند منتشر خیالات اور منتشر طریقہ ہائے عمل کا مجموعہ نہیں ہے جس میں ادھر اُدھر سے مختلف چیزیں لا کر جمع کر دی گئی ہوں۔ بلکہ یہ ایک باضابطہ نظام ہے جس کی بنیاد چند مضبوط اصول پر رکھی گئی ہے۔ اس کے بڑے بڑے ارکان سے لے کر چھوٹے چھوٹے جزئیات تک ہر چیز اس کے بنیادی اصولوں کے ساتھ ایک منطقی ربط رکھتی ہے۔ انسانی زندگی کے تمام مختلف شعبوں کے متعلق اس نے جتنے قاعدے اور ضابطے مقرر کیے ہیں اُن سب کی رُوح اور ان کا جوہر اس کے اصولِ اوّلیہ ہی سے ماخوذ ہے۔ ان اصولِ اوّلیہ سے پوری اسلامی زندگی اپنی مختلف شاخوں کے ساتھ بالکل اسی طرح

نکلتی ہے جس طرح درخت میں آپ دیکھتے ہیں کہ بیج سے جڑیں اور جڑوں سے تنا اور تنے سے شاخیں اور شاخوں سے پتیاں پھوٹتی ہیں اور خوب پھیل جانے کے باوجود اس کی ایک ایک پتی اپنی جڑ کے ساتھ مربوط رہتی ہے۔" (اسلام کا نظریۂ سیاسی صفحہ ۵)

ان الفاظ میں مودودی نے خود اپنے فکر کی جامعیت کی تصویر کھینچ دی ہے۔ اسی ہمہ گیرانہ اور جامعانہ اسلوب سے وہ جب کسی اُلجھے ہوئے مسئلے کو چھیڑتا ہے تو ایک جزئی غلط فہمی کو دُور کرنے کے لیے ہمیں پورے سسٹم میں وہ خاص مسئلہ رکھ کے دکھاتا ہے۔ وہ "پردہ" کے پامال موضوع کو چھیڑے گا تو پورے کے پورے اسلامی معاشرتی نظام کو دنیا بھر کے معاشرتی نظاموں کے مقابلے پر رکھ کر پھر ہمیں دکھائے گا کہ اس نظام میں پردہ کی جگہ کیا ہے اور کیوں ہے اور اسے اس کی جگہ سے ہٹا دیا جائے تو کس طرح اصول و مقاصد کا سارا ڈھانچہ پیوند زمین ہو کے رہ جائے گا۔ وہ "سود" کی حرمت پر بات چھیڑے گا تو ایک طرف سرمایہ دارانہ نظام کا تفصیلی نقشہ سامنے لا کر بتائے گا کہ اس نظام کو مفاسد سے مالامال کرنے میں سود کا پارٹ کیا ہے اور دوسری طرف اسلامی نظامِ معیشت کا خاکہ کھینچ کر دکھائے گا کہ اس کے اندر سود کے لیے سرے سے کوئی جگہ نہیں نکلتی اور زبردستی نکالی جائے تو اس خاکہ کے سارے مقاصد غارت ہو کر رہ جائیں گے۔ اسی طرح وہ اگر اسلام تلوار سے

طول و عرض کا سفر کیا اور نہایت قریب سے عوامی ذہن کو پڑھا ہے۔ ہمارا معاشرہ آج جن حالات سے دوچار ہے اور ملک کے ذہن پر مختلف عقائد کی جو یلغار ہو رہی ہے اس کے مخصوص معاشی و معاشرتی وجوہ ہیں۔ ان وجوہ کے علی الرغم مسلمان نوجوان کی اسلامیت کو جو تھوڑا بہت سہارا مل رہا ہے، اس کی بڑی وجہ جماعت اسلامی کا ادب ہے اور مولانا ابوالاعلیٰ مودودی پاکستان بھر میں تنہا آدمی ہیں جن سے الحاد و زندقہ کی صرصر کو ضعف پہنچا ہے۔

میں محسوس کرتا ہوں کہ میرے اعمال و افعال میں ابھی تک اسلام و ایمان کی حقیقی روح پیدا نہیں ہوئی۔ اگر ایسا ہوتا تو واضح ٹھکانا جماعت اسلامی تھا، لیکن اس کوتاہی کے باوجود میں دیکھ رہا ہوں کہ میری طرح کے سینکڑوں نوجوان جماعت اسلامی کے دینی افکار کی بدولت گمراہی کے راستے سے محفوظ ہو گئے ہیں

خدا معلوم ہماری گورنمنٹ کو کونسی مصلحتیں ہیں جو ابھی تک مولانا ابوالاعلیٰ کی رہائی کے راستے میں مانع ہیں۔ فرض کیجیے اگر ان کے کسی عمل سے حکومت کے کسی عمل کو نقصان پہنچا ہے تو وہ اس فائدہ کے مقابلہ میں ہیچ ہے جو ان کی ذات سے خود پاکستان کو پہنچا ہے اور اسلام کو پہنچ رہا ہے۔

(۱) مولانا ابوالاعلیٰ مودودی واحد شخص ہیں جنہوں نے پاکستان کے ذہنی مواد کی عقلی شاہراہ کا پتہ بتا دیا۔

(۲) انہوں نے اس وقت اسلام کو ایک فلسفۂ سیاست کے طور پر پیش کیا

جب ہماری اسلامیت کو دو صد سالہ غلامی نے متروک العمل قرار دے دیا تھا۔

(۳) ان کی تحریک ہی ایک ایسی تحریک ہے جس کا علم و نظر جدید یورپی نظریات سے ٹکر لینے پر قادر ہے۔

(۴) ان کے افکار میں اسلام کی روحیت اس درجہ موجود ہے کہ نئی پود کا نوجوان اس کو اپنے اندر من وعن قبول لینے پر آمادہ ہو سکتا ہے۔

(۵) حکومت جو بہر حال ایک عارضی سفر پورا کر کے ختم ہو جاتی ہے کسی ملک کی جسمانی بغاوت ہی کو اور وہ بھی ایک مخصوص مدت کے لیے قانون کے بل پر دبا سکتی ہے، لیکن ذہنی بغاوت کو ختم کرنے کے لیے اس کے پاس کوئی قوت اور کوئی تعزیر نہیں۔ ہمارا معاشرہ شعوری اور غیر شعوری طور پر بعض معلوم اسباب کے باعث اسلام سے ذہنی بغاوت کے سانچے میں ڈھل رہا ہے۔ اگر اس کا مقابلہ کرنے کی سکت کسی میں ہے تو وہ صرف مولانا ابوالاعلیٰ مودودی اور ان کی فکری جماعت ہے۔ ان کے علاوہ ذہنی مزاج کے سیلاب کو نہ تو شیخ الاسلام کی تاویلات کا الجھا ہوا انداز روک سکتا ہے اور نہ فقیہ شہر کی شرعی تشریحات، جو ان کی دستار فضیلت کے پیچ و خم کی طرح ہر نئی قوت کے ساتھ اپنے اجتہاد کا رنگ بدلتی رہتی ہیں۔

معلوم نہیں ان کی قید کو اتنا طول کیوں دیا جا رہا ہے؟

کیا اس لیے کہ انہوں نے جنگ کشمیر کے متعلق اجتہادی طور پر مختلف رائے

کا اظہار کیا تھا اور جب اصل حالات سامنے آئے تو انہوں نے اپنی رائے میں ترمیم کر لی۔ کیا ان کا قصور یہ تھا کہ انہوں نے حکام پاکستان کو ان کی بدعنوانیوں پر ٹوکا اور صحیح مسلمان بن جانے کی ہدایت دی۔

اگر یہ دعوت جرم ہے تو شاید وہ اس دعوت سے کبھی نہیں رک سکتے کیونکہ اس طرح کلمۃ اللہ کا اخفا اور کتمان شہادت ہوتا ہے۔ آخر "پاکستان کا مطلب کیا، لا الٰہ الا اللہ" کہنے والوں کے حدود اربعہ میں اسلام ہی محبوس کیوں ہے؟ تعجب کی بات ہے جن لوگوں نے قومی اموال میں خیانت کی، پاکستان کے ملکی ناموس کو گزند پہنچایا، نظم و نسق میں خلل ڈالا، اقربا نوازی اور خویش پروری میں کسر نہ اٹھا رکھی اور رشوت ستانی میں اخلاق و سیرت کے تمام حدود پھاند گئے، ان کے متعلق تو صرف اتنا کہہ کر برأت کا اظہار کر دیا جاتا ہے کہ واضح شہادت میسّر نہیں آسکی ہے، لیکن مولانا ابوالاعلیٰ مودودی، جن کی قید حقیقت میں اسلام کی قید ہے صرف اس جرم میں اندر پڑے ہوئے ہیں کہ انہیں زیادہ سے زیادہ کسی مسئلہ میں اجتہادی اختلاف تھا اور وہ ہم سب کو مسلمان بن جانے کی دعوت دیتے تھے۔

دنیا کیا کہے گی کہ پاکستان کے قانون میں قومی چوروں، ملکی خائنوں، مجلسی لٹیروں اور سیاسی غداروں کے لیے لوچ اور لچک ہے لیکن ایک راستباز زبان کے لیے نہیں جس کا جرم صرف یہ ہے کہ وہ اسلام کا مطالبہ پیش کرتی ہے اور

امر بالمعروف و نہی عن المنکر کی آواز اٹھاتی ہے۔

اپنے ذہنی تغیر کا واقعہ لکھنے کی ضرورت یوں پیش آئی کہ جن تبدیلیوں پر قانون کی سنگینی قادر نہیں ہوتی وہ علم و نظر کی ایک صحبت سے طے پا جاتی ہیں۔ میں جن لوگوں میں رہتا ہوں وہ عوام ہیں، مجھے ایک جیب تراش سے لے کر ایک وزیر اعظم تک کی نفسیات کا اندازہ ہے۔ اور یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ہمارا معاشرہ کدھر جا رہا ہے۔ ہمارے ادب میں کونسی روح بول رہی ہے۔ ہماری سیاست؛ ہماری معیشت، ہماری معاشرت، ہماری تہذیب، ہمارا تمدن اور ہماری ثقافت کے تیور کیا سے کیا ہوتے جا رہے ہیں۔ اگر پاکستان کے ارباب حل و عقد اپنی گدیوں سے نیچے اتر کر دیکھیں اور لوگوں کے ذہنی مزاج کا جائزہ لیں تو وہ خود ہی محسوس کرنے لگیں گے کہ مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی آزادی مملکت پاکستان کے لیے نفع رساں ہے یا قید؟

کیا ہمیں لازم نہیں کہ ہم کمیونزم کے لیے جگہ خالی کرنے کی بجائے اسلام کے لیے جگہ خالی کردیں؟

(۲)

"مولانا جس مقام پر کھڑے ہیں اب امتداد زمانہ کی گردشیں بھی انہیں اس مقام سے ہٹانے پر قادر نہیں، اور ان کی علمی وجاہت اور دینی ثبات اتنی ازاں

ہیں کہ ہر کہ و مہ انہیں کانچ کی شیشیاں سمجھ کر کلوخ اندازی سے توڑ سکتا ہے"۔

"مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کے بارے میں ہمارے خیالات ہمیشہ سے الہانہ رہے ہیں۔ ہم ان کے بارے میں جو کچھ لکھتے ہیں وہ علیٰ وجہ البصیرت لکھتے ہیں۔ آج کے لوگ نہ جانیں، یا ان پر بہتان تراش کر اپنے نامۂ اعمال کو گندہ کریں لیکن وہ دن ضرور آئے گا کہ جب دنیا انہیں اسلام کے محسنوں میں شمار کرے گی، اور وہ اس صف میں نظر آئیں گے جہاں ہمارے بڑے بڑے دینی اکابر کھڑے ہیں۔ مگر جوشِ ارادت میں یہ لکھ دینا کہ "جس دن مولانا مودودی جیسا شخص معافی مانگنے پہ اتر آئے گا اس دن پھر اور کوئی نہ رہے گا کہ جس کے کیریکٹر پہ دنیا اعتماد کر سکے"۔ ایک ایسا خیال ہے جس میں ایک گونا سچائی کے باوجود ایک گونا غلو ہے۔

حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے وصالِ مبارک پر جب صحابہ میں سے اکثر بے اختیار ہو کر اسلام ہی کو ختم سمجھنے لگے تھے تو صدیق اکبرؓ نے تلوار نکال کر اعلان کیا تھا کہ اللہ اور اس کا دین حضور رسالت مآب (فداہ امی و ابی) کی رحلت کے باوجود زندہ ہے، اور جو ایسا نہیں سمجھتا وہ نعوذ باللہ خداوندی میں تحریف کرتا ہے میرے اور اس کے درمیان یہ تلوار ہی فیصلہ کر سکتی ہے۔

یہ واقعہ بجائے خود اس کا مظہر ہے کہ خدا کا دین اور اس کی ضرورتیں اگرچہ اس کے نیک بندوں کی معرفت سرانجام پاتی ہیں، اور دنیا کے لیے ہر زمانہ میں

راہنما شخصیتیں پیدا ہوتی رہتی ہیں، مگر کسی کے لیے یہ مقدر نہیں ہوتا کہ وہ حرفِ آخر ہو، یا اس سے کوئی لغزش سرزد ہو گئی تو پھر دنیا کس پر اعتماد کرے گی؟

مولانا مودودی کا کیرکٹر مثالی ہے۔ انہوں نے موت کی سزا پر جس ایمان کا ثبوت بہم پہنچایا اس پر جتنا فخر بھی کیا جائے اتنا ہی کم ہے۔ ہر شخص اتنے ثبات کے ساتھ موت کی کوٹھری میں داخل نہیں ہو سکتا، مگر اس کے معنی یہ نہیں کہ یہ دولت دوسروں سے سلب کر لی گئی ہے، یا اب دنیا میں کوئی اور شخص اس کی مقدرت نہیں رکھتا۔"

# سحر طراز موسیو مودودی

## رشید احمد ایم اے (پیرس)

میں نے آج تک موسیو مودودی کو نہیں دیکھا۔ میں نے ان کی تصویر بھی نہیں دیکھی میں ان کے حالات زندگی اور اس زبان سے بھی واقف نہیں جس زبان میں وہ اپنے خیالات ظاہر کرتے ہیں۔ اور میں اس وقت ان کے نصب العین سے بھی متفق نہ تھا جب میں نے پہلی مرتبہ ان کی تحریر "سنی" ——— لفظ "سنی" میں نے عمداً استعمال کیا ہے کیونکہ میں بدقسمتی سے "اردو" پڑھنا نہیں جانتا، صرف بولنا جانتا ہوں۔ اور ان کی تحریریں عموماً اردو میں ہوتی ہیں۔

یہاں میں ایک بات واضح کر دینا چاہتا ہوں۔ یورپ اور دوسرے ترقی یافتہ ممالک میں رواج ہے کہ جب کسی خاص نظریے یا ادبی تخلیق کو پھیلانا چاہتے ہیں تو اس کو پیش کرنے سے پہلے اس کے متعلق خوب پروپیگنڈا کیا جاتا ہے مشہور

ممتاز اہلِ قلم اور شہرت یافتہ اہلِ رائے شخصیتوں سے اپنے اس ادیب یا مفکر کے متعلق ریویو لکھوائے جاتے ہیں، تاکہ وہ صاحب اپنا کارنامہ پیش کرنے سے پہلے لوگوں کے ذہن پر سوار ہو جائیں، اور جب ان کی کتاب لوگوں کے ہاتھ میں آئے تو ذہن پہلے سے مفتوح یا کم از کم مرعوب ہو چکے ہوں۔ یہاں میں اعتراف کرتا ہوں کہ خورشید مودودی کی تحریر "سنتے" سے پہلے مندرجۂ بالا قسم کا کوئی اثر میرے ذہن پر نہ تھا۔ میں بالکل خالی الذہن تھا، بلکہ تنقیدی سوچ (MOOD) میں تھا ــــ نئے ادیب پر ہر کوئی تنقید کرتا ہے میں بھی تنقید پر آمادہ تھا لیکن جب میں نے وہ تحریر پڑھ لی تو ہمت اور کوشش کے باوجود اس کے خلاف ایک لفظ بھی نہ سوچ سکا کیونکہ میں نے محسوس کیا کہ وہ میرے دل کے تمام شکوک شبہات کا تنقیہ کر چکے ہیں۔ کچھ دنوں اس کا اثر میرے دل پر رہا لیکن وقت کے ساتھ ساتھ اثر بھی جاتا رہا اور میں رسالے کا نام بھی بھول گیا ــــ کچھ ایسا یاد پڑتا ہے کہ اس کے آخر میں قرآن کا لفظ تھا۔ اور خورشید مودودی کا نام بھی بھول گیا۔ میرا ماحول "ملحد" تھا۔ اس نے مجھے فتح کر لیا اور میں نے اپنے آپ کو اس کے حوالے کر دیا۔ بیسویں صدی میں "خدا" کا وجود ناقابلِ برداشت سمجھا جاتا ہے، میں بھی اس کے وجود کو ناقابلِ برداشت سمجھنے لگا۔ تعلیم نے، پروفیسروں نے، ادیبوں اور شاعروں نے، فلسفیوں اور لیڈروں نے اس قسم کے خیالات کو تقویت پہنچانے کے لیے لٹریچر کا پورا ذریعہ فراہم کر دیا ہے۔ اس لٹریچر نے میرے قوائے فکر کو خوب ڈسا۔ مذہب اور خدا میرے لیے ایک ایسا معمہ بن گئے جن کے موعودہ انعام محض دھوکہ اور فریب ہوں۔

میں کب تک اس میں غرق رہا! یقیناً میرے موضوع کے لیے اس کی تفصیل مفید نہیں۔ میں اپنے موضوع کی طرف آتا ہوں۔ میں ایک زمانے تک اس فلسفے کو بروئےعمل لانے والوں میں شامل رہا۔ اور انتہائی بلندی تک پہنچ گیا۔ لیکن اوپر پہنچنے کے بعد نیچے کی طرف دیکھا تو معلوم ہوا کہ اس کی بنیاد کچی اینٹوں سے اٹھائی گئی ہے جو سیلاب کے ایک ریلے میں بہہ جائے گی۔ اور اترنے کا راستہ ندارد۔ گویا یہ ایک مینار ہے جس پر صرف چڑھنے کے لیے سیڑھی لگائی جاتی ہے اور جب کوئی مورکھ چڑھ جاتا ہے، سیڑھی ہٹالی جاتی ہے — اس استعارے سے میری مراد بحث، تنقید ہے آزادیٔ بحث و نظر کی چاٹ میں جس گروہ سے میں نے اپنا ذہنی و معاشری ناطہ جوڑ لیا تھا وہ لوگ بس اسی وقت تک تنقید و بحث کی اجازت دیتے ہیں جب تک ان کے اغراض کو کوئی نقصان نہ پہنچے، اور ایسی تنقیدوں کا پُرجوش خیر مقدم کرتے ہیں جو ان کے ناجائز اغراض کے لیے مفید ہوں۔ لیکن ایسی تنقیدوں کی ان کے معاشرے میں کوئی گنجائش نہیں جو ان کے اغراض کے مطابق نہ ہوں، بلکہ ایسا نقاد ان کی نگاہ میں قابل گردن زدنی ہے۔

بالآخر مجھے بھی قابل گردن زدنی بننا پڑا۔ میں اس گروہ سے نکل گیا جس کی کامرانی کے لیے میں نے اپنی تمام قوتیں استعمال کی تھیں، اور قربانیوں سے بھی دریغ نہیں کیا تھا جیل کے بیرک میں اور خفیہ پولیس کے دفتر میں وہ تکلیفیں بھی اٹھائی تھیں، جن کے بعد، انقلاب کا تو ذکر ہی کیا، انسان جد و جہد سے بھی باز آجاتا ہے۔

بلکہ سی۔ آئی۔ ڈی کا ذریعہ معلومات بن جاتا ہے لیکن میں ان میں سے کچھ بھی نہ بن سکا۔ غالباً یہ میرے پٹھان خون کا اثر تھا۔

اس گروہ سے کنارہ کشی کے بعد وطن واپس آیا۔ یہاں میں نے بہت سی سیاسی جماعتوں کا مطالعہ کیا، اور بہت سی سیاسی جماعتوں نے دعوتیں بھی دیں، اور دعوتوں کے ساتھ ساتھ دھمکیاں بھی کہ میں ان کی جماعت میں شریک ہو جاؤں۔ لیکن یہاں بھی میری پٹھان فطرت اور حق جو ذہنیت آڑے آئی۔ میں کسی ایسی چیز کی تائید و حمایت انسانیت کی توہین سمجھتا تھا جس کو میرا دماغ تسلیم نہ کرے ― دل کو میں اہمیت نہیں دیتا ― میں نے ان کی دعوتوں کا جواب انکار میں دیا، کیونکہ میرے دماغ کا یہی مشورہ تھا۔

ایک دن ریلوے اسٹیشن سے واپس آرہا تھا کہ ایک اسٹال پر "لائف" خریدنے کے لیے ٹھہر گیا۔ اسٹال والے نے کہا صاحب "لائف" نہیں آیا ہے۔ یکایک میری نظر ایک کتاب پر جا ٹھہری۔ اس کا نام تھا "مارکسزم اور اسلام" (MARXISM AND ISLAM) ہلکے سے تبسم کی ایک لہر اٹھی۔ میں نے کہا یہ کون بزرگ ہیں۔ جنھوں نے یہ احمقانہ سعی کی ہے، اور معاً گوشۂ چشم سے ایک اور کتاب (AFTER SECULARISM WHAT) نگاہ سے الجھی۔ میں نے دونوں کتابیں خرید لیں۔ آکے ان کو پڑھا تو میں نے محسوس کیا کہ یہ لوگ کم از کم احمق نہیں، گوارا ہیں۔ دوسرے دن اسٹال پر گیا تو ایک چھوٹا سا پمفلٹ نظر آیا (CONSTITUTIONAL

(PROPOSALS BY MAUDOODI)۔ حافظے میں یہ نام ابھرتا سا محسوس ہوا ۔۔۔ کبھی سنا ہے یہ نام ۔۔۔ ساتھ ہی پیرس کی وہ شام یاد آئی جب میں نے ایک مضمون سنا تھا ۔۔۔ وہ مضمون کس کا تھا؟ ۔۔۔ کہیں وہ یہی تو نہیں ۔۔۔ میں نے وہ پمفلٹ خرید لیا اور اسٹال والے سے کہا: بھائی اس رائٹر کی کوئی اور کتاب بھی تمہارے پاس ہے؟ اس نے WHAT IS ISLAM اور ECONOMIC PROBLEMS کے پمفلٹ الماری سے نکالے۔

میں نے تینوں پمفلٹ وہیں کھڑے کھڑے پڑھ ڈالے ۔۔۔ پڑھ رہا تھا اور ایک نئی خوشی سے دوچار ہو رہا تھا میرے دماغ اور ذہن میں ایک عجیب انقلاب غیر شعوری طور پر آ رہا تھا ۔۔۔ عجیب اس وجہ سے کہ میرا دماغ بغیر کسی استدلال کے اب مجھے اس تحریر کا اثر قبول کر رہا تھا ۔۔۔ عجیب اس وجہ سے کہ میرے ذہن کی دنیا میں ایک بہت ہی بڑا انقلاب آیا جس نے میرے سارے تصورات بدل دیئے لیکن جو کچھ اس نے توڑا، اور جو کچھ اس نے بنایا اس کی دھمک بھی مجھے محسوس ہوئی ۔۔۔ میں اس مطالعہ میں محو تھا کہ بک اسٹال والے کی مشفقانہ آواز نے مجھے چونکا دیا:

"صاحب! آپ بیٹھ تو جائیے۔ پانچ بج رہے ہیں ایک بجے سے یہ وقت آ گیا"

واقعی پانچ بج چکے تھے۔ چار گھنٹے گذر گئے اور میں کسی چیز کا سہارا لیے بغیر وہیں بک اسٹال کے پاس کھڑا پڑھتا رہا۔ اُف! کتنا طلسم ہے اس کی تحریروں میں! لیکن میں تو طلسم کا قائل ہی نہیں! نہیں، نہیں، یہ طلسم نہیں، یہ ورائے طلسم کچھ اور ہے۔ وزنی اور

دل کش لیکن تدریجی ترتیب اور خوش سلیقگی سے وابستہ ــــ میں نے ٹیگور کو پڑھا، کیٹس کی شاعری سے لطف اندوز ہوا، میکالے کی نثر اور شیکسپیئر کی ٹریجڈی پڑھی لیکن یہ پر تاثیر ہمہ گیری اور یہ فاتحانہ قوت میں نے ان کی تحریروں میں نہیں پائی۔ مجھے یہ کہنے میں مطلق باک نہیں کہ ان فن کاروں کی تحریریں، ان کی مقبولیت و عظمت کی روایتوں (پروپیگنڈے) کے باوجود میرے دماغ کو متاثر نہیں کر سکیں۔ لیکن مجھے اعتراف ہے کہ مودودی کی تحریر نے میرے دماغ پر قبضہ کر لیا۔ انجیل میں وارد ہے کہ "وہ آیا، اس نے دیکھا اور فتح کر لیا" میں یہی بات، خفیف سے تغیر کے ساتھ کہتا ہوں ــــ اور یہ کہنے میں مجھے کوئی خوف و تذبذب نہیں ہے ــــ کہ "وہ آیا، اس نے پڑھایا اور فتح کر لیا" ــــ مودودی نے مجھے بتایا کہ انسان بندر کی اولاد نہیں، بلکہ انسان ہی کی اولاد ہے، اور اس کو ایک ایسی ہستی نے پیدا کیا ہے جو اس پورے جہان کا، اور ایسے ہی دوسرے جہانوں کا مالک ہے۔ یہ باتیں میں نے مسٹر محمد علی ایم۔ اے (کینٹب) کے ایک پمفلٹ میں بھی پڑھی تھیں، لیکن ان کی تحریر نے اس رہی سہی ہمدردی کو بھی مٹا دیا جو مجھے خدا کے تصور سے باقی رہ گئی تھی۔ مجھے خوب یاد ہے کہ احمدیوں کی انجمن اشاعت اسلام لاہور کے ایک کارکن نے جب مجھے احمدیت قبول کرنے کی دعوت دی تھی تو میں نے ان کو جواب دیا تھا "جناب! میں خدا کو نہیں مانتا جس نے آپ کا نبی بھیجا ہے۔ آپ کے نبی کو ماننے کا سوال تو بعد کی چیز ہے" ــــ لیکن آج یہ کیا ہے، میری حاضر جوابی ــــ میرا فلسفہ

مولانا محمد علی لاہوری

—— میرے دلائل —— یہ سب کہاں چلے گئے! ذرا سی دیر میں، ذہن میں اتنا بڑا تغیر!! افکار و تصورات میں اس قدر عظیم انقلاب!!! —— جو کچھ ناممکن تھا دفعۃً ممکن ہو چکا تھا، اور وہی شخص جو ایک بجے خدا کا منکر تھا، پانچ بجے خدا کا مکمل قائل تھا۔

مودودی کی تحریر نے مجھے مسلمان کیا میں یہ کہتے ہوئے فخر محسوس کرتا ہوں۔ مودودی کی تحریروں میں دلائل ہوتے ہیں "۲+۲=۴" کی طرح۔ دلیلوں کا انبار نہیں ہوتا۔ بلکہ ہر دلیل کے بعد سوچنے کے لیے وقفہ، پھر دوسری دلیل۔ وہ اپنے ہم عصروں کی طرح دقیق الفاظ اور دور از فہم دلائل سے قاری کے ذہن کو مرعوب کرنے کی کوشش نہیں کرتے، بلکہ سیدھے سادے اسلوب اور سہل زبان میں عام فہم دلیلیں پیش کرتے ہیں۔ ان کی تحریروں میں الجھاؤ نہیں ہوتا، اور خاص بات یہ کہ تضاد فکر نہیں ہوتا۔ یہ ایسی خوبی ہے جو مودودی کو اپنے ہم عصروں سے ممتاز اور بلند کرتی ہے۔

میں نے مودودی کی دوسری کتابیں نہیں پڑھیں۔ اس کا مجھے افسوس ہے۔ لیکن افسوس سے تو کچھ حاصل نہیں ہو سکتا۔ میں نے اردو سیکھنی شروع کر دی۔ اسی دوران میں مجھے اس بک اسٹال سے ایک پمفلٹ "مودودی کا مقدمہ" (TRIAL OF MAUDOODI) ملا۔ یہ ایسا پمفلٹ تھا جس نے مودودی کی لیاقتوں کا ایک اور پہلو نمایاں کیا۔ یہ ان کی تفہیم معاملہ کی اعلیٰ استعداد تھی۔ میں ایک بار پھر اس کے مطالعہ میں محو ہو گیا۔ دلائل، اور فلسفیانہ انداز بیان، لطافت تفہیم اور ادبی استعاروں نے مجھے ایک نئے لطف سے بہرہ مند کیا۔ اس کی زبان میں کس

غضب کا جادو تھا بے اختیار میری زبان سے نکلا: اگر جادو کوئی چیز ہے تو یہ عظیم جادو ہے۔ اور مودودی عظیم تر جادوگر!

اس پمفلٹ نے میرے دماغ میں ایک اور انقلاب برپا کیا۔ بک اسٹال والے نے میری دلچسپی دیکھ کر مجھے جماعت اسلامی کے دارالمطالعہ کا پتہ دیا۔ میں اس کے بتائے ہوئے پتے پر پہنچا۔ میری ملاقات اپنے ایک ہم عمر سے ہوئی۔ انہوں نے کہا، فیصلہ سنا دیا گیا ـــــ پھانسی"! ـــ میرے دماغ کے سارے تار ایک دم جھنجھنا اُٹھے ـــ سنسنی اور سناٹے کے عالم میں بھی خیالات کی ایک دنیا بس جاتی ہے! ـــ کیا ان فیصلہ سنانے والے ججوں نے مودودی کی تحریریں نہیں پڑھی تھیں؟ ـــ کیا انہوں نے مودودی کا بیان نہیں سنا تھا؟ ـــ وہ کس مٹی کے تھے کہ اس کا بیان سن کر بھی ان پر اثر نہیں ہوا، جبکہ مودودی کی تحریر میں سنگ و آہن کو پگھلا دینے کی قوت ہے؟ ـــ وہ کس ریشے کی رسیاں ہونگی جو اس گردن کا پھندا بن سکیں جس پر صرف خدا کی اطاعت کا قلادہ ہے؟ ـــ وہ کس دل گردے کا جلاد ہو گا جو مودودی کو پھانسی کے تختے پر چڑھائے گا؟ ـــ کیا اس کے ہاتھوں کو رعشہ اور لرزہ بے قابو نہیں کر دے گا؟ ـــ کیا اس کے دل میں خدا کے اس شاہکار کو پھانسی دیتے ہوئے ربِ عظیم کی ہیبت کا خیال نہیں آئے گا؟ جس کے حضور پایانِ کار ایک دن جانا اور جواب دینا ہے ـــ ہاں! وہ ربِ عظیم جس نے اس کو پیدا کیا، اور دماغ دیا اور عقل دی ـــ آن کی آن میں یہ سارے خیالات بجلی کے کوندنے کی طرح آئے۔

اور پھر وہ جو کبھی نہیں رویا تھا، نہ فاقہ کشی میں، نہ خفیہ پولیس کی مار کھاتے ہوئے، اور نہ فائرنگ کے وقت جب گولیاں جسم کے اطراف سنسنا رہی تھیں، اس موقع پر پھوٹ پھوٹ کر رو دیا! ــــــ نہ جانے اس وقت کہاں سے میری آنکھوں میں آنسو پھوٹ نکلے ــــــ جس نے اپنی ماں کی موت پر کہا تھا کہ ہمیں بھی مرنا ہے، مرنے پہ رونے سے کیا فائدہ، اس موقعہ پر یہ فلسفہ بھول گیا اور بے اختیار رو دیا ــــ اور زندگی میں شاید پہلی مرتبہ یہ افسوس ہوا کہ میرے پاس آنسو کم ہیں، یا اس غم کے شایان شان نہیں جو اس وقت میرے دل و دماغ پر مسلط ہے۔

وہ ہم عمر دوست اور نہ جانے کیا کچھ کہہ رہے تھے، لیکن مجھے کچھ بھی سنائی نہ دیا۔ گویا میرے کانوں میں پگھلا ہوا سیسہ ڈال دیا گیا ہو۔

رو رو کے مجھے خیال آ رہا تھا کہ جس ہاتھ میں دین کا قلم تھا، کیا اس کو توڑتے وقت ان حاکموں کو خدا کا خوف نہیں آیا؟ ــــ جس زبان سے رب عظیم کی حمد و ثنا اور اس کے دین کی تقدیس کے سوا کوئی غلط بات نہیں نکلی، کیا اس کو محروم گویائی کرتے ہوئے ان حاکموں کو خدا کے حضور جواب دہی کا ڈر محسوس نہیں ہوتا؟

میرے دوست نے کہا ــــــ "پاکستان کے غیور باشندوں کے احتجاج نے حاکموں کو مجبور کر دیا کہ سزائے موت منسوخ کر دیں۔ موت کی سزا چودہ سال قید با مشقت کی سزا سے بدل گئی" ــــــ میرے آنسو تھم گئے۔ میں اطمینان اور غصّے کے ملے جلے جذبے سے چلا اٹھا: "مودودی کا خدا ان سے زیادہ قوی تھا،

جنہوں نے اسے سزائے موت دی تھی۔ اس کے قلم اور اس کی زبان نے یہاں پھر اس کی مدد کی" ـــــ

چودہ سال قید با مشقت!! ـــ کیا تمہارا یہ فرسودہ اور طاغوتی نظام چودہ سال تک زندہ بھی رہ سکے گا؟ ہاں! مودودی کا قلم پھر موتی بکھیرے گا۔ اس کی زبان پھر اشہد ان لا الٰہ الا اللہ کی صدائیں بلند کرے گی۔ اس کی تقریروں کا امرت ہمارے کانوں میں پھر ٹپکے گا۔ اس کی تحریروں کے جواہر ہم پھر سمیٹیں گے۔ کیونکہ زندگی اسلام کے لیے ہے، اور موت کفر و طاغوت کے لیے ـــ ہم نے ہمیشہ کفر و طاغوت کو چیلنج دیا ہے کہ وہ اپنی موت کے لیے تیار ہو جائے، کیونکہ اسلام کی فکر عظیم کوچ کر چکی ہے۔ اے کفر و طاغوت کے منحوس کرگسو! ہمارے سروں پر نہ منڈلاؤ۔ اے شب پرستو! دفع ہو جاؤ۔ ہم تم سے نفرت کرتے ہیں۔ تم اپنا تنبو ڈیرا اٹھاؤ۔ اس بازار میں اس کے لیے کوئی جگہ نہیں، کیونکہ صبح نزدیک ہے اور مودودی کی تحریروں کا آفتاب ایک بار پھر آسمان پر بلند ہو گا۔ یہ بہت جلد ہو گا۔ میں سوچتا ہوں یہ جلد ہو گا، کیونکہ اور بھی بہت سے لوگ ایسا سوچ رہے ہیں۔ اور اگر تم نہیں بھاگے تو یاد رکھو کہ مودودی کی تحریروں سے پریم کرنے والوں کے بہتے ہوئے آنسو انقلاب کی شمشیر بن جائیں گے۔

---

(۲)

لیکن پاکستان میں ایک تیسری شخصیت بھی ہے جس سے موجودہ برسر اقتدار طبقہ کافی ہراساں ہے اور اس سے نجات حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا ہے۔ غالباً پاکستان میں یہ شخص فرد واحد ہے جو ہر بات ایمان داری سے کہتا ہے اور سچ کہتا ہے۔ یہ شخص جماعت اسلامی پاکستان کا ۲۵ سالہ لیڈر اور مفکر اسلام ابوالاعلیٰ مودودی ہے۔ یہ اپنے سیاسی رقیبوں کے تمام حربے خالی دے چکا ہے

یہ اپنے سیاسی رقیبوں کے تمام حربے خالی دے چکا ہے۔ یہ اپنے مخالفین کی گالیوں اور بہتانوں پر کان نہیں دھرتا اور نہ ہی ان کا جواب دیتا ہے اس صدی میں بہت کم ایسے آدمی ہیں جو اس بے مثال کیرکٹر کے مالک ہیں۔

انہیں ۱۹۵۳ء کے مارشل لا کے زمانے میں ایک پمفلٹ لکھنے کے جرم میں (قادیانی مسئلہ) سزائے موت دی گئی۔ سزائے موت بجائے خود کوئی حیرت انگیز چیز نہیں ہے بلکہ حیرت تو یہ ہے کہ سزائے موت کا حکم سن کر ان کے چہرے پر کوئی ردِ عمل نہیں ہوا۔ کیونکہ ان کا "خدا" "عدالت" کی کرسی پر بیٹھے ہوئے لوگوں سے زیادہ مضبوط ہے۔ بعد میں عوام کے غم و غصہ اور عالم اسلام کے احتجاج سے مرعوب ہو کر حکومت نے ان کی سزائے موت منسوخ کر دی اور چودہ سال کی سزا ان کو مقرر کی گئی۔ کچھ عرصے بعد یہ سزا خود بخود تین سال کی مدت میں تحلیل ہو گئی۔ اور اب جب کہ ان کی سزا کم و بیش چھ ماہ باقی رہ گئی تھی انہیں غیر مشروط طور پر رہا

کر دیا گیا (یہاں پر ایک بات واضح کر دینا ضروری ہے کہ جس پمفلٹ کو تحریر کرنے کے جرم میں مودودی کو سزائے موت اور سزائے قید دی گئی وہ بدستور بازار میں فروخت ہوتا رہا اور اس کو باوجود توجہ دلانے کے ضبط نہیں کیا گیا۔ شاید یہ بھی جمہوریت کی کوئی نئی تعبیر ہے) اب موسیو مودودی پاکستان کے عوام کے ہیرو ہیں نہ صرف پاکستان بلکہ عالم اسلام کے ہیرو ہیں مستقل کردار اور بے داغ کردار مودودی کی خصوصیت ہے۔ مودودی جماعت اسلامی کے رہنما ہی نہیں بلکہ ایک بہترین اہل قلم اور اسلامی فلسفی ہیں، مودودی جدید و قدیم دونوں علوم پر عبور رکھتے ہیں۔ انہوں نے معاشیات، اخلاقیات، عمرانیات، دینیات اور تہذیب و تمدن کے مسائل پر ۹۰ سے زیادہ کتابیں لکھی ہیں۔ جو اپنی طرز تحریر اور خوبی کے لحاظ سے منفرد حیثیت رکھتی ہیں۔ مودودی ایک بے مثال طرز تحریر کے مالک ہیں۔ ان کی تحریر اپنے اندر تسخیر کی قوت رکھتی ہے اور کوئی سنجیدہ شخص ایسا نہیں ہے جو ان کی تحریر سے متاثر نہ ہو۔ ان کی ایک کتاب "اسلام کا نظریہ سیاسی" فرانسیسی میں عنقریب شائع ہو رہی ہے۔ مودودی کی کتابیں دنیا کی مختلف گیارہ زبانوں میں ترجمہ ہو چکی ہیں۔ اور خراج عقیدت وصول کر چکی ہیں۔

گو موسیو مودودی کی جماعت کے ارکان زیادہ نہیں ہیں لیکن اس کے باوجود عوام میں ان کا اثر و رسوخ کافی ہے جس کا مظاہرہ موسیو مودودی کی سزائے موت کے موقع پر کیا جا چکا ہے۔

---

# سید ابوالاعلیٰ مودودی کا علمی مرتبہ

پروفیسر محمد عثمان
(گورنمنٹ کالج کیمبلپور)

انسانی بڑائی یا عظمت کی کیا پہچان ہے؟ اس سوال کے جواب میں اختلاف کی کافی گنجائش ہے۔ میری نگاہ میں ہر وہ شخص بڑا اور عظیم ہے جو اپنے دل و دماغ کی صلاحیتوں کو محنت، ذہانت اور دیانت سے نشوونما دے کر انہیں دوسروں کی بہبود کے لیے وقف کر دیتا ہے اس اعتبار سے سید ابوالاعلیٰ مودودی کو میں ایک بڑا آدمی سمجھتا ہوں اور ان کی دو تین باتوں کا خاص طور سے قائل اور مداح ہوں۔ اول قرآن و حدیث میں ان کی نظر اور نظر سے زیادہ ان کی رائے کا خلوص اور دیانت، گذشتہ سو سال میں ہمارے درمیان دین کے جتنے بلند پایہ عالم اٹھے ہیں میرے نقطۂ خیال سے مودودی کا مرتبہ کسی ایک سے بھی کم نہیں۔ سرسید، مولانا شبلی، مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا عبیداللہ سندھی، سید سلیمان ندوی، عبدالماجد دریابادی، مناظر احسن گیلانی، حفظ الرحمٰن سیوہاروی۔

غلام احمد پرویز۔ یہ لوگ علمِ دین کے نمائندے ہیں۔ سید ابوالاعلیٰ مودودی وقت کے اعتبار سے اس زمرے میں غالباً سب سے بعد داخل ہوتے ہیں۔ لیکن مرتبے کے اعتبار سے وہ شاید کسی کے بعد نہیں۔ انہوں نے اسلام کو زندگی کے ایک ہمہ گیر نظام کی صورت میں نہایت قابلیت سے سمجھنے اور پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ اور حیاتِ انسانی کے ایک ایک گوشے پر قرآن و حدیث کی کرنیں بکھیر کر اس کے سیاہ و سفید کو روشن کیا ہے اور کر رہے ہیں۔ ان کی جامعیت پر نگاہ رکھی جائے تو یہ کہنا محض اعترافِ حقیقت ہوگا کہ ہماری نشاۃِ ثانیہ (۱۸۵۷ء) کے بعد اتنا انتھک مفسرِ اسلام شاید کوئی اور نہیں۔

دوم یہ کہ ان کے یہاں اسلام کی اخلاقی قدروں پر ایک خاص طرح کا عملی زور (PRACTICAL EMPHASIS) ملتا ہے جو دیگر نمائندگان کے ہاں اگر موجود بھی ہے تو اتنا نمایاں نہیں۔ سید ابوالاعلیٰ مودودی کی تحریروں سے جہاں ہزاروں (شاید لاکھوں) ناواقفِ دین لوگوں نے دین سے واقفیت اور آگاہی پائی ہے اور ان میں اسلام کی رغبت اور محبت پیدا ہوئی ہے وہاں عملی طور پر اس کے اصولوں کو برتنے کا شعور اور شوق بھی بیدار ہوا ہے۔ اور ان سے متاثر لوگ بالعموم جھوٹ، فریب، بدمعاملگی، بے حیائی، بددیانتی، رشوت، سود اور اس قبیل کی دوسری اخلاقی اور معاشرتی قباحتوں سے بڑی حد تک بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ کوئی معمولی تحصیل (ACHIEVEMENT) نہیں۔

سوم یہ کہ سید ابوالاعلیٰ مودودی میں جدید خیالات اور عہدِ حاضر کی تحریکات اور

تقاضوں کا ایک فہم ملتا ہے جس کی وجہ سے بمقابلہ ٹھیٹ علماء دین کے ان کے خیالات میں واقعیت پسندی (REALISM) کی ایک شان موجود ہے۔ ان کی تحریریں وقت کے بہت سے مقتضیات کا حل اور بہت سی الجھنوں کا سلجھاؤ پیش کرتی ہیں۔ آپ کو ان سے اختلاف رائے ہو سکتا ہے لیکن آپ اس بات کو تسلیم کریں گے کہ وہ جدید تمدن کے اکثر مسائل سے آگاہ اور نئے انسان کی بہت سی مشکلوں سے واقف ہیں۔ روح عصر سے واقف رہنے کی مسلسل اور دیانتدارانہ سعی ہمارے جلیل القدر علمائے دین کی بہترین روایات میں سے ہے اور آج معدودے چند اور علماء کے علاوہ سید ابوالاعلیٰ مودودی کا قلم بھی اس اعلیٰ روایت کا محافظ اور علمبردار ہے۔

اپنی ساڑھے تیرہ سو سالہ تاریخ میں ہمیں تین قسم کے علمائے کرام ملتے ہیں ایک گروہ ان مقدس لوگوں کا جو اپنے سینوں کو قرآن کے نور سے اور سیرت رسول پاک صلعم کی ضیاء سے منور کر کے مدت العمر اس چراغ کو دوسروں کے سینوں میں روشن کرتے رہے۔ تعلیم و تعلم، تحقیق و تفقہ اور تصنیف و تالیف کو زندگی کی بہترین متاع اور آخرت کا سب سے عمدہ توشہ خیال کیا۔ شاہان وقت اور امرائے زمانہ سے کوئی سروکار نہ رکھا۔ دنیاداری کے تمام فرائض انجام دیئے اور دنیاداروں کے
۵
ساتھ باقاعدہ معاشرت کا لین دین نباہا۔ مگر عسرت میں بھی اور خوشحالی میں بھی استغناء اور فقر کا دامن ہاتھ سے نہ دیا۔ دوسرے وہ جنہوں نے علم دین کو

حصولِ جاہ وحشم کا ذریعہ بنایا۔ اپنے زمانے کے بادشاہوں سے گہرا ربط ضبط رکھا۔ بدلتی ہوئی سیاست کا ساتھ دیا۔ اور بڑے سے بڑا منصب پایا۔ تیسرا گروہ ان علماء کا ہے۔ اور ان کی تعداد باقی دونوں کے مقابلہ میں بہت کم ہے جن کی بے تاب طبیعت محض علم اور وعظ و تصنیف سے کبھی مطمئن نہیں ہوئی۔ انہوں نے شاہان وقت سے بے نیاز رہ کر اور ریا اور خانقاہ ترک کرکے اپنے ذہن کی ضیا اور دل کی گرمی کو ہمیشہ خارج میں ایک نئی سوسائٹی۔ ایک نئے مسلم معاشرے کی صورت میں ڈھالنے کی جدوجہد کی۔ ان میں سے اکثر کو ناکامی ہوئی۔ اور بعض کی ناکامی خود ان کی تحریک کے کسی نہ کسی پہلو میں مضمر تھی۔ لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ان حضرات کی کامیابیوں اور ناکامیوں دونوں نے ہماری تاریخ کو متاثر کیا اور کروڑوں اربوں انسانوں کی زندگی کے دھارے بدل ڈالے۔ سیّد ابوالاعلیٰ مودودی بھی اس گروہ کے ایک فرد ہیں۔ ان میں علم کے وزن کے ساتھ ساتھ ایک انقلابی تڑپ ہے اور اپنے گروہ کے دوسرے ممتاز نمائندوں کی طرح انہوں نے بھی لاتعداد انسانوں کو اپنی تڑپ میں شریک کر لیا ہے۔ یہ فیصلہ صرف مستقبل کا مؤرخ ہی کرے گا کہ سیّد ابوالاعلیٰ مودودی کا مقام اسلام کے ان انقلابیوں میں کہاں اور کیا ہے اور یہ کہ ان کی کون کونسی خوبی اور خامی ان کی کس کس کامیابی اور ناکامی کی ذمہ دار ہے۔

ایک اور بات جو سیّد ابوالاعلیٰ مودودی کے بارے میں خاصی قابلِ ذکر ہے اور جس کی طرف میرا خیال ہے عام ذہن بہت کم منتقل ہوتے ہوں گے۔ ان کا طرزِ تحریر

ہے۔ اچھا اسلوب بیان ایک نعمت ہے۔ اس کی بدولت تحریریں اثر اور جاذبیت کا رنگ آتا ہے۔ عالمانِ دین کی اکثریت تو اس وصف سے عاری دیکھی گئی ہے لیکن اس حلقہ سے جن کو قدرت کی طرف سے تحریر یا تقریر کا ملکہ ودیعت ہوتا ہے پھر ان کی نظیر مشکل ہی سے ملتی ہے۔ اردو میں سرسید، مولانا شبلی، ابوالکلام آزاد اور عبدالماجد دریابادی کے منفرد اسالیب سے کون واقف نہیں۔ سرسید کے ہاں عبارت کی رنگینی اور الفاظ کا شکوہ نہیں ملتا۔ مگر ان کی پرخلوص سادگی اور سلاست میں بڑی قوت اور تاثیر ہے اور ان کا بیان واقعی دل میں اتر جاتا ہے۔ ابوالکلام آزاد کے اسلوب میں پہاڑوں کا جلال، موجوں کی تندی اور دریاؤں کی روانی ہے شبلی کا انداز رنگینی اور سلاست کا دلآویز امتزاج ہے۔ عبدالماجد کے چھوٹے چھوٹے فقرے شبنم کی لطافت مگر تلوار کی کاٹ رکھتے ہیں۔

(سید ابوالاعلیٰ مودودی کا اسلوب بیان بھی بڑا جاندار اور پُراثر ہے۔ ان کے یہاں کہیں کہیں طوالت کا احساس ضرور ہوتا ہے اور بعض جگہ ساختگی کا رنگ جھلکتا ہے لیکن مجموعی طور پر ان کا طرزِ بیان شگفتہ اور پرخلوص ہے وہ اپنے خیال کو بڑی صفائی، زور اور صحت کے ساتھ ادا کرتے ہیں اور بعض دفعہ اس کے لیے ایسے مناسب اور نپے تلے الفاظ ڈھونڈھ کے لاتے ہیں۔ یا بے تکلف لے آتے ہیں کہ ان سے بہتر الفاظ اس خیال کے لیے ممکن نہیں۔ ان کا طرز (موجودہ عہد کے لیے) شبلی اور ابوالکلام آزاد دونوں سے اس لحاظ سے بہتر ہے کہ عوامی ہے، ان کے سلیس اور

اسلوب میں خیال اور بیان کا آہنگ بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ معمولی رو وال انداز میں لکھتے لکھتے جب ان کا خیال منتہا ( CLIMEX ) کو پہنچتا ہے تو ان کا بیان بھی اسی نسبت سے جاذب اور پر زور ہو جاتا ہے اور پڑھنے والے کا دل اس حصے کو متعدد بار پڑھنے کو چاہتا ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ اگر ان کی تحریروں سے ایسے حصے یا پیراگراف علیحدہ کر لیے جائیں تو ایک چھوٹی سی کتاب بن جائے جو خالص انشاپردازی کے نمونے کا کام دے۔

میں نے اوپر کہا ہے کہ میں سید ابوالاعلیٰ مودودی کو بڑا انسان سمجھتا ہوں اور آپ شاید مجھ سے اتفاق کریں کہ بعض اوقات بڑے انسانوں کی غلطیاں اور محرومیاں بھی بڑی ہوتی ہیں۔ میرا مطلب یہ نہیں کہ وہ دوسروں سے بڑھ چڑھ کر غلطیاں کرتے ہیں بلکہ یہ ہے کہ ان کی رائے کی عدم صحت اور ان کے قلم کی لغزش بھی چونکہ ہزاروں دوسرے انسانوں کو اپنے ساتھ بہا لے جانے کی قوت رکھتی ہے اس لیے کہ ان کی غلطی اثر اور نتیجہ کے اعتبار سے بڑی اور بے پناہ بن جاتی ہے۔ یوں بھی بڑے انسان آخر انسان ہوتے ہیں اور ان سے خطائیں اور کوتاہیاں سرزد ہو سکتی ہیں لیکن جہاں عام آدمی اپنی خطا اور کوتاہی سے بالعموم آسانی سے رجوع کر لیتا ہے۔ بڑے انسان اپنی ذات اور رائے پر غیر معمولی اعتماد رکھنے کے باعث ایسے توقف سے بہت کم سر کتے ہیں۔ میرے نزدیک سید ابوالاعلیٰ مودودی ان بڑے لوگوں میں سے ہیں جو اپنی زندگی کے بعض نازک اور اہم فیصلے اتنے بڑھے ہوئے اعتماد کے بل پر

بعض اور برائیاں ایسی ہیں کہ کسی بھی سوسائٹی کے لیے باعث ننگ اور وجہ خسران بن سکتی ہیں۔ مگر انہی باتوں کے ساتھ ساتھ ان میں بعض ایسی خوبیاں بھی پائی جاتی ہیں جو بے حد قابل تعریف اور لائق تحسین ہیں۔ ان کی حریت پسندی اور حقوق شناسی، قومی ہمدردی اور اجتماعی امور میں ان کی بے نفسی، ان کی صدق گوئی اور خوش معاملگی، ان کا استقلال اور پامردی، ان کی فرض شناسی اور ضابطہ پسندی، ان کا ذوق تجسس اور جذبۂ تحقیق و تفتیش، سائنس اور فلسفہ کی دنیا میں ان کی غیر معمولی حیرت انگیز ایجادات واکتشافات، یہ خوبیاں ایسی ہیں کہ کوئی دیانتدار شخص ان کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ یہ خامیاں اور خوبیاں مل کر موجودہ یورپ کی تشکیل کرتی ہیں۔ ہمارے ہاں علماء کی ایک بھاری تعداد نے یورپ کی زندگی کو ہمیشہ ادھورا دیکھنے اور ادھورا دکھانے کی کوشش کی ہے۔ اس میں ان کے پیش نظر ایک ملی مفاد بھی تھا۔ وہ مغرب زدگی کی رو کو روکنا چاہتے تھے۔ لیکن اس مقصد کے لیے انہوں نے بالعموم جو طرزِ عمل اختیار کیا وہ حقیقت پسندانہ نہ تھا۔ اپنی تہذیبی قدروں سے محبت کرنے، ان کی سچائی میں پختہ یقین رکھنے اور ان میں کسی طرح کے ردوبدل کو پسند نہ کرنے کے معنی یہ تو نہیں کہ آپ دوسروں کی تہذیب و تمدن میں کوئی خوبی اور کوئی معقولیت نہ دیکھیں۔ پہلی بات ہر قوم کی زندگی اور ہر مذہب کے فروغ کے لیے بھی ضروری ہے اور بہت حد تک فطری بھی۔ دوسری چیز ایک پیچیدہ نفسی بیماری ہے۔ جو اگر پھیل جائے تو سارے معاشرے کو روگی بنا سکتی ہے۔ دقیق نظر قومی رہنما وہ ہے جو

اس بات کا خیال رکھے کہ اس کی تحریروں سے پڑھنے والوں کے دل میں جہاں اول الذکر حیاتیاتی اور حیات بخش احساس بیدار ہو۔ وہاں تعصب کا نفسیاتی (PSYCHOLOGICAL) مرض بجز نہ پکڑنے پائے۔ میرا مشاہدہ یہ ہے کہ سید ابوالاعلیٰ مودودی کی تحریریں اپنے اثر و ردِ عمل کے طور پر متذکرہ بالا نفسیاتی بیماری کے جراثیم بھی رکھتی ہیں۔

آج کی دنیا میں فرنگی مدنیت، ایک ایسی واقعیت ہے جس کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ ہمیں یہ اعلان کرنے میں کوئی باک نہیں کہ یہ نظامِ تمدن بڑی حد تک ہمارا حریف ہے۔ اور ہم اس کے حریف ہیں۔ لیکن مسلمان کو بزدل یا اوچھا دشمن تو نہیں ہونا چاہیے کہ حریف کے دن کو بھی رات کہے۔ بہترین انسانی روایات یہ ہیں کہ دشمن سے بھی انصاف برتا جائے۔ اس کی برائی کو برائی اور اچھائی کو اچھائی کہہ کر اس کا سامنا کیا جائے۔ ایسا کرنے سے نظر کی وسعت اور فکر کا توازن برقرار رہتا ہے۔ اور بسا اوقات انسان دشمن کی نظر میں بھی محترم ٹھہرتا ہے۔ اور آپ جانتے ہیں دشمن کی نظر میں محترم ٹھہرنا تبلیغ کا پہلا قدم ہے۔ انگریزی کے مشہور مقولے "شیطان کی بھی داد دو جس حد تک وہ مستحق ہے" (GIVE THE DEVIL HIS DUE) پر اگر ہم عمل نہ کریں تو کچھ مضائقہ نہیں، لیکن قرآن کی اس آیت سے کہ کسی قوم کی دشمنی سے ایسا نہ ہو کہ تم اس سے انصاف نہ کرو۔ انصاف سے کام لو۔ (لا یجرمنکم شنئان قوم علیٰ ان لا تعدلوا اعدلوا)۔

ہم کہاں بھاگ سکتے ہیں۔ اگر بھاگ نکلنے بھی رہے ہیں تو ہمیں بھاگنا نہیں چاہیے تھا۔ اس پہلو پر تفصیل سے بات کرنے کا یہ موقع نہیں۔ اتنا کہنا کافی ہے کہ اپنی اس روش سے ہم دشمن کا تو کچھ بگاڑ نہ سکے۔ البتہ اپنا اور اسلام کا بہت کچھ بگاڑ چکے ہیں قرآن کا یہ ارشاد کسی خاص شعبے یا معاملہ تک بس نہیں بلکہ انسانوں کی طرف مسلمان کے طرزِ عمل کا دستورِ اساسی ہے۔ آپ کا کیا خیال ہے، اس طرزِ عمل کو اختیار کرنے کا وقت کب آئے گا؟

معاشی امور میں قرآن ذاتی ملکیت کا حق تسلیم کرتا ہے مگر یہ حق غیر مشروط نہیں ذاتی مال و زر اس لیے نہیں کہ ہم اور آپ تو داد عیش دیتے رہیں اور ہماری آنکھوں کے سامنے لاکھوں کروڑوں انسان اس آرزو اور کشمکش میں تڑپا کریں کہ کسی طور ان کے جسم و روح کا رشتہ قائم رہ سکے۔ اگر ذاتی ملکیت سے یہ سنگدلی اور شقاوت مراد ہے تو میں آپ کو یقین دلاتا ہوں قرآن اس کا سخت ترین دشمن ہے۔ اس کے معاشرے میں تو ذاتی ملکیت افراد کی شخصیت کی تکمیل کا ایک ذریعہ اور بہانہ ہے۔ کہ وہ جائز ذرائع سے خوب کمائیں۔ اور اپنی جائز ضروریات کو پورا کرنے کے بعد جو کچھ بچ رہے اسے خدا کی راہ یعنی، دوسروں کی بہبود میں فراخدلی سے خرچ کریں۔ اور یوں خدا اور انسانیت سے اپنی محبت اور شیطان سے اپنی نفرت کا ثبوت دیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو قرآن نیکی کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے سے ملزوم نہ کرتا کہ دیکھو کہیں ایسا نہ ہو کہ دولت تمہارے امیروں کے ایک طبقے ہی میں گھومتی رہے۔

میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ قرآن اپنے معاشرے کو انصاف، اخوت اور ہمدردی کی فطری بنیادوں پر اٹھوانا چاہتا ہے۔ اگر آپ کے آس پاس اور دور نزدیک ہر شخص زندگی کی بنیادی ضرورتوں سے بہرہ مند ہے تو اپنے کمائے ہوئے مال و زر سے آپ کو ہر جائز آسائش اور ہر معقول راحت کا حق ہے۔ آپ اپنے بیوی بچوں کے لیے لاکھوں کا ترکہ چھوڑیں۔ آپ سے خدا ناراض اور نہ انسانیت بیزار۔ لیکن اگر معاشرے کے حالات بصورت دیگر ہیں۔ اور سسکتی ہوئی انسانیت اور مسلمانی آپ سے ایثار و قربانی کا تقاضا کرتی ہے تو پھر آپ کو "قل العفو" پر عمل کرنا ہوگا۔ اور اس بات کی فکر نہ کرنی ہوگی کہ وراثت والی آیات کا اطلاق کہاں اور کیونکر ہوگا۔ جو سوسائٹی خدا اور انسانیت کے نام پر ایثار کرتی ہے۔ اس کی انفرادی اور اجتماعی خوشحالی دور نہیں۔ اور وراثت والی آیات پر عمل درآمد ہونے کے حالات جلد پیدا ہو جاتے ہیں۔

اخلاق اور معیشت میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ جب تک کسی قوم کا معاشی ڈھانچہ ہموار اور معقول نہ ہوگا۔ اس کے اخلاق و کردار کی صحیح نشو و نما ممکن ہی نہیں۔ "قرآن"، "مسلمان" اور "مومن" کا کردار ہوا میں تعمیر نہیں کرتا۔ وہ اول ایک متوازن اور مبنی بر انصاف معاشی نظام کی صحت مند فضا پیدا کرتا ہے۔

پاکستان کا موجودہ معاشی ڈھانچہ اسلام کے نظامِ معاش سے اس قدر بعید ہے کہ اسے آپ اسلام کی ضد کہہ سکتے ہیں۔ ایسے حالات میں اگر کوئی

شخص اسلام کے نظامِ اخلاق پر بڑا زور صرف کرے۔ مگر اس کے معاشی نظام کو برپا کرنے کے سوال کو ثانوی حیثیت دے تو میرے نزدیک اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی ایک خوب صورت عمارت سطحِ زمین پر کھڑی کرنا چاہے اور اس کے لیے بنیاد کھودنے کو ضروری نہ سمجھے۔

سید ابوالاعلیٰ مودودی بڑی حد تک ایک ایسی مثال پیش کر رہے ہیں۔

اگر اسلامی ممالک میں اسلام کا کوئی مستقبل ہے (اور مجھے یقین ہے) تو اس کی یہی صورت ہے کہ ان ممالک میں جس قدر جلد ممکن ہو اسلامی اقتصادی انقلاب برپا کیا جائے۔ یہ انقلاب (بنیادی اقتصادی تبدیلی) زمانے کا تقاضا ہے فطرت کا اشارہ ہے۔ وقت کی ضرورت ہے۔ یہ ہو کر رہے گا۔ اگر اسلامی نہ ہوا تو غیر اسلامی ہو گا۔ آج ہر وہ اسلامی تحریک جس کی نگاہ سے یہ نکتہ اوجھل ہو گیا یا اوجھل رہا۔ ناکامی کی ایک دلدوز مگر عبرتناک داستان بننے والی ہے۔ میرا یہ مطلب نہیں کہ اخلاق اقتصاد کی پیداوار ہے۔ ہمارے نزدیک اخلاق توحید و رسالت کی شاخ سے پھوٹتا ہے۔ لیکن خود یہ شاخ ہری نہیں ہو سکتی جب تک کہ اس کا پودا ہموار معاشی سرزمین میں نہ لگایا جائے۔ آج اگر توحید ایک زندہ قوت نہیں تو اس کی وجہ یہی ہے۔ سید ابوالاعلیٰ مودودی نے حال ہی میں معاشی مسائل پر بہت کچھ لکھا ہے اور اچھا لکھا ہے مگر ان کے نظامِ فکر میں پھر بھی اقتصادی مسئلہ کو وہ اہمیت حاصل نہیں جو ہونی چاہیے۔ میری سمجھ میں اس کی دو وجہیں ہیں۔ اول یہ کہ آج سے

تیس چالیس برس پہلے جس ماحول اور زمانے میں انہوں نے زندگی کے حقائق اور قرآن کے معارف پر غور کرنا شروع کیا۔ اس وقت کم از کم مشرق کی دنیا اقتصادیات اور اقتصادی مسائل کی اصل اہمیت سے آشنا نہ تھی۔ دوم یہ کہ انہوں نے کھاتے پیتے گھرانے میں آنکھ کھولی۔ اور تعلیم و تعلم کے خوشگوار ماحول میں ہوش سنبھالا۔ سوائے رمضان کی عبادت کے وہ بھوک کی شدت اور افلاس کی تلخی سے واقف نہ ہوئے اور خلوت پسند ہونے کے باعث ان گلی کوچوں میں قدم رکھنے کی کبھی ضرورت پیش نہ آئی جن کا وجود "اسلام" اور انسانیت پر ایک خوفناک طنز ہے (اور چیلنج بھی)، اور جن کی موجودگی میں تعمیرِ اخلاق کا ڈھول ڈالنا، اگر واقعات کا منہ چڑانا نہیں تو ان سے آنکھ چرانا ضرور ہے۔

ایک بات میں سید ابوالاعلیٰ مودودی ہمارے اکثر علمائے کرام سے بہت مختلف ہیں۔ ہماری قدیم اور اعلیٰ روایات میں ایک یہ بھی ہے کہ علمائے اسلام قرآن و تفسیر اور فقہ و حدیث کے علاوہ علم و ادب کے دوسرے شعبوں میں بھی خاصی دستگاہ رکھتے تھے۔ کسی نے فلسفہ و طب میں کمال حاصل کیا تو کوئی شعر و سخن یا تحقیق و تفتیش کے میدان میں ممتاز ہوا۔ خود ابوالاعلیٰ مودودی کے بزرگ اور ساتھی ہمعصروں کی یہی کیفیت ہے۔ مولانا شبلی نے "الکلام"، "علم الکلام"، "الفاروق" اور "سیرت النبی" کے ساتھ ساتھ شعر العجم اور موازنہ انیس و دبیر لکھا۔ ابوالکلام آزاد نے "ترجمان القرآن" کے علاوہ متعدد ادبی تنقیدیں لکھیں اور خالص علمی موضوعات

پر بارہا قلم اٹھایا یا شعر تو گویا ان کی گھٹی میں تھا۔ سید سلیمان ندوی نے ایک طرف ارض القرآن اور سیرت النبی کا گویا انسائیکلوپیڈیا تیار کیا۔ اور دوسری طرف نقوش سلیمانی اور عمر خیام جیسے خالص ادبی تحقیق و تنقید کے عمدہ نمونے پیش کیے۔ مفسر قرآن عبدالماجد اردو مثنوی اور غزل کا نقاد بھی ہے اور "فلسفۂ جذبات" کا مصنف بھی شعر و ادب کے مطالعہ اور لگاؤ سے شخصیت میں ایک خاص قسم کی جاذبیت اور لوچ پیدا ہوتا ہے، اور مخالف رائے کو قدرے ہمدردی اور حوصلے کے ساتھ سمجھنے کا جذبہ ابھرتا ہے۔ ضروری نہیں کہ اس سے خیال کی پختگی اور مزاج کی استقامت میں فرق آئے، بلکہ اس سے اکثر وہ بات پیدا ہوتی ہے جسے اقبال نے "محبت فاتح عالم" سے تعبیر کیا ہے۔ آپ کا کیا خیال ہے؟ سید ابوالاعلیٰ مودودی میں اس کی خاصی کمی نہیں؟

# شخصیت ــــ جس سے ہم متاثر ہوئے

## شیخ احمد اللہ ظفر

میں نے بچپن سے ہی مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی کے متعلق سن رکھا تھا۔ میرے والد صاحب مولانا کے بڑے معتقد تھے۔ ہمارے گھرانے میں اسلام کی بگڑی ہوئی شکل رائج تھی۔ اسلام کو محض روزہ اور نماز کا دین باور کر لیا گیا تھا۔ اوہام پرستی عام تھی۔ کسی نہ کسی پیر کا مرید بننا لازمی سمجھا جاتا تھا۔ مشہور تھا کہ جب تک کوئی شخص کسی پیر کے دامن میں پناہ نہیں لے اُس وقت تک اُس کا اسلام مکمل نہیں ہوتا۔ اسلام کے ساتھ طرح طرح کی جاہلیتوں کو ملا دیا گیا تھا۔ اس طرح اسلام ایک عجیب سی معجونِ مرکب بن کر رہ گیا تھا۔

ایسے حالات میں میرے والد صاحب کا اسلام کے ہمہ گیر تقاضوں کو اپنانا اور اسلام کی پوری دعوت پر لبیک کہنا ایک انقلاب آفریں قدم تھا۔ ہمارے عقائد کی بنیادوں ملے

بنی ہوئی شکل پر ایک کاری ضرب تھی ۔ اگرچہ میرے والد صاحب اپنے گھر کے سربراہ تھے لیکن اس کے باوجود انہیں اپنے اس اقدام پر کچھ نہ کچھ مخالفت کا سامنا کرنا پڑا۔ اس نظریہ کو اپنانے سے چونکہ معاشی طور پر بھی میرے والد صاحب کو نقصان اٹھانا پڑا تھا اس لیے ہمارے رشتہ داروں میں اُن کے خلاف عام ناراضگی پھیل گئی۔ چونکہ اس نظریہ سے اُن کے اختیار کیے ہوئے نام نہاد اسلام کا پول کھلتا تھا اس لیے وہ مزید بھڑک اُٹھے اور اُن کے دلوں میں خود مولانا مودودی کے خلاف شدید نفرت پیدا ہوگئی۔ کیونکہ اُن کے معاشرہ میں اس بحران کو پیدا کرنے کی براہ راست ذمہ داری آپ پر ہی عائد ہوتی تھی۔

میں ان تمام ہنگاموں اور ان تمام حالات سے بے خبر اپنا بچپن گزار رہا تھا۔ مجھے معلوم تک نہ تھا کہ دنیا میں کیا کچھ ہو رہا ہے۔ جُوں جُوں میں ہوش سنبھالتا گیا میری دادی صاحبہ (میرے والد صاحب کے نظریہ کی سب سے بڑی مخالف میری دادی ہی تھیں۔ اب خدا کا فضل ہے کہ وہ بھی غائبانہ طور پر مولانا کے متعلق بڑی اچھی رائے رکھتی ہیں۔ خاص طور پر جب مولانا کو پھانسی کی سزا سنائی گئی، اور انہوں نے اس مرحلہ پر بھی مومنانہ عزیمت سے کام لیتے ہوئے مقدمے کے ایک فریق کے سامنے رحم کی درخواست کرنے سے انکار کر دیا تو ہماری دادی صاحبہ پر اس کا بہت اثر ہوا اور انہوں نے مولانا کو مجاہد کا خطاب دیا۔ آج کل پوزیشن یہ ہے کہ جب کبھی مولانا کے بارے میں کوئی بات ہوتی ہے، وہ بے تاب ہو کر اُن کے لیے اور اُن کے بچوں کے

لیے پُرخلوص دعائیں کرتی ہیں۔) مولانا صاحب کے متعلق نفرت انگیز باتیں میرے کانوں میں ڈالی گئیں۔ اور میں اُن کو اپنے دل میں بٹھاتا چلا گیا۔ چونکہ ہمارے خاندان اور احباب کی مجموعی رائے مولانا صاحب کے متعلق بڑی خراب تھی۔ اس لیے میرا دل بھی کچھ نہ جاننے بوجھنے کے باوجود مولانا صاحب کی طرف سے نفرت پکڑتا چلا گیا اور میں مولانا کو اور اُن کی تحریک کو دین کے لیے فتنہ اور مسلمانوں کے لیے تباہی سمجھنے لگا۔ یہی وہ پس منظر تھا جس کی بنا پر میں نے والد صاحب کے اصرار کے باوجود پٹھانکوٹ جاکر مولانا سے تعلیم حاصل کرنے سے انکار کر دیا۔

قیام پاکستان کے وقت میرا ذہن شعور کی حد تک پہنچ چکا تھا۔ اگرچہ وہ پختگی پیدا نہیں ہوئی تھی جو کسی مسئلہ پر رائے قائم کرنے کے لیے ضروری ہے۔ قیام پاکستان کے بعد بھی مولانا کے متعلق میری وہی رائے رہی جو بلا کسی دلیل کے میرے ذہن میں بٹھا دی گئی تھی۔

قیام پاکستان کے تقریباً تین سال بعد حسن اتفاق سے مولانا کی تصنیف "حقیقت اسلام" میرے زیرِ مطالعہ آئی۔ یہ پہلی ضرب تھی جو میرے برسوں کے قائم کیے ہوئے خیالات پر پڑی۔ مجھے اپنا نظریہ ہوا میں تحلیل ہوتا ہوا نظر آیا۔ ریت کے وہ محل جو میں نے مدتوں سے بنا رکھے تھے، مولانا کی تحریر کی آندھی سے بکھرنے شروع ہو گئے۔ مجھے اپنے احباب کی قائم کی ہوئی ہوا اُکھڑتی محسوس ہوئی۔ میں جیسے خواب دیکھتے دیکھتے چونک پڑا۔ تاج کمپنی کے زیرِ اہتمام چھپے ہوئے مولانا کے پانچ مقالموں

میں سے ایک یہ پہلا پمفلٹ پڑھتے ہی میرے خیالات کے تار پود بکھر کر رہ گئے۔ میرے دل میں تجسس اور تحقیق کا خیال پیدا ہوا اور میں نے اس سلسلے کی دوسری کڑی "حقیقتِ صوم و صلوٰۃ" کا مطالعہ کیا۔ اللہ، اللہ! حقائق کا ایک سمندر تھا جو اُمنڈا چلا آرہا تھا۔ بقول شیخ عنایت اللہ صاحب مینجنگ ڈائرکٹر تاج کمپنی کے الفاظ میں واقعی مولانا نے دریا کو کوزہ میں بند کر کے رکھ دیا تھا۔ جُوں جُوں میں ان پمفلٹوں کو پڑھتا گیا، مدتوں سے پڑی ہوئی میرے دل کی گرہیں خود بخود کھلتی گئیں۔ میرا دل ایک نئی روشنی سے منور ہوتا چلا گیا۔ کوئی غیر مرئی قوت میرے دل سے سابقہ بے بنیاد اور بے دلیل خیالات کو کھرچ کھرچ کر نکالتی گئی۔ اور اُن کی جگہ نئے خیالات کے پودے لگاتی چلی گئی۔ اسلام کا ہمہ گیر تصور میرے ذہن میں رقصاں تھا۔ اور میری مضطرب نظریں مولانا کی انقلاب انگیز تصانیف کو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر مطالعہ کرتی رہیں۔ میرے دل میں ایک نیا ولولہ بیدار ہو گیا۔ میرے بے چین دل کو سکون مل گیا۔ مجھے ایسے محسوس ہوا۔ جیسے کڑاکے کی گرمی کے بعد ایک فرحت بخش بارش ہو گئی ہو——میرے دل نے کہا کہ ہاں! یہ ہے دین کی اصل دعوت اور یہ ہے اس کے پیش کرنے کا طریقہ۔

ایک مرتبہ میں نے اور میرے تین دوستوں نے یہ ارادہ کیا کہ ہم مولانا موصوف کا نیاز حاصل کریں۔ اس ارادہ سے ایک روز ہم گوجرانوالہ سے لاہور کے لیے روانہ ہو گئے۔ ہم چاروں میں سے صرف ایک دوست مولانا سے ملاقات کا شرف حاصل کر چکے تھے۔ باقی تین (جن میں میں بھی شامل تھا)۔ دوستوں کے لیے یہ پہلا موقع تھا

ہم سب کے دلوں کی عجیب کیفیت تھی۔ایک کپکپی سی ہم پر طاری تھی۔خاص طور سے مجھ پر ایک خاص قسم کا نفسیاتی وقت تھا۔میرا دل غیر معمولی مسرت اور فخر کے جذبات سے لبریز تھا۔اور یہ مسرت اور فخر کی آمیزش اتنی شدید تھی کہ بیک وقت میں کانپ بھی رہا تھا اور میرا دل بلیوں اچھل بھی رہا تھا جیسے کہ ابھی سینے سے باہر نکل کر زمین پر آ رہے گا۔میں سوچنے لگا کہ ابھی میں مولانا صاحب سے میلوں دور ہوں تو میرے دل کی یہ حالت ہے۔جب اُن سے ملا تو پھر کیا ہو گا؟ اس مرحلہ پر مولانا کی تحریریں میرے سامنے اُبھر اُبھر کر آئیں اور کہنے لگیں کہ تمہارا خوف کرنا بے جا ہے۔وہ جتنا باوقار ہے، اتنا ہی سادہ بھی ہے۔

یہ واقعہ ۶ر جولائی ۱۹۸۱ء بروز جمعہ کا ہے۔اس روز عید الفطر کا مبارک تہوار بھی تھا۔لاہور پہنچ کر ہم نے آسٹریلین مسجد میں مولانا امین احسن صاحب اصلاحی کا خطبہ جمعہ سُنا اور سیدھے اچھرہ روانہ ہو گئے۔مرکز پہنچے۔دفتر کے باہر میاں طفیل محمد صاحب قیّم جماعت اسلامی پاکستان تشریف فرما تھے، اُن سے مولانا کے متعلق استفسار کیا۔انہوں نے بتایا کہ مولانا جمعہ کی نماز پڑھ کر واپس آ چکے ہیں اور عادت کے مطابق آرام فرمانے گھر چلے گئے ہیں۔آپ عصر کے وقت آ سکیے گا۔"ہم نے بتایا کہ ہم گوجرانوالہ سے آئے ہیں اور آج ہی ہمیں واپس چلے جانا ہے اس لیے اگر ہو سکے تو ابھی اُن سے ملاقات کرا دیجیے۔کچھ دیر تامل کے بعد میاں صاحب اُٹھ کر چلے گئے اور ہم اُمید و بیم کی حالت میں وہاں بیٹھ گئے۔میرا اور اُن صاحب کا جو اس سے

پہلے مولانا صاحب سے ملاقات کر چکے تھے) یہ خیال تھا کہ مولانا ہمیں ابھی ملاقات کا شرف عطا فرمائیں گے اور ہماری یہ توقع غلط نہ نکلی۔ تھوڑی ہی دیر بعد امیر جماعت کے دفتر کا دروازہ اندر سے کھلا اور ادھر سے میاں صاحب نے آکر ہمیں بتایا کہ آپ مولانا سے مل سکتے ہیں۔ مولانا ابھی سوئے نہ تھے جبکہ انہیں ہمارے آنے کی اطلاع ملی۔ اور انہوں نے ہماری خاطر اپنے آرام کو چھوڑ دیا۔ کتنا بلند اخلاق تھا یہ انسان! میں نے بیسیوں لیڈر اور رہنما اور معمولی معمولی عالم دیکھے ہیں جو معمولی حیثیت کے لوگوں کو خاطر میں نہیں لاتے۔ لیکن یہ انسان اپنا ایک منفرد مقام رکھتا تھا جس کی وجہ سے اُس نے اپنے آرام کے وقت کی قربانی دے ڈالی۔

میں اپنے تینوں دوستوں کے ساتھ اُٹھا اور مولانا سے ملنے کے لیے چل پڑا۔ آج میں اُس شخصیت سے ملنے والا تھا جس کے علم و عرفان کا شہرہ چار دانگ عالم میں پھیل چکا تھا۔ ہاں وہ عالم جس نے زندگی کے ہر گوشے اور انسانی حیات کے ہر شعبے کی مشکلات کو کتاب و سنت سے حل کر دکھایا تھا اور جس نے نظام اسلامی کو دنیا کے دیگر نظاموں کے مقابلے میں مضبوط اور مسکت دلائل کے ساتھ بلند و برتر ثابت کر دیا تھا۔ ہاں وہ شخص جس کی تحریریں لاکھوں گمراہ اور غافل انسانوں کو جگانے اور اُن کے قلوب و اذہان کو اسلام کی تابندہ روشنی بخشنے کا ذریعہ ثابت ہوئی تھیں ـــــ ہاں وہ مجاہد جو اس پُرفتن دور میں اسلام کا جھنڈا بلند کیے ہوئے تھا اور اس وقت نظام باطل کے علمبرداروں کی نظروں میں خار کی طرح کھٹک رہا تھا۔

ہاں وہ اولوالعزم انسان جو حق کی خاطر بیس ماہ تک جیل میں رکھا گیا تھا۔ ایک لمحہ کے لیے میرا دل لرزا۔ جسم پر گھبراہٹ طاری ہوئی لیکن پھر میں نے اپنے دل کو سنبھالا اور کمرے میں داخل ہو گیا وہ انسان جو اس صدی کا ایک بہت بڑا عالم اور فاضل انسان ہے۔ سراپا اخلاق بنا کھڑا تھا۔ اللہ اللہ اتنا جلیل القدر انسان اور اتنے حقیر سے لڑکوں کا اس طرح سے استقبال — بڑی گرمجوشی سے انہوں نے مصافحہ کیا، اور کرسیوں پر بیٹھنے کا اشارہ کر کے خود بھی بیٹھ گئے۔ ہم بھی بیٹھ گئے۔ ہم پر اُن کی شخصیت کا رعب طاری تھا۔ اور کیوں نہ ہوتا۔ ہمارے سامنے صرف ایک مصنف ہی نہیں بلکہ ایک تاریخ دان ایک سیاست دان ایک رہنما، ایک فلسفی، ایک ماہر معاشیات، ایک ماہرِ نفسیات اور نہ جانے کون کون سی خصوصیات رکھنے والا شخص بیٹھا تھا لیکن انہوں نے زیادہ دیر ہمیں اس حالت میں نہ رہنے دیا۔ اور جلد ہی اپنی بے تکلف اور میٹھی لیکن سنجیدہ گفتگو سے ہمیں بھی کچھ عرض کرنے کی جرأت دلا دی۔ ہم نے اپنی اپنی مشکلات بیان کیں اور اُس کے لیے اُن سے رہنمائی طلب کی۔ میری حیرت کی کوئی حد نہ رہی جب انہوں نے چند منٹوں اور چند فقروں میں ہمارے اُلجھے ہوئے خیالات کو سلجھا دیا، ہمارے عقدوں کو حل کر دیا — وہ بڑی سنجیدگی سے ٹھہر ٹھہر کر اور الفاظ تول تول کر گفتگو کرتے تھے۔ جب تک ہم بیٹھے رہے اُن کے چہرے پر ہلکی ہلکی مسکراہٹ کھیلتی رہی اور ایک منٹ کے لیے بھی انہوں نے ہمارے دل میں یہ خیال نہ آنے دیا کہ

ہم جتنی دیر یہاں بیٹھیں گے اتنا ہی ان کے آرام کا وقت ضائع کریں گے۔ بلکہ نہایت خندہ پیشانی کے ساتھ وہ ہمارے ہر سوال کو غور سے سنتے اور بلا توقف ایسا جواب دیتے جو یقیناً ہماری تشفی و تسلی کر دینے والا ہوتا۔

اس طرح ہم تقریباً ایک گھنٹہ یہ تاریخی ملاقات کرنے کے بعد اُٹھے اور اُن سے اجازت چاہی۔ انہوں نے اُسی خندہ پیشانی سے ہمیں الوداع کہا اور ہم اپنے دلوں پر ایک نہ مٹنے والا نقش لے کر باہر آ گئے۔

آج جبکہ وہ ملتان جیل میں احقاقِ حق کی سزا بھگت رہے ہیں۔ میرے دل میں اُن سے اس ملاقات کی یاد اس طرح موجود ہے جیسے کہ یہ واقعہ کل پیش آیا ہو۔ یقیناً یہ میری زندگی کا سب سے اہم اور بابرکت واقعہ تھا جس نے میرے دل کو مکمل طور پر اسلام کی طرف پھیر دیا اور جو مجھے اسلام کی راہ پر لانے کا موجب ہوا۔

میرے ساتھ جو دوست تھے اُن کے نام یہ ہیں۔

(۱) جناب محمد عبداللطیف صاحب (۲) جناب عبدالقیوم صاحب۔

(۳) جناب حافظ رشید احمد صاحب۔

---

محمد صدیق کاتب ۲۶/۹/۵۵

# مولانا مودودی

## اپنی اور دوسروں کی نظر میں

مرتب

محمد یوسف

شائع کردہ

مکتبۂ الحبیب • اچھرہ • لاہور